

واذکر اسم ربک وتبتل الیه تبتیلا (القرآن)

# تصوف و سلوک




مؤلف:
فقیر ذوالفقار احمد
نقشبندی مجددی
مہتمم دارالعلوم
جھنگ، پاکستان



ناشر: جامعۃ الحبیب فیصل آباد

نام کتاب ـــــــــــــــ تصوف وسلوک

مؤلف ـــــــــــــــ حضرت مولانا پیر ذوالفقار احمد نقشبندی مجددی

ناشر ـــــــــــــــ مکتبۃ الفقیر
223 سنت پورہ فیصل آباد

اشاعت اول ـــــــــــــــ اکتوبر 1995ء

اشاعت دوم ـــــــــــــــ جون 1998ء

اشاعت سوم ـــــــــــــــ نومبر 2000ء

اشاعت چہارم ـــــــــــــــ دسمبر 2003ء

اشاعت پنجم ـــــــــــــــ مئی 2005ء

تعداد ـــــــــــــــ 1100

کمپیوٹر کمپوزنگ ـــــــــــــــ ڈاکٹر شاہد محمود نقشبندی

# انتساب

فقیر اپنی ان طالبعلمانہ کوششوں کا انتساب اپنے ہادی و راہبر مرشد عالم محبوب العارفین **حضرت پیر غلام حبیب** نقشبندی مجددیؒ کے نام کرتا ہے۔

- جن کی تعلیمات کی گھنی چھاؤں نے فقیر کو زندگی کی کڑکتی دھوپ سے بچائے رکھا۔
- جن کی توجہات نے خود شناسی اور خدا شناسی کی منزل کا راہی بنایا۔
- جن کی شفقتوں نے فقیر جیسے بے مایہ کو بھی دردِ دل کا گوہر عطا فرمایا۔


فہرست مضامین

# پیش لفظ

1994ء کے سالانہ نقشبندی اجتماع کی ایک نشست میں فقیر نے ولی ابن ولی حضرت مولانا پیر عبدالرحیم صاحب دامت برکاتہم سجادہ نشین خانقاہ حبیبیہ چکوال کے ارشاد پر بیان کیا۔ تصوف و سلوک کے مختلف عنوانات کے گرد گھومتے ہوئے اس بیان کو سالکین طریقت نے پذیرائی بخشی۔ بعض احباب نے تقاضا کیا کہ یہ تقریر اگر تحریر کے سانچے میں ڈھل جائے تو افادیت کا باعث ہوگی۔ فقیر نے تعمیل ارشاد کرتے ہوئے اپنی یادداشت کو صفحہ قرطاس پر بکھیرنا شروع کردیا۔ پے در پے تبلیغی اسفار کے باوجود کچھ نہ کچھ سپرد قلم کرنے کی کوشش رہی۔ آزاد کشمیر ضلع باغ کا تبلیغی دورہ کرتے ہوئے جناب پروفیسر امتیاز احمد عباسی نے فقیر کا یہ معمول دیکھا تو حسرت موہانی کا ایک شعر قدرے تصرف کیساتھ یوں چسپاں کیا۔

ہے مشق "قلم" جاری "سفروں" کی مشقت بھی  اک طرفہ تماشا ہے "حضرت" کی طبیعت بھی

قارئین کرام اگر فقیر کی اس طالبعلمانہ کوشش میں کوئی قابل اصلاح بات نوٹ کریں تو مطلع فرما کر عنداللہ ماجور ہوں۔ البتہ جن حضرات نے اس کتاب کی ترتیب و تالیف میں علمی و عملی تعاون کیا ہے فقیر دعاگو ہے کہ اللہ تعالیٰ انہیں اپنا درد نصیب فرمائے۔ مزید برآں تمنا ہے کہ رب کائنات روز محشر اس ناچیز کوشش کو قبول فرما کر فقیر کو بخشش کئے ہوئے گنہگاروں کی قطار میں شامل فرمائے۔ آمین ثم آمین

مجھے اپنی پستی کی شرم ہے تیری رفعتوں کا خیال ہے
مگر اپنے دل کو میں کیا کروں اسے پھر بھی شوق وصال ہے

مؤلف

فقیر ذوالفقار احمد نقشبندی مجددی
(کان اللہ لہ عوضا عن کل شیئ)
مہتمم دارالعلوم جھنگ۔ پاکستان

20-7-95



باب 1

# علم تصوف

علم تصوف کے شرعی ثبوت کے لئے تین دلائل بیان کئے جاتے ہیں۔

دلیل نمبر1:- اللہ جل شانہ' کا فرمان ہے۔"وذروا ظاھرالاثم وباطنہ" (الانعام آیت 120)

[اور ظاہری گناہ اور پوشیدہ گناہ سب چھوڑ دو]

تفسیر خازن میں اس آیت کے تحت مرقوم ہے.....

"المراد بظاھرالاثم افعال الجوارح وباطنہ افعال القلوب" (تفسیر خازن جلد دوم صفحہ 146)

[ظاہری گناہ سے مراد اعضاء و جوارح کے اعمال اور باطنی گناہوں سے مراد دل کے اعمال ہیں]

لہٰذا انسانی اعمال کی تین قسمیں ہیں۔

قسم اول:- وہ اعمال جن کا تعلق فقط انسان کے ظاہر سے ہے۔ مثلاً "کلوا واشربوا ولا تسرفوا" [کھاؤ اور پیو اور اسراف نہ کرو] "قل للمومنین یغضوا من ابصارھم" [آپ کہہ دیجئے ایمان والوں سے کہ نگاہیں نیچی رکھیں] "فاعتزلوا النساء فی المحیض" [عورتوں سے حیض کے دوران علیحدہ رہو]

قسم دوم:- وہ اعمال جن کا تعلق فقط انسان کے باطن سے ہے۔ مثلاً "و توکل علی اللہ" [اور اللہ پر توکل کرو] "وافوض امری الی اللہ" [میں اپنا کام اللہ کے سپرد کرتا ہوں] "لا تخشوھم واخشونی" [ان سے نہ ڈرو اور مجھ سے ڈرو]

قسم سوم:- وہ اعمال جن کا تعلق انسان کے ظاہر سے بھی ہے اور باطن سے بھی مثلاً نماز کے ظاہر کے متعلق فرمایا "واذا قاموا الی الصلوۃ قاموا کسالی" [اور جب کھڑے ہوتے ہیں نماز میں تو کھڑے ہوتے ہیں سستی کے ساتھ] اور باطن کے متعلق فرمایا "یراءون الناس" [انسانوں کے دکھانے کے لئے] اعمال کے ظاہری حصے کا تعلق علم قال (فقہ) اور باطنی حصے کا تعلق علم حال (تصوف) سے ہے۔ یہ دونوں علوم صحابہ کرامؓ نے شارع علیہ الصلوۃ والسلام سے سیکھے جس کی تائید درج ذیل احادیث سے ہوتی ہے۔

✪ ــــ حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے۔ "حفظت من رسول اللہ ﷺ وعائین۔ فاما احدھما فبسطتہ واما الاخر فلو بسطتہ قطع ھذا البلعوم"

(مشکوۃ کتاب العلم)

[میں نے رسول اللہ ﷺ سے علم کے دو برتن حفاظت میں لئے۔ ایک کو لوگوں میں پھیلا دیا اور دوسرا اگر پھیلاؤں تو یہ گردن کاٹ دی جائے] اس حدیث پاک سے ثابت ہوا کہ حضرت ابو ہریرہؓ نے نبی اکرم ﷺ سے دو علوم سیکھے یعنی ایک علم قال اور دوسرا علم حال۔

✪ ــــ سیدنا عمر بن الخطابؓ کو جب دفن کیا گیا تو حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے صحابہ کرامؓ کی ایک محفل میں کہا "آج دس میں سے نو حصے علم فوت ہوگیا" اس پر بعض صحابہ کرامؓ نے ناگواری کا اظہار کیا تو حضرت عبداللہؓ نے فرمایا "اس سے مراد حیض و نفاس کا علم نہیں بلکہ علم باللہ ہے" یہ جواب سن کر سب حضرات مطمئن اور خاموش ہوگئے۔ پس اس پر صحابہ کرامؓ کا اجماع سکوتی ثابت ہوا اور صاف ظاہر ہے کہ صحابہ کرامؓ کسی غیر شرعی بات پر ہرگز خاموش نہ رہتے۔ وہ تو باطل کے خلاف ننگی تلوار تھے۔

✪ ــــ حضرت علیؓ سے مروی ہے کہ انہوں نے فرمایا:

"رسول اللہ ﷺ نے مجھے علم کے ستر ابواب بتا رکھے ہیں اور میرے سوا یہ علم کسی اور کو نہیں بتایا۔" (کتاب اللمع ص 54)

✪ — صحابہ کرامؓ میں سے بعض حضرات ایسے بھی تھے جنہیں ایک خاص قسم کا علم خصوصیت کے ساتھ حاصل تھا۔ حضرت حذیفہؓ کو منجملہ اور کئی باتوں کے منافقین کے ناموں کا علم تھا۔ انہیں رسول اللہ ﷺ نے یہ علم راز میں بتایا تھا۔ یہاں تک کہ حضرت عمرؓ بھی ان سے دریافت کرتے تھے کہ کہیں میں تو ان میں سے نہیں ہوں۔

✪ — بعض تابعین حضرات علم قال (فقہ) میں صحابہ کرامؓ سے بڑھے ہوئے تھے۔ چنانچہ حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے بعض اوقات مسئلہ پوچھا جاتا تو فرماتے "جابر بن عبداللہؒ سے پوچھو، اہل بصریٰ ان کے فتویٰ پر عمل کریں" حضرت عبداللہ ابن عمرؓ فرماتے "سعید بن المسیبؒ سے پوچھو" حضرت انس بن مالکؓ فرمایا کرتے "حسن بصریؒ سے پوچھو۔ انہوں نے مسئلے یاد کر رکھے ہیں ہم بھول گئے" حالانکہ یہ طے شدہ بات ہے کہ صحابہ کرامؓ کو یقین و معرفت (علم حال) میں تابعین پر ایسی فضیلت حاصل تھی جیسا کہ سورج کو چراغ شب پر۔ صحابہ کرام کے یقین کامل کا اندازہ اس روایت سے لگایا جا سکتا ہے جسے حکیم ترمذیؒ نے شان الصلوۃ میں اور ابن الاثیر نے اسد الغابہ میں نقل کیا ہے۔ نبی اکرم ﷺ نے ایک مرتبہ اپنے ایک صحابیؓ سے پوچھا.....

"کیف اصبحت یا حارثؓ۔ قال اصبحت مومنا باللہ حقا۔ قال انظر ما تقول یا حارثؓ ان لکل شئی حقیقۃ فما حقیقۃ ایمانک۔ فقال عزلت نفسی و صرفتھا عن الدنیا فاستوی عندی حجرھا و ذھبھا و فضتھا و مدرھا فاسھرت لیلی و اظمات نھاری حتی صرت کانی انظر الی عرش ربی بارزاً و کانی انظر الی اھل الجنۃ یتزاورون فیھا و کانی انظر الی اھل النار یتصارعون- و فی روایۃ یتعادون-"

[اے حارثؓ! صبح کیسے کی؟ تو حارثؓ نے جواب دیا کہ اے اللہ کے نبیؐ! میں نے اللہ پر سچے ایمان کی حالت میں صبح کی۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ دیکھ تو کیا کہہ رہا ہے؟

اے حارثؓ ! بیشک ہر ایک شے کی کوئی نہ کوئی حقیقت ہوتی ہے' تیرے ایمان کی کیا حقیقت ہے؟ تو حارثؓ نے جواب دیا' میں نے اپنے نفس سے علیحدگی اختیار کی اور اسے دنیا سے پھیر دیا' جس کے نتیجہ میں میری نظر میں اس دنیا کے پتھر' مٹی' سونا اور چاندی برابر ہو گئے ہیں۔ میں رات کو جاگتا ہوں اور دن میں پیاسا رہتا ہوں۔ میری یہ کیفیت ہے کہ میں اللہ تعالٰی کے عرش کو اپنے سامنے ظاہر دیکھ رہا ہوں اور گویا میں جنت میں اہل جنت کو ایک دوسرے سے ملتے ہوئے اور اہل جہنم کو چلاتے ہوئے دیکھ رہا ہوں]

اس پر نبی علیہ السلام نے فرمایا۔ "عرفت فالزم" [تو جان گیا ہے اور اسی پر جما رہ]

حضرت علیؓ سے منقول ہے "اگر جنت اور جہنم مجھے نظر بھی آجائے تو میرے یقین میں اضافہ نہ ہو" حضرت ابوبکر صدیقؓ کے بارے میں ان کی اہلیہ سے منقول ہے "ابوبکرؓ کو لوگوں پر فضیلت نماز اور روزہ کی کثرت کی وجہ سے نہ تھی بلکہ دل کے یقین (معرفت) کی وجہ سے تھی" اسی یقین و معرفت کا نام علم حال (تصوف) ہے۔ یہ علم کتابیں پڑھنے سے حاصل نہیں ہوتا بلکہ خواہشات نفسانی کے ترک کرنے سے حاصل ہوتا ہے۔ حضرت حسن بصریؒ فرمایا کرتے تھے "ہم نے تصوف کا علم قیل و قال کے ذریعے سے حاصل نہیں کیا بلکہ دنیا اور اس کی لذتوں کے ترک کرنے سے حاصل کیا ہے۔" پس ثابت ہوا کہ علم قال اور علم حال کی ندیاں سرچشمہ علوم نبوت ہی سے نکلی ہیں۔

دلیل نمبر2:- صحیح مسلم میں حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

"مجھ سے (دین کی باتیں) پوچھا کرو" لیکن حضرات صحابہ کرامؓ ہیبت نبویؐ کے غلبہ کی وجہ سے سوال نہ کر سکے۔ چنانچہ ایک اجنبی آدمی مجلس میں آئے' بیٹھ گئے اور پوچھا "ما الایمان" [ایمان کیا ہے؟] "ما الاسلام" [اسلام کیا ہے؟] "ما الاحسان" [احسان کیا ہے؟]

یہ سوالات و جوابات حدیث جبرئیلؑ میں معروف ہیں۔ مطلب یہ کہ غلبہ ہیبت کی وجہ سے

حضرات صحابہ کرامؓ کو سوالات کرنے کی جرات بہت کم ہوتی تھی۔ تعلیم حقائق دینیہ کے لئے حق تعالیٰ نے حضرت جبرئیلؑ کو انسانی شکل میں بھیجا تاکہ وہ سوال کریں اور معلم کائنات ﷺ جواب میں گوہر افشانی فرمائیں اور اس انداز سے صحابہؓ کا دامن علمی جواہر پاروں سے بھرپور ہو۔ سوالات کے جوابات دینے کے بعد رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ "فانه جبرئيلؑ اتاكم يعلمكم دينكم" [یہ جبرئیلؑ آئے تھے تمہیں تمہارا دین سکھانے کے لئے] اس تعبیر میں یہ بات بتا دی گئی کہ علوم دینیہ کا خلاصہ ان جوابات میں موجود ہے۔ پس تمام احادیث کے علوم تین حصوں میں تقسیم ہوسکتے ہیں۔

- وہ احادیث جن میں دین کے اصول اور نظریات کی تعلیم ہے۔
- وہ احادیث جو اعمال ظاہرہ کی اصلاح سے متعلق ہیں۔
- وہ احادیث جو اصلاح باطن سے متعلق ہیں۔

حدیث جبرئیلؑ میں ان تینوں قسموں کا ذکر آگیا۔ "ما الایمان" میں اصلاح عقائد کا مضمون آگیا۔ "ما الاسلام" میں اعمال ظاہرہ کی اصلاح کا مضمون آگیا اور "ماالاحسان" میں اصلاح اخلاق کا مضمون آگیا۔ چند جملوں میں پورے دین کا خلاصہ بیان کردینا پیغمبرانہ اعجاز ہے لہذا یہ حدیث "جوامع الكلم" میں سے ہے۔ رسول اللہ ﷺ کی شخصیت انتہائی جامعیت کی حامل تھی۔ آپؐ نے دین کے ان تینوں حصوں کی کماحقہ، تشریح اور اشاعت کی۔ صحابہ کرامؓ میں بھی جامعیت کی شان کافی حد تک تھی۔ لیکن مرور زمانہ کے ساتھ ساتھ جامعیت میں کمی آتی گئی۔ اس لئے علماء امت نے دین کی حفاظت وخدمت کے لئے ان شعبوں کو تین مستقل علیحدہ علیحدہ علوم میں مدون کر دیا.....

- تصحیح عقائد کے سلسلہ میں کتاب وسنت میں جو ہدایات دی گئیں ان کی حفاظت وخدمت کے لئے "علم الکلام" مدون ہوا۔
- اعمال ظاہرہ کے متعلق جو راہنمائی کتاب وسنت نے کی ہے اسکی تشریح کیلئے "علم الفقہ" کو مدون کیا۔
- اصلاح باطن کے متعلق جو باتیں کتاب وسنت نے بتائی ہیں ان کی تفصیلات کے لئے علم

الاحسان، علم الاخلاق، علم التصوف مدون ہوا۔

✪ ـــــ ان علوم ثلاثہ میں کامل دسترس رکھنے والا ہی محقق اور کامل عالم دین کہلانے کا حقدار ہے۔ اس تفصیل سے یہ بات واضح ہوگی کہ یہ تینوں علوم "تیسیر علی الامۃ" کے لئے مدون کئے گئے۔ یہ علوم قرآن وسنت سے کوئی الگ چیز یا ان کے خلاف کوئی محاذ نہیں بلکہ کتاب وسنت کی روح اور ان کے ثمرات ہیں۔ شیخ زروقؒ اپنی کتاب "ایقاظ الھمم" میں لکھتے ہیں۔

"لنسبۃ التصوف من الدین نسبۃ الروح الی الجسد [تصوف کی نسبت دین کے ساتھ اسی طرح ہے جیسے روح کی نسبت جسم کے ساتھ]

✪ ـــــ حضرت مجدد الف ثانیؒ اپنے ایک مکتوب میں ملا حاجی محمد لاہوریؒ کو تحریر فرماتے ہیں.....

"شریعت کے تین حصے ہیں علم، عمل، اخلاص۔ جب تک یہ تینوں اجزاء متحقق نہ ہوں شریعت متحقق نہیں ہوتی۔ جب شریعت متحقق ہوجاتی ہے تو حق تعالیٰ کی رضا حاصل ہوجاتی ہے جوکہ تمام دنیاوی اور اخروی سعادتوں سے بالاتر ہے طریقت وحقیقت جس سے کہ صوفیاء ممتاز ہوئے ہیں دونوں (شریعت کے تیسرے حصے) یعنی اخلاص کی تکمیل میں شریعت کے خادم ہیں پس ان کی تحصیل صرف شریعت کی تکمیل کے لئے کی جاتی ہے۔

احوال ومواجید اور علوم ومعارف جو اثناء راہ میں حاصل ہوتے ہیں وہ مقاصد میں سے نہیں۔ ان سب سے گزر کر مقام رضا تک پہنچنا چاہئے۔ جوکہ سلوک کا آخری مقام ہے اس لئے طریقت وحقیقت کی منزلوں کو طے کرنے کا مقصد تحصیل اخلاص (احسان) کے سوا کچھ نہیں ہے"

(جلد اول مکتوب سہ وششم)

✪ ـــــ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ فرماتے ہیں.....

"مقصود صوفیہ کے طریقہ عالیہ کا مشاہدہ حق کا حصول ہے "کانک تراہ" اور اس حضور کا نام انہوں نے "مشاہدہ بالقلب" رکھا ہے"

(انتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ ص39)

<u>دلیل نمبر3 :-</u> حدیث متواتر کی تعریف اور اس کے قطعی الثبوت ہونے کی دلیل میں اہل

اصول لکھتے ہیں:

"الخبر المتواتر مایکون له طریق بلاعدد معین۔ تکون العادة قد احالت تواطؤهم علی الکذب" (نخبتہ الفکر)

حدیث متواتر وہ ہے کہ اتنی بڑی تعداد نے ہر زمانے میں اس کی روایت کی ہو کہ عقل سلیم اور انسانی عادات اس بات کو ماننے کے لئے تیار نہ ہوں کہ اتنے کثیر انسانوں نے غلط بیانی اور افتراء پردازی پر اتفاق کرلیا ہے اور یہ کسی سازش کا نتیجہ ہے۔

چنانچہ قرن ثانی سے لے کر اس وقت تک بلا انقطاع اور بلا استثناء ہر دور اور ہر ملک کے کثیر التعداد مخلص بندوں نے علم تصوف کو حاصل کیا۔ خود فائدہ اٹھایا اور دوسروں کو پہنچایا۔ یہی دلیل علم تصوف کی حقانیت کو اجاگر کرنے کیلئے کافی ہے۔

ع مدعی لاکھ پہ بھاری ہے گواہی تیری

✪ — حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ فرماتے ہیں۔

"صحبتنا و تعلمنا آداب الطریقة والسلوک متصلة الی رسول الله صلی الله تعالی علیه وآله وسلم بالسند الصحیح المستفیض المتصل"

[ہماری صحبت اور ہماری تعلیم جو آداب تصوف وسلوک سے تعلق رکھتی ہے یہ حضور ﷺ سے سند متصل صحیح اور جاری کے ذریعے ملتی ہے]

خلاصہ کلام:- صحابہ کرامؓ نے علم ظاہری و علم باطنی یعنی علم قال و علم حال رسول اللہ ﷺ سے سیکھا اور اس وقت سے امت میں ان علوم کی اشاعت و ترویج جاری و ساری ہے آج کے دور میں علم قال کو فقہ یا شریعت اور علم حال کو تصوف یا طریقت کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے یہ دونوں علوم انسان کی ایمانی تکمیل کے لئے ضروری ہیں۔ جس طرح کنز و ھدایہ اور شرح وقایہ پڑھنا ضروری ہے اسی طرح ابونصر سراج کی "کتاب اللمع" ابوطالب مکی کی "قوت القلوب" امام غزالی کی "اربعین" شیخ سہروردی کے "عوارف المعارف" اور حضرت مجدد کے

"مکتوبات" پڑھنا ضروری ہیں۔ اگر روایت میں کمال حاصل کرنے کے لئے عسقلانیؒ اور قسطلانیؒ سے استفادہ ضروری ہے تو درایت میں کمال حاصل کرنے کے لئے جنیدؒ و بایزیدؒ سے فیضیاب ہونا ناگزیر ہے۔

## تصوف مشاہیر امت کی نظر میں:

✪ ــــ شیخ ابو طالب مکیؒ قوت القلوب میں لکھتے ہیں۔ "هما علمان اصليان لا يستغني احدهما عن الاخر بمنزلة الاسلام و الايمان مرتبط كل منهما بالاخر كالجسم و القلب لا ينفك احد من صاحبه"

[دونوں علوم اصلی ہیں جو ایک دوسرے سے مستغنی نہیں ہیں بمنزلہ اسلام اور ایمان کے۔ ہر ایک دوسرے کے ساتھ بندھا ہوا ہے، جیسے جسم اور قلب کہ ان میں سے ایک دوسرے سے جدا نہیں ہو سکتا]

✪ ــــ شیخ الاسلام زکریا انصاریؒ لکھتے ہیں۔ "الشريعة ظاهر الحقيقة و الحقيقة باطن الشريعة و هما متلازمتان لا يتم احدهما الا بالآخر"

[شریعت حقیقت کا ظاہر ہے اور حقیقت شریعت کا باطن۔ دونوں لازم وملزوم ہیں۔ ایک کے بغیر دوسرے کی تکمیل نہیں ہوتی]

✪ ــــ حضرت امام مالک بن انسؒ فرماتے ہیں۔ "من تفقه و لم يتصوف فقد تفسق و من تصوف و لم يتفقه فقد تزندق و من جمع بينهما فقد تحقق"

[جس نے (علم) فقہ حاصل کیا مگر (علم) تصوف حاصل نہ کیا اس نے فسق کیا۔ جس نے (علم) تصوف حاصل کیا مگر (علم) فقہ حاصل نہ کیا وہ زندیق ہوا۔ جس نے ان دونوں (علوم) کو جمع کیا پس وہ محقق ہوا]

✪ ــــ علامہ شامیؒ فرماتے ہیں۔ "الطريقة و الشريعة متلازمتان"

[طریقت و شریعت دونوں لازم وملزوم ہیں]

✪ ــــ اکبر الہ آبادی مرحوم نے شریعت و طریقت کے حوالے سے چند خوبصورت اشعار پیش کئے ہیں۔

سنو دو ہی لفظوں میں مجھ سے یہ راز
شریعت وضو ہے طریقت نماز
شریعت در محفل مصطفیٰ ﷺ
طریقت عروج دل مصطفیٰ ﷺ
شریعت میں ہے صورت فتح بدر
طریقت میں ہے معنی شق صدر
شریعت میں ہے قیل و قال حبیبؐ
طریقت میں حسن وجمال حبیبؐ
نبوت کے اندر۔ ہیں دونوں ہی رنگ
عبث ہے یہ صوفی وملا کی جنگ

پس ثابت ہوا کہ علم تصوف کوئی عجمی چیز نہیں بلکہ خالص مکی اور مدنی چیز ہے۔ البتہ جاہل صوفیاء کی وہ باتیں جو کتاب وسنت کے خلاف ہوں ہمیشہ رد کی جائیں گی۔

✪ ــــ امام ابو القاسم قشیریؒ فرماتے ہیں۔ "کل شریعة غیر مویدة بالحقیقة فغیر مقبول و کل حقیقة غیر مقیدة بالشریعة فغیر محصول"

[شریعت کی ہر وہ بات جس کی تائید حقیقت سے نہ ہو وہ غیر مقبول ہے اور حقیقت کی ہر وہ بات جو شریعت کی قیود میں نہ ہو حاصل کرنے کے قابل نہیں ہے]

✪ ــــ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانیؒ فرماتے ہیں۔ "کل طریقة ردته الشریعة فهو زندقة و الحاد"

[طریقت کی ہر وہ بات جسے شریعت رد کرے زندقہ اور کفر ہے]

✪ ــــ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانیؒ اپنے مکتوبات میں فرماتے ہیں۔

"ہمارے مشائخ شرع شریف کے نفیس موتیوں کو بچوں کی مانند وجدو حال کے جوزو مویز کے بدلے نہیں دیتے۔ نص سے فص کی طرف مائل نہیں ہوتے۔ فتوحات مدنیہ سے فتوحات مکیہ کی طرف التفات نہیں کرتے۔ ان کا کارخانہ بلند ہے۔"

ایک اور جگہ تحریر فرماتے ہیں۔

"وہ ریاضتیں اور مجاہدے جو تقلید سنت سے الگ ہو کر اختیار کئے جائیں معتبر نہیں ہیں، اس لئے کہ جوگی اور ہندوستان کے براہمہ اور یونان کے فلاسفہ بھی ان کو اختیار کرتے ہیں اور یہ ریاضتیں ان کی گمراہی میں اضافہ کے سوا اور کچھ نہیں کرتی ہیں۔"

(جلد اول مکتوب دو صد و بست و یکم)

✪ —— حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ تحریر فرماتے ہیں۔

"بعض جہلاء جو کہہ دیتے ہیں شریعت اور ہے اور طریقت اور ہے محض ان کی کم فہمی ہے۔ طریقت بے شریعت خدا کے گھر مقبول نہیں۔ صفائی قلب کفار کو بھی حاصل ہوتی ہے۔ قلب کا حال مثل آئینہ کے ہے۔ آئینہ زنگ آلودہ ہے تو پیشاب سے بھی صاف ہو جاتا ہے اور گلاب سے بھی صاف ہو جاتا ہے لیکن فرق نجاست وطہارت کا ہے۔ ولی اللہ کو پہچاننے کے لئے اتباع سنت کسوٹی ہے۔ جو متبع سنت ہے وہ اللہ کا دوست ہے اور اگر مبتدع ہے تو محض بے ہودہ ہے۔ خرق عادات تو دجال سے بھی ہوں گے"

(رجوم المذنبین ص 129)

لہذا سالک کو چاہئے کہ علم تصوف ان حضرات سے سیکھے جن کا علم و عمل اور قال وحال کتاب و سنت کے عین مطابق ہو۔ جاہل و بے عمل صوفیاء کی بے ہودہ باتوں پر ہرگز ہرگز فریفتہ نہ ہو۔ عربی کا مشہور مقولہ ہے۔"خذ ما صفا و دع ما کدر" [جو صاف ہو وہ لے لو اور جو میلا ہو وہ چھوڑ دو]



باب 2

# تصوف کیا ہے؟

مشائخ نے اس سوال کے کئی جوابات دیئے ہیں ابراہیم بن مولد رقیؒ نے اپنی کتاب میں اس کے ایک سو سے زائد جوابات جمع کئے ہیں۔ اختصاراً چند ایک نقل کئے جاتے ہیں۔

1)—— حضرت جنید بغدادیؒ کے استاد حضرت محمد بن علی القصابؒ سے پوچھا گیا کہ تصوف کیا ہے؟ فرمایا تصوف ان کریمانہ اخلاق کا نام ہے جو کسی کریم زمانہ میں کسی کریم شخص سے شریف لوگوں کے سامنے ظہور پذیر ہوں۔

2)—— حضرت جنید بغدادیؒ نے فرمایا:

تصوف یہ ہے کہ تو مخلوق سے منہ موڑ لے' اللہ سے رشتہ جوڑ لے۔

3)—— حضرت رویمؒ نے فرمایا:

تصوف یہ ہے کہ تو اپنے نفس کو اللہ کے ساتھ اس طرح چھوڑ دے کہ وہ جو چاہے اس کے ساتھ کرے۔

4)—— حضرت سمنونؒ نے فرمایا:

تصوف یہ ہے کہ نہ تو کسی چیز کا مالک ہو' اور نہ کوئی چیز تمہاری مالک ہو۔

5)—— حضرت ابو محمد جریریؒ نے فرمایا:

تصوف نام ہے ہر قسم کے اچھے اخلاق کے اندر داخل ہونے کا اور ہر قسم کے کمینے اخلاق کے باہر نکل جانے کا۔

6)—— حضرت عمرو بن عثمان مکیؒ نے فرمایا:

تصوف یہ ہے کہ بندہ ہر لحہ ایسے عمل میں مشغول ہو جو اس لحہ کیلئے زیادہ مناسب ہو۔

7)۔۔۔ حضرت محمد بن علی بن الحسین بن علیؓ بن ابی طالب نے فرمایا:

تصوف اچھے اخلاق کا دوسرا نام ہے جو اچھے اخلاق میں تجھ سے زیادہ ہے وہ تصوف میں زیادہ ہے۔

8)۔۔۔ حضرت مرتعشؒ نے فرمایا:

تصوف اچھے اخلاق کا مجموعہ ہے۔

9)۔۔۔ حضرت ابوعلی قزوینیؒ نے فرمایا:

تصوف ایسے اخلاق کو کہتے ہیں جن سے رب راضی ہو۔

10)۔۔۔ حضرت ابو الحسن نوریؒ نے فرمایا:

تصوف علم و فن کا نام نہیں مجموعہ اخلاق کا نام ہے۔

11)۔۔۔ حضرت احمد خضرویہؒ نے فرمایا:

تصوف باطن کی گندگی اور کدورتوں سے پاکیزگی حاصل کرنے کا نام ہے۔

12)۔۔۔ حضرت محمد بن احمد السکریؒ نے فرمایا:

تصوف اپنے احوال کو سچ پر قائم رکھنے کا نام ہے۔

13)۔۔۔ حضرت ابو حفص نیشاپوریؒ نے فرمایا:

تصوف آداب ہی آداب ہے ہر وقت کا ادب، ہر جگہ کا ادب، ہر حال کا ادب۔

14)۔۔۔ حضرت معروف کرخیؒ نے فرمایا:

تصوف ہر چیز کی حقیقت جاننے اور جو کچھ لوگوں کے پاس ہے اس سے مایوس ہونے کا نام ہے۔

15)۔۔۔ حضرت ابوالحسن شنجہؒ نے فرمایا:

ایک وقت تھا کہ تصوف حقیقت تھی بے نام آج نام ہے بے حقیقت۔

16)۔۔۔ حضرت ابو حمزہ بغدادیؒ نے فرمایا:

تصوف درگزر کو اختیار کرنا' اچھے کاموں کا حکم دینا اور جاہلوں سے اعراض کرنا ہے۔

17)۔۔۔ حضرت خواجہ بہاؤالدین نقشبند بخاریؒ نے فرمایا:

تصوف یہ ہے کہ اجمالی معاملہ تفصیلی ہو جائے اور استدلالی معاملہ کشفی ہو جائے۔

18)۔۔۔ حضرت مجدد الف ثانیؒ نے فرمایا:

تصوف شریعت پر اخلاص سے عمل کرنے کا نام ہے۔

19)۔۔۔ حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے فرمایا:

تصوف اپنے کو مٹا دینے کا نام ہے۔

20)۔۔۔ حضرت شیخ الحدیث محمد زکریاؒ نے فرمایا:

تصوف کی ابتداء ہے "انما الاعمال بالنیات" [بیشک اعمال کا دارومدار نیت پر ہے] اور تصوف کی انتہا "ان تعبداللہ کانک تراہ" ہے۔ [یہ کہ تو اللہ کی عبادت کر گویا کہ تو اس کو دیکھ رہا ہے]

21)۔۔۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے فرمایا:

تصوف یہ ہے کہ اللہ کو عبادت سے ' رسول اللہ ﷺ کو اطاعت سے اور مخلوق خدا کو خدمت سے راضی کرو۔

خلاصہ کلام :- انسانی زندگی ایک ہیرا ہے جسے تراشنا انسان کا اپنا کام ہے۔ رب کائنات نے حضرت انسان کو کہیں "جاعل فی الارض خلیفة" سے خطاب کیا۔ کہیں "ولقد کرمنا" کا تاج پہنایا اور کہیں "فضلنا" کا ہار گلے میں ڈال کر عزت افزائی کی۔ انسان کو چاہئے کہ "الست بربکم" کے میثاق کو پیش نظر رکھتے ہوئے "وتبتل الیہ تبتیلا" کے راستے پر چلے اور "الی ربک منتھھا" کی منزل پر پہنچ کر دم لے۔

کسی بھی گاڑی کو منزل پر پہنچنے کیلئے دو چیزوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ ایک تو سڑک ٹھیک ہو' دوسرا گاڑی میں پٹرول بھرا ہوا ہو' اگر سڑک ٹھیک نہ ہو تو بھی گاڑی نہیں چل سکتی۔ اگر پٹرول نہ ہو تو بھی گاڑی نہیں چل سکتی۔ دونوں چیزیں لازم و ملزوم ہیں پس انسان کی مثال گاڑی

کی سی ہے شریعت کی مثال راستے کی سی اور طریقت کی مثال پٹرول کی سی ہے۔ انسان اگر وصول الی اللہ کی منزل پر پہنچنا چاہے تو اسے شریعت کے راستے اور طریقت کے پٹرول کی ضرورت پڑیگی لہٰذا جو لوگ شریعت و طریقت میں سے کسی ایک چیز کے بھی منکر ہیں وہ اپنی گاڑی کو راستے ہی میں رکا ہوا پائیں گے۔ کامیاب زندگی یہ ہے کہ انسان "ففروا الی اللہ" کے حکم پر لبیک کہتے ہوئے "تخلقوا باخلاق اللہ" کے مطابق اخلاق خداوندی سے متخلق اور اوصاف محمدیؐ سے متحلی ہوکر زندگی گزارے تاکہ "انابوا الی اللہ" کی جماعت میں شامل ہوکر "لھم البشری" کی بشارت اور "ورضوان من اللہ اکبر" کی منزل پر پہنچے۔ اسی کا نام تصوف ہے۔



باب 3

# لفظ "صوفی" کی تحقیق

✪ — قرآن وحدیث میں مومنین کو مخاطب کرنے کے لئے کئی الفاظ استعمال کئے گئے ہیں۔ مثلاً ذاکرین، صابرین، خاشعین، صادقین، قانتین، موقنین، مخلصین، محسنین، خائفین، وجلین، عابدین، متوکلین، متقین، مقربین، ابرار، فقراء، عباد، اولیاء

سلف صالحین ایک دوسرے کو مخاطب کرنے کے لئے ان میں سے مختلف الفاظ وقتاً فوقتاً استعمال کیا کرتے تھے تاہم دو الفاظ (فقراء، عباد) نے زیادہ قبولیت پائی۔ دونوں کی ایک ایک مثال درج ذیل ہے۔

1)— ایک موقع پر حضرت حسن بصریؒ نے ارشاد فرمایا۔

"یا معشر الفقراء انکم تعرفون باللہ وتکرمون اللہ فانظروا کیف تکونوا مع اللہ اذا خلوتم بہ"

[اے فقراء کی جماعت! بے شک تم اللہ کو پہچانتے ہو اور اللہ کی تعظیم کرتے ہو، پس دیکھو کہ جب تم خلوت میں ہو تو اللہ کے ساتھ کیسے ہو]

2)— علامہ ابن الجوزیؒ نے سیرت عمرؓ بن الخطاب میں (صفحہ 216 پر) لکھا ہے۔

"قالت الشفاءؓ رات فتیانا یقصدون فی المشی ویتکلمون رویدا قالت ماھولاء قالوا نساک" (یعنی عباد)

[شفاءؓ (بنت عبداللہ) نے چند نوجوانوں کو دیکھا کہ ان کی رفتار اور گفتار میں آہستگی پائی جارہی تھی۔ دریافت کیا یہ کون لوگ ہیں، بتایا گیا کہ یہ عباد ہیں]

✪ ــــ فقراء ان لوگوں کو کہتے ہیں جن میں فقر ہو اور عباد ان لوگوں کو کہتے ہیں جو عبادت گزار ہوں۔ چونکہ یہ دونوں لفظ اپنے موصوف کی صفت کی طرف اشارہ کرتے تھے لہٰذا سلف صالحین اپنی باطنی صفات ومقامات پر نام پکارے جانے میں ریا کاری سے ڈرتے تھے طبیعت کا انشراح اور ادب کا تقاضا یہی تھا کہ عادات ظاہرہ پر نام پکارا جائے۔ ظاہراً ان حضرات میں قدر مشترک صوف کا لباس تھا جسے یہ سنت سمجھ کر پہنتے تھے دو احادیث درج ذیل ہیں۔

1)ــــ شیخ ابوزرعہ طاہر بن محمد بن طاہر نے اپنے مشائخ کی اسناد کے حوالے سے حضرت انس بن مالکؓ کی حدیث بیان کی ہے۔

"کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یلبس الصوف ویرکب الحمار" [نبی اکرم ﷺ اون کا لباس پہنتے اور گدھے کی سواری کرتے تھے]

2)ــــ حضرت علی ہجویریؒ نے کشف المحجوب میں ایک روایت نقل کی ہے کہ نبی علیہ السلام نے فرمایا:

"علیکم بلبس الصوف تجدون حلاوۃ فی قلوبکم"

[تم اون کا لباس پہنو ایمان کی حلاوت اپنے دلوں میں پاؤ گے]

✪ ــــ چونکہ صوف کا لباس (پشمینہ) پہننا انبیاء علیہم السلام کی عادت اور اولیاء واصفیاء کا شعار تھا لہٰذا انہیں ظاہری لباس کی طرف منسوب کر دیا گیا۔ پس صوفی ایک مجمل اور عام نام ہوا جو ان کے تمام علوم، اعمال، اخلاق اور تمام شریف اور قابل ستائش احوال کی خبر دیتا ہے۔

حضرت ابونصر سراج طوسیؒ لکھتے ہیں۔

"اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے خاص اصحاب کا قرآن مجید میں تذکرہ کیا تو انہیں ان کے ظاہری لباس کی طرف منسوب کیا۔ "اذقال الحواریون" [جب حواریوں نے کہا] یہ لوگ سفید لباس پہنا کرتے تھے۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ نے انہیں اس کی طرف منسوب کر دیا اور جن علوم واحوال سے یہ موسوم تھے ان میں سے کسی نوع کی طرف منسوب نہیں کیا۔ میرے نزدیک صوفیہ کا بھی یہی معاملہ ہے۔"

(کتاب اللمع فی التصوف ص 55)

مندرجہ بالا دلائل سے یہ بات ثابت ہوئی کہ صوفی کا لفظ صوف سے مشتق ہے یہی قول اقویٰ ہے۔ شیخ ابوبکر ابراہیم بخاری القلا بازی نے اپنی کتاب "التعارف المذہب التصوف" میں لغوی تحقیق کے حوالے سے اس بات کو ثابت کیا ہے جس کا خلاصہ درج ذیل ہے۔

1)۔۔۔ بعض حضرات کہتے ہیں کہ صوفی کا لفظ "صَفا" سے بنا ہے وجہ یہ بیان کرتے ہیں کہ صوفی کا مقصود صفائی باطن کا حاصل کرنا ہے۔ اگر ایسا ہوتا تو یہ لفظ "صَفاوی" ہونا چاہئے تھا۔

2)۔۔۔ بعض حضرات کہتے ہیں کہ صوفی کا لفظ "صَف" سے بنا ہے وجہ یہ بیان کرتے ہیں کہ یہ لوگ قیامت کے دن اگلی صفوں میں ہوں گے اگر ایسا ہوتا تو یہ لفظ "صَفی" ہونا چاہئے تھا۔

3)۔۔۔ بعض حضرات کہتے ہیں کہ صوفی کا لفظ "صُفہ" سے بنا ہے وجہ یہ بیان کرتے ہیں کہ یہ لوگ اصحاب صُفہ کی یادگار ہیں اگر ایسا ہوتا تو یہ لفظ "صُفی" ہونا چاہئے تھا۔

4)۔۔۔ بعض حضرات کہتے ہیں کہ "صوفی" کا لفظ "صُوف" سے بنا ہے وجہ یہ بیان کرتے ہیں کہ یہ لوگ صوف کا لباس پہنتے تھے اگر ایسا ہے تو یہ لفظ صوفی ہی ہونا چاہئے تھا معلوم ہوا کہ صوفی کا لفظ مشتق "صوف" سے ہے مقصود اس کا "صَفا" ہے نسبت اسے اصحاب "صُفہ" سے ہے اور قیامت کے دن اس کا مقام "صَف" اول ہوگا۔

✪۔۔۔ صوفی کے لفظ کی نسبت صوف (پشمینہ) سے ہونے میں کئی حکمتیں بھی ہیں۔

1)۔۔۔ پشمینہ نرم ہوتا ہے پس صوفی وہ شخص ہے جو دل کو نرم بنانے کے لئے محنت کر رہا ہو۔

2)۔۔۔ پشمینہ سفید ہوتا ہے پس صوفی وہ شخص ہے جو اپنے دل کو صوف کی طرح سفید کرنے کے لئے محنت کر رہا ہو۔

3)۔۔۔ پشمینہ کسی رنگ کو جلدی قبول نہیں کرتا۔ پس صوفی وہ شخص ہے جو "صبغة الله" اللہ کے رنگ میں ایسا رنگا جا چکا ہو کہ اب ماسوا کا رنگ اس پر اثر انداز نہیں ہو سکتا۔

صوفی کے عنوان سے متعلقہ چند مشہور سوالات کے جوابات قلمبند کئے جاتے ہیں۔

سوال نمبر1 :۔ صوفی کالفظ جن الفاظ سے ماخوذ ہے کیا ان کا ذکر قرآن وحدیث میں کہیں ملتا ہے؟

**جواب :-** جی ہاں، صوفی کا لفظ جن الفاظ سے ماخوذ ہے ان کا تذکرہ قرآن وحدیث میں موجود ہے تفصیل درج ذیل ہے۔

1)۔۔۔ ایک قول کے مطابق صوفی کا لفظ صف سے ماخوذ ہے تو قرآن پاک میں ہے۔

**"ان اللہ یحب الذین یقاتلون فی سبیلہ صفا کانھم بنیان مرصوص"**

[بیشک اللہ تعالیٰ ایسے لوگوں کو پسند فرماتا ہے جو اللہ کے راستہ میں صفیں باندھ کر جہاد کرتے ہیں یوں لگتا ہے کہ وہ سیسہ پلائی ہوئی دیوار ہیں]

2)۔۔۔ دوسرے قول کے مطابق صوفی کا لفظ صفا سے ماخوذ ہے تو حدیث پاک میں ہے۔

**"عن ابی جحیفۃؓ قال خرج علینا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم متغیر اللون فقال ذھب صفو الدنیا وبقی کدرھا فالموت الیوم تحفۃ لکل مسلم"** (رسالہ قشیریہ)

[حضرت ابو جحیفہؓ روایت کرتے ہیں کہ نبی علیہ السلام ہم پر نکلے آپکا رنگ متغیر تھا آپ نے فرمایا کہ دنیا کی صفائی چلی گئی اور میل کچیل رہ گئی پس آج تو موت ہر مسلمان کیلئے تحفہ ہے]

3)۔۔۔ تیسرے قول کے مطابق صوفی کا لفظ صفہ سے ماخوذ ہے تو حدیث پاک میں ہے۔

**"عن ابن عباسؓ وقف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی اصحاب الصفۃ فرای فقرھم وجھدھم وطیب قلوبھم فقال ابشروا یا اصحاب الصفۃ فمن بقی من امتی علی النعت الذی انتم علیہ راضیا بمافیہ فانہ من رفقائی فی الجنۃ"** (کشف المحجوب)

[حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ رسول اکرم ﷺ اصحاب صفہ پر تشریف لائے۔ آپ نے انکے فقر اور مشقت کو محسوس کیا تو فرمایا خوش ہو جاؤ اہل صفہ

پس جو شخص میری امت سے تمہاری روش پر رہنا پسند کریگا وہ بہشت میں میرا ساتھی ہوگا]

4)— چوتھے قول کے مطابق صوفی کا لفظ صوف سے ماخوذ ہے تو حدیث پاک ہے۔

"کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یلبس الصوف ویرکب الحمار" [نبی اکرمؐ صوف کا لباس پہنتے اور گدھے کی سواری کرتے تھے]

سوال نمبر2:- لفظ صوفی کی کوئی اہمیت ہوتی تو قرآن و حدیث میں من و عن موجود ہوتا۔

جواب:- کسی لفظ کا من و عن قرآن وحدیث میں موجود نہ ہونا اس بات کی دلیل نہیں کہ وہ لفظ غیر اہم یا غیر اسلامی ہے۔ مثال کے طور پر متکلمین کا لفظ قرآن وحدیث میں من و عن کہیں موجود نہیں تو کیا علم کلام غیر اسلامی ہوگیا۔ اس کے بغیر تو اسلامی عقائد بھی ثابت نہیں کئے جاسکتے۔ اسی طرح نحو کا لفظ قرآن وحدیث میں موجود نہیں تو کیا علم النحو فضول اور غیر اہم ہے اس کے بغیر تو قرآن وحدیث کو سمجھنا بھی ممکن نہیں۔

سوال نمبر3:- صحابہ کرامؓ کے دور میں تو کسی کو صوفی نہیں کہا جاتا تھا۔

جواب:- رسول اللہ ﷺ کی صحبت میں رہنے کی ایک خاص عظمت اور خصوصیت تھی۔ جسے یہ نعمت نصیب ہوگئی اس پر کوئی اور نام چسپاں کرنا گستاخی تھی صحابہ کرامؓ تو نسبت اور صحبت کی وجہ سے زاہدوں، عابدوں، متوکلوں، صابروں، اطاعت گزاروں اور فقراء کے پیشواء ہیں تمام احوال میں سے بہترین اور بزرگ ترین حال ان کو نصیب تھا۔ اب انہیں کسی اور فضیلت کی وجہ سے فضیلت دینا ناروا ہے۔

حدیث پاک میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

"خیرالقرون قرنی ثم الذین یلونھم ثم الذین یلونھم"

[بہترین زمانہ میرا زمانہ ہے پھران لوگوں کا زمانہ جو ان کے بعد آئیں گے۔ اسی طرح پھران لوگوں کا جو ان کے بعد آئیں گے]

پس ساری دنیا کی سعادتیں اور بھلائیاں مل کر بھی صحبت رسولؐ کا نعم البدل نہیں ہو سکتیں۔ امام شافعیؒ سے پوچھا گیا کہ سیدنا امیر معاویہؓ افضل ہیں یا حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ؟ تو امام شافعیؒ نے جواب دیا کہ سیدنا امیر معاویہؓ جب نبی علیہ السلام کی معیت میں جہاد پر نکلے تو ان کے گھوڑے کی ناک میں جو مٹی گئی وہ مٹی بھی عمر بن عبدالعزیزؒ سے افضل ہے اس لئے علماء کرام نے لکھا ہے کہ ساری دنیا کے اتقیاء، اصفیاء اور اولیاء مل کر بھی کسی ادنیٰ صحابیؓ کے درجے کو نہیں پہنچ سکتے۔

پس جن لوگوں نے رسول اللہ ﷺ کی صحبت پائی وہ خوش نصیب حضرات صحابی کہلائے، جنہوں نے صحابہؓ کی صحبت پائی وہ تابعین کہلائے اور جنہوں نے تابعین کی صحبت پائی وہ تبع تابعین کہلائے یہ تینوں نسبتیں مندرجہ بالا فرمان نبوی ﷺ کی بنا پر خیر کی غمازی کرتی تھیں۔ لہٰذا ہر شخص اس نسبت کے ساتھ پکارا جانا اپنی سعادت سمجھتا تھا۔ پس صحابہ، تابعین اور تبع تابعین کے بعد امت کے مشائخ صوفیا کے نام سے مشہور ہوئے حضرت امام قشیریؒ کی تحقیق کے مطابق یہ لفظ دوسری صدی ہجری سے پہلے زبان زدعام تھا۔

سوال نمبر4 :۔ صوفی کا لفظ سب سے پہلے کب استعمال ہوا؟ سنا ہے کہ یہ اہل بغداد کی ایجاد ہے؟

جواب :۔ حضرت ابو نصر سراج طوسیؒ نے تاریخ مکہ کے حوالے سے محمد بن اسحاق بن یسارؒ اور دیگر لوگوں کی روایت سے یہ واقعہ بیان کیا ہے کہ "اسلام سے پہلے ایک بار مکہ خالی ہوگیا تھا یہاں تک کہ بیت اللہ کا طواف کرنے والا کوئی نہ تھا دور دراز سے ایک صوفی آتا اور بیت اللہ کا طواف کرکے واپس چلا جاتا۔"

تاریخ کے اس حوالے سے یہ پتہ چلتا ہے کہ یہ نام اہل عرب کو اسلام سے پہلے بھی معلوم تھا صاحب فضیلت اور صالح لوگ اسی نام سے موصوف ہوتے تھے "واللہ اعلم"

حضرت حسن بصریؒ جنہوں نے اٹھارہ بدری صحابہؓ کی صحبت کا شرف حاصل کیا اور سیدنا علی کرم اللہ وجہہ سے باطنی فیضان پایا۔ ان کے وقت میں صوفی کے لفظ کا مستعمل ہونا تو یقینی امر

ہے۔ حضرت ابو نصر سراج طوسیؒ فرماتے ہیں۔

"لوگوں کا یہ کہنا کہ یہ نام بغدادیوں نے گھڑ لیا ہے غلط ہے۔ چونکہ یہ نام تو حسن بصریؒ کے عہد میں بھی مستعمل تھا۔ حضرت حسن بصریؒ سے روایت ہے کہ میں نے طواف کے دوران ایک صوفی کو دیکھا اور اسے کچھ دیا۔ اس نے نہیں لیا اور کہنے لگا۔ میرے پاس چار دانق پڑے ہیں اور کافی ہیں" (کتاب اللمع فی التصوف ص 65)

معلوم ہوا کہ صوفی کا لفظ تابعین کے دور میں احیاناً استعمال ہوتا تھا تبع تابعین کے دور میں نسبتاً زیادہ استعمال ہونے لگا اور ان کے بعد دوسری صدی ہجری سے پہلے زبان زد عام ہو گیا۔ امام سفیان ثوریؒ اپنے وقت کے ایک شیخ کو ابو ہاشم صوفی کہا کرتے تھے۔ امام احمد بن حنبلؒ اپنے وقت کے ایک شیخ ابو حمزہ بغدادیؒ کو صوفی کہتے تھے۔

## صوفی کون ہوتا ہے...؟

✪ ــــ حضرت حسن بصریؒ کے شاگرد عبدالواحد بن زیدؒ سے پوچھا گیا صوفیاء کون ہوتے ہیں؟ فرمایا جو اپنی عقلوں کے ذریعے اپنے ارادوں پر قائم ہوتے ہیں اور اپنے دلوں سے اس پر ڈٹے رہتے ہیں اور اپنے شر سے بچنے کی خاطر اپنے آقا کو مضبوط پکڑے رہتے ہیں۔

✪ ــــ حضرت ذوالنون مصریؒ سے پوچھا گیا تو فرمایا:

"صوفی وہ ہے جسے جستجو تھکا نہ سکے اور محرومیت کی وجہ سے بے چین نہ ہو۔"

✪ ــــ حضرت ابو محمد رویمؒ سے پوچھا گیا تو فرمایا:

"جس کا کردار اس کی گفتار کے موافق ہو۔"

✪ ــــ کسی عارف نے اسی سوال کا جواب دیا:

صوفی آں باشد کہ صافی شود از کدر پُر شود از فکر
در قرب خدا منقطع شود از بشر۔ یکساں شود در چشم او خاک وزر

"صوفی وہ ہوتا ہے، جو میل سے صاف ہو، فکر سے پر ہو، خدا کے قرب میں مخلوق سے دور ہو اور اس کی نگاہ میں سونا اور مٹی برابر ہو"۔

✪ــــ حضرت شبلیؒ نے فرمایا:

"صوفی وہ ہے جو مخلوق سے کٹے اور اللہ سے جڑے۔"

**خلاصہ کلام:-** پس صوفی وہ ہوتا ہے جس کو جانوروں کی آواز' ہر ایک سوز و ساز' چڑیوں کی چہک' پھولوں کی مہک' سبزے کی لہک' جواہرات کی دمک' سورج کی چمک' سماء و سمک' درختوں کے رنگ' شیشہ و سنگ' پتھر کی سختی' خوشحالی و بد بختی' زمین کی نرمی' آتش کی گرمی' دریا کی روانی' کواکب آسمانی' پہاڑوں کے ابھار' بیابان و مرغزار' خزاں وبہار' غرض ہر چیز ایک نادیدہ ہستی کی یاد دلائے۔ اللہ اللہ اللہ



باب 4

# بیعت طریقت کا شرعی ثبوت

آج امت مسلمہ کی زبوں حالی اس انتہا کو پہنچ چکی ہے کہ جھوٹ سچ سے اور کھوٹا کھرے سے بالکل پیوست نظر آتا ہے۔

ع ناطقہ سرگریباں ہے اسے کیا کہیئے

جس طرح علم ظاہر کے حامل علمائے حق کی صفوں میں علمائے سوء داخل ہو چکے ہیں اسی طرح علم باطن کے حامل مشائخ حق پرست کے بھیس میں نفس پرست لوگ شامل ہو چکے ہیں۔ عوام الناس کی روحانی اور باطنی تنزلی کی انتہا یہاں تک ہو چکی کہ ایک طبقے نے بیعت طریقت کو لازم قرار دے کر فرائض کے ترک کرنے اور شریعت و طریقت کو الگ الگ ثابت کرنے کا بہانہ بنالیا۔ "ضلوا فاضلوا" [خود بھی گمراہ ہوئے اور دوسروں کو بھی گمراہ کیا]

دوسرے طبقے نے بیعت طریقت کو بدعت و گمراہی سمجھ کر اسکی مخالفت کا بیڑا اٹھالیا۔ "ویا اسفی"

ان حالات میں اہل حق کیلئے افراط و تفریط کے شکار ان دونوں طبقوں سے چومکھی لڑائی لڑنے کے سوا چارہ نہیں۔ تاکہ احکام شریعت کو نکھار کر پیش کیا جائے اور حق و باطل کی حد فاصل کو واضح کیا جائے درج ذیل میں بیعت طریقت کی شرعی حیثیت کو پیش کیا جاتا ہے۔

**بیعت کی تعریف:-** شریعت کی کسی بات کیلئے لوگوں سے عہد لیا جائے کہ وہ اس کام کو سرانجام دیں گے۔ خواہ پوری شریعت کا عہد لیا جائے یا کسی خاص بات کا عہد لیا جائے۔ اس کو بیعت کہتے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے اللہ تعالٰی کے حکم سے اس امر کو بہت سے مواقع پر

سرانجام دیا۔ صحابہ کرامؓ نے نبی اکرم ﷺ سے چار طرح کی بیعت کی جس کی تفصیل درج ذیل ہے۔

1)۔۔۔ **بیعت اسلام :۔** جب کوئی دین اسلام میں داخل ہونا چاہتا اور کفرو شرک سے بیزاری کا اظہار کرنا چاہتا تو نبی اکرم ﷺ اس سے بیعت لیتے تھے۔ روایات سے ثابت ہے کہ ہجرت سے قبل حج کے موقع پر مدینہ طیبہ کے لوگ حاضر خدمت ہوکر بیعت ہوئے۔ بیعت عقبہ اولیٰ اور بیعت عقبہ ثانی کا تذکرہ حدیث کی معتبر کتب میں موجود ہے۔

2)۔۔۔ **بیعت جہاد:۔** رسول اللہ ﷺ نے حدیبیہ کی لڑائی کے وقت صحابہ کرامؓ سے عہد لیا تھا کہ اگر دشمن سے مقابلے کی نوبت آئی تو بھاگیں گے نہیں بلکہ جب تک زندہ رہیں گے دشمنوں کا مقابلہ کریں گے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

**"لقد رضی اللہ عن المومنین اذ یبایعونک تحت الشجرہ"** (الفتح آیت 18)

[بالتحقیق اللہ تعالیٰ ان مسلمانوں سے خوش ہوا جبکہ یہ لوگ آپؐ سے درخت کے نیچے بیعت کرتے تھے]

✪۔۔۔ حضرت سلمہؓ بن اکوع اس بیعت میں شریک تھے ایک مرتبہ ان سے پوچھا گیا کہ آپ نے درخت (سمرہ) کے نیچے کس بات پر بیعت کی تھی فرمایا "علی الموت" یعنی ہم مرجائیں گے بھاگیں گے نہیں۔ یہ عمل اللہ تعالیٰ کو اتنا پسند آیا کہ ارشاد ہوا۔

**"ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ یداللہ فوق ایدیھم"** (الفتح آیت 10)

[جو لوگ آپ سے بیعت کر رہے ہیں تو وہ در حقیقت اللہ تعالیٰ سے بیعت کر رہے ہیں۔ ان کے ہاتھوں پر اللہ کا ہاتھ ہے]

✪۔۔۔ غزوہ احزاب میں خندق کھودتے ہوئے صحابہ کرامؓ نے اشعار پڑھے۔

**نحن الذین بایعوا محمدا علی الجھاد مابقینا ابدا**

[ہم وہ لوگ ہیں جنہوں نے محمد ﷺ سے بیعت کی ہے جہاد کرنے پر جب تک زندہ رہیں گے] مندرجہ بالا شعر میں اس بیعت جہاد کی طرف اشارہ ہے۔

3)— بیعت ہجرت :- حارث بن زیاد ساعدیؓ فرماتے ہیں کہ میں یوم خندق میں آپ ؐ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ ؐ لوگوں سے ہجرت پر بیعت لے رہے تھے۔ میرا گمان ہوا کہ یہ لوگ بیعت کیلئے بلائے جا رہے ہیں۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ اس سے بھی ہجرت پر بیعت لے لیجئے۔ آپ ؐ نے فرمایا! یہ کون ہیں؟ میں نے کہا کہ میرے چچیرے بھائی حوط بن یزید ہیں یا یزید بن حوط۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا! میں تم لوگوں سے بیعت نہیں لیتا۔ لوگ تو تمہاری طرف ہجرت کر کے آتے ہیں تم لوگوں کی طرف ہجرت کر کے نہ جاؤ گے...... الی آخرہ۔ اس کو احمد، ابو نعیم اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

4)— بیعت توبہ (بیعت طریقت) :- امت کی تعلیم کیلئے رسول اللہ ﷺ نے بعض اوقات صحابہ کرامؓ سے بعض گناہوں کے نہ کرنے پر بیعت لی۔

امام بخاری و مسلم نے حضرت عبادہ بن صامتؓ سے روایت کی ہے۔

"عن عبادةؓ بن صامتؓ قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم وحوله عصابة من اصحابه بايعوني على ان لا تشركوا بالله شيئا ولا تسرقوا ولا تزنوا ولا تقتلوا اولادكم ولا تاتوا ببهتان تفترونه بين ايديكم وارجلكم ولا تعصوا في معروف فمن وفى منكم فاجره على الله ومن اصاب من ذلك شيئا فعوقب به في الدنيا فهو كفارة له ومن اصاب من ذلك شيئا ثم ستره الله عليه فهو الى الله ان شاء عفا عنه وان شاء عاقبه فبايعناه على ذلك"

(متفق علیہ)

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تم میری بیعت کرو۔ "وحوله عصابة من اصحابه" [اور ان کے گرد صحابہؓ کی ایک جماعت تھی] یہاں اصحابہ کا لفظ اس بات کی نشان دہی

کر رہا ہے کہ یہ وہ لوگ تھے جو بیعت اسلام سے پہلے ہی مشرف ہو چکے تھے ان کے دل ایمان کی دولت سے مالا مال ہو چکے تھے۔ رحمتہ للعالمین کی نظر رحمت نے ان کو روحانیت کی ان بلندیوں تک پہنچا دیا تھا کہ امت کے اولیاء ان کے مرتبہ تک ہرگز نہیں پہنچ سکتے۔ ان صحابہ کرام سے بیعت توبہ لی گئی۔ یہاں پر ذہن میں چند سوالات پیدا ہوتے ہیں جن کے جوابات قلمبند کئے جاتے ہیں۔

**سوال نمبر1:۔** صحابہ کرامؓ کو ایمان کی ان بلندیوں پر پہنچنے کے بعد پھر اس بیعت کی کیا ضرورت تھی؟

**جواب:۔** ایک تو یہ امت کی تعلیم کے لئے تھی اور دوسرے گناہوں سے بچنے کے لئے (بیعت توبہ) تھی روایت کے الفاظ ہیں "ولا تسرقوا ولا تزنوا ولا تقتلوا اولادکم" [نہ چوری کرو گے، نہ زنا کرو گے اور نہ ہی اولاد کو قتل کرو گے] پس ثابت ہوا کہ کبائر سے اجتناب کے لئے بیعت تھی۔

**سوال نمبر2:۔** صحابہ کرامؓ کو اس بیعت کا کیا فائدہ تھا؟

**جواب:۔** اللہ تعالیٰ سے اجر وثواب کا امیدوار بننا تھا۔ چنانچہ روایت کے الفاظ ہیں "فمن وفی منکم فاجرہ علی اللہ" [جو کوئی تم میں سے اس عہد پر قائم رہا تو اس کا اجر اللہ کے ذمہ ہے]

**سوال نمبر3:۔** کبائر سے بچنا تو ایمان والوں کے لئے کلمہ پڑھ لینے کے بعد ویسے ہی ضروری تھا تو بیعت کے ذریعے اور وہ بھی رسول اللہ ﷺ کے ہاتھ پر ان گناہوں سے بچنے کا عہد ایک فالتو عمل نظر آتا ہے؟

**جواب:۔** قرآن پاک میں سورۃ الممتحنہ میں صحابیاتؓ سے بھی اس طرح کی بیعت کا تذکرہ ہے وہاں نبی علیہ السلام کو ارشاد فرمایا گیا ہے۔ "فبایعھن واستغفرلھن اللہ" [آپ انہیں بیعت کر لیجئے اور ان کے لئے استغفار کیجئے] معلوم ہوا کہ ان گناہوں سے توبہ تو وہ لوگ گھر بیٹھ کر تنہائی میں بھی کر سکتے تھے۔ مگر نبی علیہ السلام سے بیعت کرنے میں ایک بے بدل فائدہ یہ تھا

کہ نبی اکرم ﷺ کی زبان فیض ترجمان سے بھی ان حضرات کے بارے میں استغفار کے کلمات ادا ہوتے تھے۔ جس کا نتیجہ یہ نکلتا تھا کہ "واللہ غفور رحیم" [اور اللہ غفور اور رحیم ہے] پس مغفرت اور رحمت کی بارش ہو جاتی۔

قرآن پاک میں بھی اسی عنوان سے متعلقہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

"ولوانهم اذ ظلموا انفسهم جاءوك فاستغفروا الله واستغفرلهم الرسول لوجدوا الله توابا رحيما"

اس آیت کریمہ میں "فاستغفروا اللہ" [وہ اللہ سے استغفار کرتے] کے ساتھ "واستغفرلهم الرسول" [ان کے لئے رسول اللہ ﷺ بھی استغفار کرتے] بھی ہے اور آخر میں فرمایا گیا "لوجدوا اللہ توابا رحیما" [یہ پاتے اللہ کو توبہ قبول کرنے والا اور رحمت کرنے والا] نتیجہ یہ نکلا کہ نبی علیہ السلام کے مبارک ہاتھوں پر بیعت کرنے کا یہ فائدہ تھا کہ نبی رحمت ﷺ بھی ان کی مغفرت کے لئے استغفار کریں اور اسی کو بہانہ بنا کر ان کے گناہوں کی بخشش کر دی جائے۔ اسی بیعت توبہ کا نام آج بیعت طریقت ہے۔

سوال نمبر4:- اس بیعت توبہ کے بارے میں اور بھی روایات ہیں یا نہیں؟

جواب:- اس طرح کی کئی احادیث موجود ہیں۔ مسلم شریف میں حضرت عوفؓ بن مالک اشجعی سے ایک روایت ہے اور ابن ماجہ میں بھی روایت ہے کہ نبی علیہ السلام نے چند غریب مہاجرین سے بیعت لی کہ وہ کسی سے سوال نہ کریں گے۔ ایک روایت میں حضرت جریرؓ بن عبداللہ سے بیعت لی کہ وہ مسلمانوں کی خیر خواہی کریں گے۔ ایک روایت میں انصاری عورتوں سے بیعت لی کہ وہ میت پر بین نہیں کیا کریں گی۔

بخاری شریف کی روایت ہے کہ ابن عمرؓ فرماتے تھے کہ ہم لوگ حضور اکرم ﷺ سے سننے اور اطاعت کرنے پر بیعت کیا کرتے تھے۔

سوال نمبر5:- اگرچہ نبی اکرم ﷺ سے کئی طرح کی بیعتیں ثابت ہیں مگر صحابہ کرامؓ کے زمانے میں بیعت خلافت اور بیعت جہاد کے سوا اور کسی بیعت کا ثبوت نہیں ملتا؟

جواب :۔ اس کا الزامی جواب تو بہت آسان ہے کہ جب ایک فعل رسول اللہ ﷺ سے ثابت ہے تو کسی اور سے نقل کرنے کی کیا ضرورت ہے تاہم تحقیقی جواب یہ ہے کہ حضرت سیدنا صدیق اکبرؓ اور حضرت سیدنا علیؓ سے ثابت ہے اسی لئے تمام اہل طریقت حضرات کے پاس مستند شجرۂ سلسلہ موجود ہے خلفائے راشدین جب بیعت خلافت لیتے تھے۔ تو اسی میں بیعت توبہ شامل ہوتی تھی۔ خلیفۂ وقت کے علاوہ دوسرے صحابہ کرامؓ اس لئے بیعت نہ لیتے تھے کہ کہیں بیعت خلافت میں شبہ نہ پڑجائے اور فتنہ نہ کھڑا ہو جائے۔ فقط صحبت پر اکتفا ہوتا تھا جب خلفائے راشدین کا دور ختم ہوا اور خلافت کا معاملہ امور مملکت کے انتظام وانصرام اور نظم ونسق تک سمٹ کر رہ گیا تو سلف صالحین نے بیعت توبہ (بیعت طریقت) والی سنت کو زندہ کیا۔ الحمدللہ آج بھی یہ سنت امت میں جاری وساری ہے۔

سوال نمبر6:۔ بیعت توبہ کا حکم کیا ہے یہ فرض ہے یا واجب ہے؟

جواب :۔ نہ یہ فرض ہے نہ واجب ہے بلکہ سنت عمل ہے یہ الگ بات ہے کہ اس سنت پر عمل کرنے سے فرائض زندہ ہوتے ہیں۔

سوال نمبر7:۔ اگر کوئی آدمی یہ بیعت نہ کرے تو کیا ہوتا ہے؟

جواب :۔ اس سنت کی برکات سے محروم ہوجاتا ہے۔ حدیث پاک میں ہے۔

"من تمسک بسنتی عند فساد امتی فلہ اجرماۃ شہید"

[جس نے فسادات کے وقت میں میری ایک سنت پر عمل کیا اس کے لئے سو شہیدوں کا ثواب ہوگا]

سوال نمبر8:۔ کیا ہر عالم اور صوفی یہ بیعت لے سکتا ہے؟

جواب:۔ جس طرح نبی اکرم ﷺ نے سیدنا صدیق اکبرؓ کو خلافت سپرد فرمائی۔ اور باطنی نعمت بھی منتقل فرمائی۔ جیسا کہ حدیث پاک میں ہے۔

"ماصب اللہ فی صدری الا و قدصببتہ فی صدرابی بکرؓ"

[اللہ نے میرے سینے میں جو کچھ ڈالا میں نے اسے ابوبکرؓ کے سینے میں ڈال دیا]

اس طرح حضرت ابوبکر صدیقؓ سے یہ سلسلہ آگے چلا اور آج تک اولیائے امت میں یہ نعمت سینہ بہ سینہ منتقل ہوتی چلی آرہی ہے پس بیعت صرف وہ شخص لے سکتا ہے جس نے کسی ولی اللہ کی صحبت میں رہ کر نعمت باطنی حاصل کی ہو اور ان بزرگوں نے انہیں اس کام پر مامور کیا ہو۔ جو آدمی ازخود بیعت لینا شروع کردے اس کی مثال "ٹپکے کے آم" کی سی ہے جس کے نسب کا پتہ نہیں ہوتا۔ پس ایسے شخص سے بیعت نہ کرنی چاہئے۔

**سوال نمبر9:**۔ کیا کوئی عورت بھی یہ بیعت لے سکتی ہے؟

**جواب:**۔ اس میں کوئی شک وشبہ نہیں کہ عورت ولایت کے اعلیٰ سے اعلیٰ ترین مراتب تک پہنچ سکتی ہے مگر شریعت نے رشدو ہدایت کے منصب کی ذمہ داریاں اس کے نازک کندھوں پر نہیں ڈالیں اس لئے کبھی کوئی عورت نبی نہیں بنائی گئی۔ گوکہ اسے نبیوںؑ کی ماں ہونے کا شرف نصیب ہے اللہ تعالیٰ نے منصب نبوت کا بوجھ مردوں کے کندھوں پر رکھا اس لئے انبیاءؑ کی وراثت بھی مردوں ہی کے سپرد کی گئی۔ پس کوئی بھی عورت بیعت نہیں لے سکتی۔

**سوال نمبر10:**۔ کیا بیعت کے لئے ہاتھ میں ہاتھ دیکر کلمات پڑھنا ضروری ہے؟

**جواب:**۔ ہاتھ میں ہاتھ دیکر کلمات پڑھنا سنت ہے اس پر ضرور عمل کرنا چاہئے۔ اگر لوگ بہت زیادہ ہوں تو چادر پھیلا کر سب اسے پکڑ لیں۔ یہ بھی عمل نبوی ہے کہ بیت اللہ کی تعمیر کے وقت پتھر چھوٹا تھا۔ اٹھانے کی سعادت حاصل کرنے والے زیادہ تھے تو نبی علیہ السلام نے اسے اپنی چادر میں رکھ دیا اور سب لوگوں نے چادر پکڑ کر حجر اسود کو اٹھایا۔ اگر مجمع اس سے بھی زیادہ ہو تو فقط کلمات پڑھا کر نیت کرکے بیعت لی جاسکتی ہے۔ صحابہ کرامؓ نے مجاہدین سے اسی طرح جہاد پر بیعت لی۔

**سوال نمبر11:**۔ کیا عورتیں بھی ہاتھ میں ہاتھ دیکر بیعت کریں؟

**جواب:**۔ ہرگز نہیں، نبی علیہ السلام کی عادت شریفہ تھی کہ عورتوں کو پردے میں بغیر ہاتھ مس کئے بیعت فرماتے تھے ایک روایت میں ہے۔

"عن عائشةؓ قالت مامس رسول الله صلى الله عليه

وسلم ید امراة قط الا ان یاخذ علیها فاذا اخذ علیها فاعطته قال اذهبی فقد بایعتک"

[حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ بوقت بیعت رسول اکرمؐ نے کسی عورت کا ہاتھ نہیں پکڑا بلکہ ایک کپڑا پکڑوا دیتے اور (وعظ و تلقین کے بعد) ارشاد فرماتے کہ جاؤ تمہاری بیعت ہوگئی]

سوال نمبر12:- بچوں کی بیعت کا کیا جواز ہے؟

جواب:- مسلم شریف کی روایت ہے کہ حضرت زبیرؓ کو بیعت کے لئے لایا گیا۔ عمر سات آٹھ سال ہوگی۔ پس نبی اکرم ﷺ ان کو اپنی طرف متوجہ دیکھ کر مسکرائے اور پھر بیعت کی۔

سوال نمبر13:- کیا غائبانہ بھی بیعت کی جاسکتی ہے؟

جوب:- جی ہاں۔ جس طرح نبی علیہ السلام نے صلح حدیبیہ کے موقع پر درخت کے نیچے صحابہ کرامؓ سے بیعت لی۔ تو اس وقت حضرت عثمان غنیؓ کو بھی غائبانہ بیعت میں شامل کیا۔ حالانکہ وہ تو اس وقت مکہ مکرمہ میں تھے۔ لہٰذا غائبانہ بیعت کا ثبوت ملتا ہے۔

سوال نمبر14:- کیا خط کے ذریعے یا ٹیلی فون پر بیعت کی جاسکتی ہے؟

جواب:- جی ہاں۔ جب غائبانہ بیعت ثابت ہے تو خط کے ذریعے بیعت اسی میں شامل ہے ٹیلی فون کے ذریعے بیعت تو بدرجہ اولیٰ جائز ہے۔

سوال نمبر15:- کیا ایک وقت میں کئی حضرات سے بیعت کی جاسکتی ہے؟

جواب:- نہیں۔ ایک وقت میں ایک ہی شیخ کے ہاتھ پر بیعت کرنی چاہئے۔ جگہ جگہ بیعت کرنے والے کی مثال چمچے کی مانند ہے۔ جو طرح طرح کے کھانوں میں ڈوبا رہتا ہے۔ مگر ذائقے سے محروم رہتا ہے۔

ع یک دست گیر محکم بگیر

سوال نمبر16:- کیا ایک شیخ کی وفات کے بعد کسی دوسرے شیخ سے بیعت کرنا ضروری ہے؟

جواب:- جی ہاں' اگر تزکیہ نفس اور تصفیہ قلب کا حصول نہیں ہوا تو تجدید بیعت ضروری

ہے۔ مثلاً ایک طالب علم کسی قاری صاحب سے قرآن پاک پڑھ رہا ہو اور وہ قاری صاحب فوت ہو جائیں تو طالب علم قرآن پاک پڑھنا بند نہیں کرتا بلکہ کسی دوسرے استاد سے پڑھنا اور قرآن پاک مکمل کرنا ضروری سمجھتا ہے۔ البتہ جن حضرات کو نسبت کے حصول کی بشارت مل چکی ہو انہیں تجدید بیعت کرنا ضروری نہیں۔

**سوال نمبر17 :-** جو لوگ بیعت کے مخالف ہیں کیا انہوں نے یہ حدیثیں نہیں پڑھیں؟

**جواب :-** پڑھی تو یقیناً ہوں گی مگر سمجھی یقیناً نہیں۔ ورنہ اتنے واضح مسنون عمل پر یوں اعتراض نہ کرتے۔ بیعت طریقت کی مخالفت کرنے والوں کا حال چند الفاظ میں یوں بیان کیا جا سکتا ہے۔ "وکذبوا بمالم یحیطوا بعلمہ" (یونس آیت 39) [ایسے کلام کو جھٹلانے لگے جس کے علم کا ابھی تک انہوں نے احاطہ بھی نہیں کیا]

**سوال نمبر18 :-** بیعت طریقت کی غرض و غایت کیا ہوتی ہے؟

**جواب :-** بیعت کے اغراض و مقاصد وضاحت سے بیان کئے جاتے ہیں۔

1)۔۔۔ نہ اس میں کشف و کرامات کا حاصل ہونا ضروری ہے۔

2)۔۔۔ نہ قیامت میں بخشوانے کی ذمہ داری ہے۔

3)۔۔۔ نہ دنیاوی کاموں میں کامیابی مثلاً غلبہ ہو، مقدمات فتح ہوں وغیرہ ضروری ہے۔

4)۔۔۔ نہ تصرفات لازم ہیں کہ گناہ کا خیال ہی نہ آئے۔

5)۔۔۔ نہ ایسی محویت کا حاصل ہونا لازمی کہ اپنے پرائے کی خبر نہ ہو۔

6)۔۔۔ نہ ہی رنگوں اور انوار کا نظر آنا ضروری ہے۔

7)۔۔۔ نہ عمدہ خوابوں کا نظر آنا ضروری ہے۔

بلکہ اصل مقصد تو شریعت کے احکام پر چل کر اللہ تعالیٰ کو راضی کرنا ہے۔

**سوال نمبر19 :-** بیعت کی افادیت کے لئے عقلی دلائل پیش کریں؟

**جواب :-** تین دلائل سے یہ بات واضح کی جاتی ہے۔

✪ ـــــ جس طرح ایک نوجوان فوج میں ملازمت اختیار کرے اور وردی پہن کر کسی جگہ ڈیوٹی سرانجام دے رہا ہو تو ہر آدمی اس کی عزت کرتا ہے اور اس کی بات مانتا ہے۔ اس کی عزت فوج کی عزت اور اس کی ذلت فوج کی ذلت سمجھی جاتی ہے۔ کوئی یہ نہیں پوچھتا کہ تم کس قبیلے یا خاندان سے ہو؟ فوج کی نسبت اور وردی کی عزت کام آتی ہے۔ اسی طرح جو شخص مشائخ طریقت سے بیعت ہو جاتا ہے اس کو سلسلہ کے بزرگوں سے روحانی تعلق نصیب ہو جاتا ہے۔ اللہ رب العزت کے ہاں اس نسبت کی وجہ سے اس کی عزت وقدر بڑھ جاتی ہے۔

✪ ـــــ دو اینٹیں ایک ہی جگہ بن کر تیار ہوئیں۔ ایک کو مسجد کے فرش میں لگا دیا گیا۔ دوسری کو بیت الخلاء میں لگا دیا گیا۔ ایک کا مرتبہ اتنا بڑھا کہ وہاں پیشانی ٹیکتے پھرتے ہیں اور دوسری کا مرتبہ اتنا گرا کہ بیت الخلا میں ننگے پاؤں جانا گوارا نہیں کرتے۔ یہ نسبت تھی، اچھی نسبت نے عزت بخشی اور بری نسبت ذلت کا سبب بنی۔ اسی طرح جو شخص مشائخ طریقت سے بیعت ہو جاتا ہے اسے اچھی نسبت مل جاتی ہے۔ اللہ رب العزت کے ہاں اس کا اکرام ہوتا ہے۔

✪ ـــــ قرآن پاک پر اگر ایک سادہ گتہ جلد کی شکل میں چڑھا دیا جائے تو اگرچہ اس پر کوئی آیت یا کوئی لفظ نہیں لکھا ہوا ہوتا۔ اس کے باوجود فقہاء نے مسئلہ لکھا ہے کہ جس طرح آیات لکھے ہوئے صفحات کو بے وضو ہاتھ نہیں لگا سکتے اسی طرح اس گتے کو بھی بے وضو نہیں چھو سکتے۔ کہنے کو وہ گتہ ہے مگر قرآن پاک کے ساتھ یک جان ہونے سے اس کا مرتبہ بڑھ گیا۔ سبحان اللہ۔

جو شخص مشائخ طریقت سے بیعت کے ذریعے جڑ جاتا ہے اسے بھی ان اہل اللہ سے نسبت رکھنے کی وجہ سے عزت نصیب ہوتی ہے۔ انشاء اللہ اسی نسبت کی وجہ سے رحمت وکرم کا معاملہ ہوگا۔ بقول شخصے

؎ عمل کی اپنے اساس کیا ہے بجز ندامت کے پاس کیا ہے
رہے سلامت تمہاری نسبت مرا تو بس آسرا یہی ہے

سوال نمبر20 :۔ایک آدمی بیعت کے کلمات تو پڑھ لیتا ہے مگر زندگی نہیں بدلتا تو کیا فائدہ؟

جواب :۔گو ایسے شخص نے بیعت سے پورا فائدہ تو حاصل نہ کیا مگر بالکل خالی بھی نہ رہا کم از کم

دو فائدے ضرور ملے۔ ایک تو یہ کہ بیعت کے وقت جو توبہ کے کلمات پڑھے اس کی برکت سے انشاء اللہ پچھلے گناہ معاف ہو جائیں گے۔ مشائخ طریقت نے احادیث کی روشنی میں کہا ہے کہ جو آدمی سچے دل سے بیعت کے کلمات پڑھ لیتا ہے' سو سال کا کافر اور مشرک کیوں نہ ہو اللہ تعالیٰ اس کے گناہوں کو بھی معاف کر دیتا ہے۔ سر سے اتنے بڑے بوجھ کا دور ہو جانا معمولی بات تو نہیں ہے۔ دوسرا فائدہ یہ ہوگا کہ موت کے وقت جب دنیا کا تعلق کمزور ہو جاتا ہے آخرت کے احوال سامنے کھلنے لگ جاتے ہیں اس وقت یہ نسبت کام آتی ہے گنہگار سہی مگر موت' ایمان اور اسلام پر آتی ہے علمائے کرام نے لکھا ہے کہ انکشاف آخرت کے ساتھ دنیا کا ہوش جمع ہو سکتا ہے۔ فرعون نے آخرت کی جھلکی دیکھی مگر اسے بنی اسرائیل کے حالات یاد تھے کہنے لگا "آمنت بالذی آمنت بہ بنو اسرائیل" ممکن ہے اسی لئے حضرت خواجہ فضل علی قریشیؒ نے فرمایا کہ جس قلب پر یہ انگلی لگ گئی (یعنی اللہ اللہ کی نسبت مل گئی) اسے ذکر کے سوا موت نہیں آسکتی۔

**خلاصہ کلام:**۔ بیعت طریقت کرنے سے انسان کو اپنے مشائخ سلسلہ کے واسطہ سے نبی اکرم ﷺ کے قلب مبارک سے ایک روحانی تعلق نصیب ہو جاتا ہے۔ وضاحت کے لئے دو مثالیں پیش کی جاتی ہیں۔

1)۔۔۔ ایک آدمی نیا گھر بنوائے خوب سجائے وائرنگ کروائے فانوس لگوائے مگر اس کے فانوس میں اس وقت تک روشنی نہیں آسکتی جب تک کہ وہ وائرنگ کا کنکشن پاور ہاؤس سے نہ جوڑے اسی طرح انسان جب دل کے فانوس کا کنکشن سلسلہ کے مشائخ کی وائرنگ کے ذریعے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب مبارک سے جوڑتا ہے جو رحمتوں کا خزینہ ہے تو پھر سالک کے دل میں روشنی آتی ہے انوار و برکات نبی علیہ السلام کے قلب مبارک سے مشائخ کے قلوب سے ہوتے ہوئے سالک کے قلب میں آتے ہیں۔

2)۔۔۔ ایک ٹرین کئی ڈبوں پر مشتمل ہوتی ہے اگر اس کے ساتھ ایک اور ڈبہ جوڑ دیا جائے تو جہاں ٹرین پہنچے گی' وہ ڈبہ بھی پہنچ جائے گا یوں سوچئے کہ سلسلہ کے مشائخ ٹرین کی مانند نبی اکرم ﷺ اس ٹرین کے انجن کی مانند اور سالک اس سے جڑنے والے ڈبے کی مانند' یہ ٹرین اللہ

کی رضا والے اسٹیشن پر جا رہی ہے اگر یہ ڈبہ جڑا رہے گا تو جہاں انجن منزل پر پہنچے گا اس تھرڈ کلاس ڈبے کو بھی منزل پر پہنچنا نصیب ہو گا۔

ع لذیذ بود حکایت دراز تر گفتیم

آمدم بر سر مطلب وہ حضرات جو اب تک بیعت کے متعلق شکوک و شبہات کا شکار رہے ہیں انہیں چاہئے کہ اس سعادت عظمیٰ کے حصول میں دیر نہ لگائیں بلکہ کسی جامع الشریعت والطریقت ہستی سے اپنے باطنی رشتے کو جوڑیں۔ حقیقت یہی ہے کہ آج کے پر فتن دور میں کسی شیخ کامل کے ذریعے سلسلے میں داخل ہونے والے کی مثال "و من دخلہ کان آمنا" [اور جو اس میں داخل ہوا امن پا گیا] کا مصداق ہے۔

ع شاید کہ ترے دل میں اتر جائے میری بات



باب 5

# ضرورت مرشد

ہر دور اور ہر زمانے میں انسانیت کی ہدایت کے لئے اللہ تعالیٰ نے کتاب اللہ اور رجال اللہ کو ذریعہ بنایا۔ کئی مرتبہ ایسا تو ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے نبیؑ کو مبعوث فرمایا مگر کتاب نہیں بھیجی۔ ایسا کبھی نہیں ہوا کہ کتاب بھیج دی ہو مگر نبیؑ کو نہ بھیجا گیا ہو۔ اس سے رجال اللہ کی اہمیت واضح ہوتی ہے۔ مزید براں کبھی کسی قوم پر عذاب نازل نہیں ہوا جب تک کہ اتمام حجت کے لئے نبیؑ کو نہ بھیجا گیا ہو۔ فرمان الٰہی ہے۔

"وما کنا معذبین حتی نبعث رسولا" (بنی اسرائیل: آیت 15)

[اور ہم (کبھی) سزا نہیں دیتے جب تک کسی رسول کو نہیں بھیج لیتے۔]

یہ اس لئے کہ ہر انسان کو اپنی تربیت کے لئے مربی اور تزکیہ کے لئے مزکی کی ضرورت ہوتی ہے۔ درج ذیل میں اس کے دلائل پیش کئے جاتے ہیں۔

## قرآن مجید سے دلائل:

دلیل نمبر1:۔ارشاد باری تعالیٰ ہے:

"واتبع سبیل من اناب الی" (لقمان: آیت 15)

تفسیر جلالین میں ہے "واتبع سبیل" (طریق) "من اناب (رجع) الی بالطاعۃ" (جلالین صفحہ 347)

تفسیر عثمانی میں اس آیت کا ترجمہ یوں کیا گیا ہے [یعنی پیغمبروں اور مخلص بندوں کی راہ پر چل] (تفسیر عثمانی صفحہ 548)

تفسیر مواھب الرحمٰن میں اس آیت کے تحت فرمایا گیا "اور تو ایسے شخص کی راہ چل جو ہمہ تن میری جانب جھکا ہے۔ یعنی وہ اولاً پیغمبر ﷺ ہیں اور ثانیاً آپ کے صالحین امت ہیں۔ (مواہب الرحمٰن صفحہ 83)

دلیل نمبر2 :۔ارشاد باری تعالیٰ ہے:

یا ایھا الذین آمنوا اتقوا اللہ وابتغوا الیہ الوسیلۃ وجاھدوا فی سبیلہ لعلکم تفلحون (المائدہ: آیت 35)

[اے ایمان والو! اللہ سے ڈرو اور اس کا قرب ڈھونڈو اور اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کیا کرو، امید ہے تم کامیاب ہو جاؤ گے]

"وابتغوا الیہ الوسیلۃ" کی تفسیر میں علامہ ابن کثیرؒ فرماتے ہیں "الوسیلۃ ھی التی یتوصل بھا الی تحصیل المقصود" (تفسیر ابن کثیر عربی صفحہ 54)
وابتغوا الیہ الوسیلۃ کے تحت تفسیر جلالین میں ہے۔ "مایقربکم الیہ من طاعتہ" (جلالین صفحہ 99)

لہٰذا محققین تفسیر کا فرمان ہے کہ الوسیلہ سے مرشد مراد ہے جو سبب بنتا ہے اللہ تعالیٰ کے قرب کا اور انسان کی اصلاح کا جب کہ "وجاھدوا فی سبیلہ" میں نفس کے خلاف مجاہدے (اشغال تصوف) کی طرف اشارہ ہے حدیث پاک میں ہے۔ "المجاھد من جاھد نفسہ فی طاعۃ اللہ" (مشکوٰۃ شریف)

[مجاہد وہ ہے جو اپنے نفس کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی اطاعت میں جہاد کرے]

مرشد عالم حضرت خواجہ غلام حبیبؒ اپنے بیانات میں اس آیت کے تحت فرماتے تھے۔ آسمان سے بارش کون برساتا ہے؟ اللہ، مگر بادل وسیلہ بن جاتا ہے۔ اولاد کون دیتا ہے؟ اللہ، مگر ماں باپ وسیلہ بن جاتے ہیں۔ دل میں انوارات کون ڈالتا ہے؟ اللہ، مگر پیرو مرشد اس کا وسیلہ بن جاتا ہے اسی لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ "وابتغوا الیہ الوسیلۃ" [اور اس کی طرف وسیلہ ڈھونڈو]

دلیل نمبر3 :- ارشاد باری تعالیٰ ہے:

"یاایھا الذین آمنوا اتقوا اللہ و کونوا مع الصادقین"

(التوبہ: آیت نمبر119)

[اے ایمان والو! اللہ سے ڈرو اور سچوں کے ساتھ رہو]

علامہ ابن کثیرؒ صادقین کی تفسیر میں لکھتے ہیں "قال الضحاک ھم ابوبکر و عمرو اصحابھما" (تفسیر ابن کثیر عربی صفحہ 407)

یہ بات ذہن نشین رہے کہ مشائخ طریقت کے سلاسل اربعہ واسطہ بہ واسطہ حضرت سیدنا علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت سیدنا صدیق اکبرؓ سے ملتے ہیں حضرت مفتی محمد شفیعؒ فرماتے ہیں "اس جگہ قرآن کریم نے علماء و صلحاء کی بجائے صادقین کا لفظ اختیار فرما کر عالم و صالح کی پہچان بتلا دی کہ صالح صرف وہی شخص ہو سکتا ہے جس کا ظاہر و باطن یکساں ہو' نیت و ارادے کا بھی سچا ہو' قول کا بھی سچا ہو۔ عمل کا بھی سچا ہو۔ (معارف القرآن)

صاف ظاہر ہے کہ آج کے دور میں صادقین کا مصداق مشائخ عظام ہی ہیں۔

دلیل نمبر4 :- امام رازیؒ اپنی تفسیر کبیر میں "انعمت علیھم" کی تفسیر کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

"لم یکتف علیہ (اھدنا الصراط المستقیم) بل قال صراط الذین انعمت علیھم وھذا یدل علی ان المرید لاسبیل لہ الی الوصول الی مقامات الھدایۃ المکاشفۃ الا اذا اقتدی بشیخ یھدیہ الی سواء السبیل ویجنبہ عن مواقع الاغالیط والاضالیل وذلک لان النقص غالب عن الخلق وعقولھم غیر وافیۃ بادراک الحق و تمیزالصواب عن الغلط فلابدمن کامل یقتدی بہ الناقص حتی یتقوی عقل ذلک الناقص بنور عقل الی مدارج السعادات ومعارج الکمالات" (تفسیر کبیر)

[ اللہ تعالیٰ نے صرف "اھدنا الصراط المستقیم" کے الفاظ پر کفایت نہیں کی۔ بلکہ "صراط الذین انعمت علیھم" بھی ساتھ فرمایا۔ یہ اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ مرید کے مقامات ہدایت اور مکاشفہ تک پہنچنے کی سوائے اس کے کوئی صورت نہیں کہ وہ ایسے شیخ و رہنما کی اقتدا کرے جو اسے سیدھے راستے پر چلائے اور گمراہیوں اور غلطیوں کے مواقع سے بچائے اور یہ اس بنا پر ضروری ہے کہ اکثر مخلوق پر نقص اور کوتاہی غالب ہے اور ان کے عقول و اذہان کے حق تک پہنچنے اور صواب کو غلط سے تمیز کرنے میں پورے نہیں اترتے تو پھر ایسے کامل کی اقتدا ضروری ہے جو ناقص کی رہنمائی کرے۔ تاکہ ناقص کی عقل کامل کے نور سے قوت پکڑے۔ ایسا ہی کرنے سے ناقص (انسان) سعادتوں کے مدارج اور کمالات کی سیڑھیوں کو عبور کر سکتا ہے ] پس مرشد و مربی کی ضرورت کیلئے یہ دلیل اتمام حجت کا درجہ رکھتی ہے۔

دلیل نمبر5 :- ارشاد باری تعالیٰ ہے:

ولو انھم اذظلموا انفسھم جاء و ک" (النساء: آیت65)

علامہ سید امیر علی ملیح آبادی اس آیت کے تحت ارقام فرماتے ہیں:

"اس آیت میں دلالت ہے کہ بندہ گنہگار اگر کسی بندہ صالح و پرہیزگار سے دعا کراوے تو قابل قبولیت ہوتی ہے اور جو لوگ اس زمانہ میں پیروں کے مرید ہوتے ہیں وہ بھی یہی توبہ ہے۔"

(تفسیر مواہب الرحمان صفحہ109)

آیات بالا سے یہ ثابت ہوا کہ آج کے دور میں بھی جو بندہ گنہگار کسی شیخ کامل متبع شریعت وسنت کو تلاش کرے گا۔ وہ "وابتغوا الیہ الوسیلۃ" پر عمل کرے گا۔ اگر اس شیخ کامل کے ہاتھ پر بیعت توبہ کرے گا تو "اذظلموا انفسھم جاء و ک" پر عمل کرے گا۔ اگر شیخ کامل کی صحبت میں بیٹھے گا تو کونوا مع الصادقین کا ثواب پائے گا۔ اگر شیخ کامل کے پندو نصائح پر عمل کرے گا تو "واتبع سبیل من اناب الی" پر عمل کرنے والوں میں شمار ہوگا۔ یہی راستہ "صراط الذین انعمت علیھم" کا مصداق ہے جس پر چلنے کی ہر چھوٹا بڑا صبح وشام دعائیں کرتا ہے۔ رہی یہ بات کہ آج کے دور میں صاحب شریعت مشائخ کم ہیں تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ انسان تلاش ہی چھوڑ دے یا ان کی ضرورت ہی کا انکار کر دے۔

✪ــــ حضرت سفیان ثوریؒ کا فرمان ہے۔

"اسلکوا سبیل الحق و لا تستوحشوا من قلة اهله"

[اہل حق کے راستے کو اختیار کرو اور اہل حق کی قلت سے مت گھبراؤ]

✪ــــ اسی بارے میں امام شاطبیؒ کا قول ہے۔

"اتبع طرق الهدى و لا يضرك قلة السالكين و اياك طرق الضلالة و لا تغتر بكثرة السالكين"

[ہدایت کے راستوں کی اتباع کر اور سالکین کی قلت تجھے نقصان دہ نہ ہو، گمراہی کے راستوں پر نہ چل اور سالکین کی کثرت سے دھوکہ نہ کھا۔]

✪ــــ حضرت شیخ عبداللہ خفیفؒ کا فرمان ہے۔

اقتدوا بجماعة من شيوخنا لانهم جمعوا بين العلم و الحقائق"

[ہمارے شیوخ کی جماعت کی اتباع کرو کیونکہ یہ حضرات علم اور اسرار کے جامع ہیں]

احادیث سے دلائل :- فطرت انسانی ہے کہ وہ نفوس سے جتنا اثر لیتی ہے نقوش سے اتنا اثر نہیں لیتی۔ گو کہ حضرات صحابہ کرامؓ کے سامنے قرآن پاک کی آیات نازل ہوتی تھیں مگر اس کے باوجود ان پر خشیت و حضوری کی جو کیفیت نبی علیہ السلام کی خدمت میں ہوتی تھی وہ غیبت میں نہیں ہوتی تھی۔ چند مثالیں پیش کی جاتی ہیں:

دلیل نمبر1 :- حضرت انسؓ روایت فرماتے ہیں۔

"عن انسؓ قال لما كان اليوم الذى دخل فيه رسول الله صلى الله عليه وسلم المدينة اضاء منها كل شئ فلما كان اليوم الذى مات فيه اظلم منها كل شئ و ما نفضنا ايدينا عن التراب و انا لفى دفنه صلى الله عليه وسلم حتى انكرنا قلوبنا"

[حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ جس روز رسول اللہ ﷺ مدینہ منورہ تشریف لائے تھے مدینہ کی ہر چیز منور ہو گئی تھی اور جس دن آپ کا وصال ہوا تو مدینہ کی ہر چیز تاریک

ہو گئی تھی اور ہم آپ ﷺ کے دفن کے بعد ہاتھ سے مٹی بھی نہ جھاڑنے پائے تھے کہ ہم نے اپنے قلوب میں تغیر پایا تھا]

پس صحابہ کرامؓ جیسی مقدس ہستیوں نے بھی تسلیم کیا کہ ان کی جو کیفیت نبی علیہ السلام کی صحبت میں ہوتی تھی وہ بغیر صحبت کے نہیں ہوتی تھی جس طرح صحابہ کرامؓ مشکوۃ نبوت سے اکتساب فیض کیا کرتے تھے آج بھی مریدان باصفا اپنے مشائخ کی صحبت میں رہ کران سے اکتساب فیض کرتے ہیں۔

دلیل نمبر2 :- مسلم شریف کی روایت ہے کہ ایک مرتبہ حضرت حنظلہؓ گھر سے یہ کہتے ہوئے نکلے "نافق حنظلة" [حنظلہ تو منافق ہوگیا] راستے میں حضرت ابوبکر صدیقؓ سے ملاقات ہوئی۔ وہ یہ سن کر فرمانے لگے کہ سبحان اللہ کیا کہہ رہے ہو، ہرگز نہیں۔ حضرت حنظلہؓ نے صورتحال بیان کی کہ جب ہم لوگ حضور ﷺ کی خدمت میں ہوتے ہیں اور حضورؐ دوزخ اور جنت کا ذکر فرماتے ہیں تو ہم لوگ ایسے ہو جاتے ہیں گویا وہ دونوں ہمارے سامنے ہیں۔ جب حضور ﷺ کے پاس سے گھر واپس آ جاتے ہیں تو بیوی بچوں اور جائیداد وغیرہ کے دھندوں میں پھنس کر اس کو بھول جاتے ہیں حضرت ابوبکر صدیقؓ نے فرمایا، یہ کیفیت تو ہمیں بھی پیش آتی ہے۔ پس دونوں حضرات نے نبی علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہو کر صورتحال بیان کی تو نبی علیہ السلام نے ارشاد فرمایا "اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے اگر تمہارا ہر وقت وہی حال رہے جیسا میرے سامنے ہوتا ہے تو فرشتے تم سے بستروں پر اور راستوں میں مصافحہ کرنے لگیں" لیکن بات یہ ہے کہ حنظلہؓ "گاہے گاہے" (یعنی گاہے حضوری کی کیفیت عروج پر ہوتی ہے اور گاہے اس میں کمی آ جاتی ہے تاکہ معاشی و معاشرتی نظام درست رہے) فیضان صحبت کی اس سے زیادہ واضح مثال اور کیا ہو سکتی ہے۔

دلیل نمبر3 :- حدیث پاک میں وارد ہے کہ ایک صحابیؓ کو نظر لگ گئی تو نبی علیہ السلام نے فرمایا "العین حق" [نظر اثر کرتی ہے] (ترمذی کتاب الآداب)

اب سوچنے کی بات یہ ہے کہ جس نظر میں عداوت ہو، حسد ہو، بغض ہو، کینہ ہو، وہ

نظر اپنا اثر دکھا سکتی ہے تو جس نظر میں محبت ہو، شفقت ہو، رحمت ہو، اخلاص ہو، وہ نظر کیوں اثر نہیں دکھا سکتی۔ یہ اللہ والوں کی نظر ہی تو ہوتی ہے جو گناہوں میں لتھڑے ہوئے انسان میں احساس ندامت پیدا کرتی ہے اور رب کے دربار میں رب کا سوالی بنا کر کھڑا کر دیتی ہے

نگاہ ولی میں وہ تاثیر دیکھی
بدلتی ہزاروں کی تقدیر دیکھی

دلیل نمبر4 :- حدیث پاک میں وارد ہے کہ نبی علیہ السلام نے ہجرت کے وقت عبداللہ بن ارقات کو کافر ہونے کے باوجود ظاہری سفر کا رہبر بنایا۔ اس سے ثابت ہوا کہ آج کے دور میں کوئی سالک اگر وصول الی اللہ کے راستے پر چلنے کے لئے کسی مومن کامل کو رہبر مقرر کرے گا تو اسے سفر کا رہبر مقرر کرنے والی سنت پر عمل کرنے کا ثواب ملے گا۔

مولانا رومؒ نے اسی کیفیت کے بارے میں فرمایا ہے۔

گر ہوائے ایں سفرواری دلا دامن رہبر بگیر وپس بیا
بے رفیقے ہرکہ شد از راہ عشق عمر بگذشت ونشد آگاہ عشق

[اے دل! اگر تو اس سفر کی خواہش رکھتا ہے تو رہبر کا دامن پکڑ اور پیچھے چل کیونکہ بغیر ساتھی کے جو شخص راہ عشق پر چلا، تمام عمر بے کار گذری اور عشق سے آگاہی نہ ہوئی]

عقلی دلائل:- نفس وشیطان انسان کے کھلم کھلا دشمن ہیں اور انسان کے اعمال کو مزین کر کے اس کے سامنے پیش کرتے ہیں حتیٰ کہ گمراہی کے باوجود انسان اپنے آپ کو ہدایت پر سمجھتا ہے۔ "ویحسبون انھم مھتدون" (الاعراف آیت 30) [اور وہ گمان کرتے ہیں کہ ہم ہدایت پر ہیں] جس طرح درخت کو اپنے پھل وزن دار معلوم نہیں ہوتے اسی طرح انسان کو اپنے عیوب وزن دار محسوس نہیں ہوتے۔ لہٰذا اصلاح وتربیت کے لئے کسی مربی کی ضرورت پڑتی ہے۔ چند عقلی دلائل درج ذیل ہیں۔

دلیل نمبر1 :- ایک طالب علم کمرہ امتحان میں بیٹھا پرچہ حل کر رہا ہوتا ہے تو وہ اپنے گمان میں ہر سوال کو ٹھیک حل کرتا ہے۔ (اگر اسے پتہ ہو کہ میں فلاں غلطی کر رہا ہوں تو وہ کرے ہی

کیوں؟) جب طالب علم کا پرچہ استاد کے ہاتھ میں آتا ہے تو وہ بعض جوابات کو ٹھیک قرار دیتا ہے اور بعض کو غلط، تب طالب علم بھی تسلیم کرتا ہے کہ اس سے غلطی ہوئی۔ اسی طرح سالک اپنے زعم میں تحدیث نعمت سمجھ کر کسی بات کا اظہار کرتا ہے۔ مگر شیخ کامل پہچانتا ہے کہ یہ عُجب کی وجہ سے ہے۔ سالک اپنے خیال میں سخاوت کی وجہ سے مال خرچ کرتا ہے۔ مگر شیخ بتاتا ہے کہ یہ اسراف ہے پیرو مرشد کے بغیر گمراہی کے گڑھے میں گرنے کا خطرہ ہوتا ہے۔ اس لئے ضروری ہے کہ مرشد کے سایہ میں زندگی گزاری جائے۔

دلیل نمبر2 :۔ امور دنیا میں ہر چھوٹا بڑا کام سیکھنا پڑتا ہے۔ حتیٰ کہ کرتے پر بٹن لگانے کا طریقہ بھی بغیر سیکھے نہیں آتا۔ تو کیا دین کو سیکھنے کی ضرورت نہیں؟ نبی علیہ السلام نے فرمایا "انما بعثت معلما" [میں معلم بن کر مبعوث ہوا ہوں] رسول اللہ ﷺ نے صحابہ کرامؓ کو دین سکھایا۔ حتیٰ کہ صحابہ کرامؓ نے فرمایا۔ "تعلمنا الایمان ثم تعلمنا القرآن" [ہم نے پہلے ایمان سیکھا پھر قرآن سیکھا] آج ظلمت و گمراہی کے دور میں ہمیں بغیر سیکھے دین کیسے آئے گا۔ پس ثابت ہوا کہ ہمیں پیرو مرشد سے دین سیکھنا پڑے گا۔

دلیل نمبر3 :۔ کوئی شخص یہ دعویٰ نہیں کر سکتا کہ میں علم طب خود بخود سیکھ لوں گا یا انجینئرنگ کا فن خود حاصل کرلوں گا۔ اسی طرح کوئی آدمی دین بھی خود بخود نہیں سیکھ سکتا۔ حدیث پاک میں آتا ہے "انما العلم بالتعلم" [علم سیکھنے ہی سے آتا ہے]

دلیل نمبر4 :۔ اگر کوئی پودا کسی مالی کے ہاتھوں میں پروان چڑھے تو وہ سیدھا بھی ہوتا ہے۔ دیدہ زیب اور جاذب نظر بھی۔ جب کہ خود رو پودا ٹیڑھا بھی ہوتا ہے شاخیں فالتو پھیلی ہوئی اور بے سلیقہ لٹکی ہوئی ہوتی ہیں اسی طرح جو انسان کسی شیخ کامل سے تربیت پائے اس کی شخصیت حسن اخلاق کی وجہ سے دیدہ زیب ہوتی ہے۔ شریعت نے تربیت پانے کو اتنی اہمیت دی کہ سکھائے ہوئے کتے کے شکار کو بھی کچھ شرائط کے ساتھ حلال جانا گیا۔ پس سالک کو بھی شیخ کامل کے زیر تربیت رہ کر دین سیکھنا ضروری ہے۔

چوں تو کردی ذات مرشد را قبول    ہم خدا آمد ز ذاتش ہم رسول

نفس نتواں کشت اِلاّ ذاتِ پیر دامن آں نفس کش محکم بگیر

[تو نے پیر کی ذات کو قبول کرلیا۔ اس سے تجھے اللہ تعالیٰ بھی مل گیا اور رسول ﷺ بھی۔
اس نافرمان نفس کو پیر کی ذات کے سوائے کوئی نہیں مار سکتا۔ تو اس نفس کو مارنے والے
پیر کا دامن مضبوط پکڑ]

دلیل نمبر5 :۔ اہل اللہ نے حکایت مورچہ بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ ایک چیونٹی بیت اللہ شریف کی زیارت کرنا چاہتی تھی مگر راستے میں دریا' پہاڑ اور صحرا تھے۔ اس چیونٹی نے ایک دن بیت اللہ میں رہنے والے ایک کبوتر کو دیکھا تو اس کے پاؤں کے ساتھ چمٹ گئی۔ کبوتر اڑ کر خانہ کعبہ پہنچا تو چیونٹی نے بھی بیت اللہ شریف کی زیارت کرلی۔

مور مسکیں ہوسے داشت کہ در کعبہ رسد
دست برپائے کبوتر داد و ناگاہ رسید

[ایک مسکین چیونٹی کے دل میں خواہش تھی کہ کعبہ پہنچے۔ اس نے کبوتر کے پاؤں پکڑ
لئے اور منزل پر پہنچ گئی]

دلیل نمبر6 :۔ اصحاب کہف کے کتے نے چند دن صلحاء کی صحبت اختیار کی تو اس کے ساتھ جنت کا وعدہ ہوا۔

سگ اصحاب کہف روزے چند
پئے نیکاں گرفت و مردم شد

[اصحاب کہف کے کتے نے چند دن نیکوں کی پیروی کی اور آدی کے حکم میں ہوگیا]

دلیل نمبر7 :۔ ایک شخص ہوائی جہاز پر سفر کرنا چاہے تو وہ اچھی کمپنی کا ٹکٹ خرید تا ہے۔ پھر پائلٹ پر اعتماد کرکے جہاز میں بیٹھ جاتا ہے تو پائلٹ سواری کو منزل پر پہنچا دیتا ہے۔ سالک اسی طرح شیخ کامل پر اعتماد کرتے ہوئے باطنی سفر کے لئے اپنے آپ کو شیخ کے حوالے کرتا ہے تو شیخ اپنے مرید کو راہ سلوک پر چلاتا ہوا اللہ تعالیٰ سے واصل کر دیتا ہے۔

احوال الصالحین سے دلائل:۔ سلف صالحین کی زندگیوں سے چند دلائل پیش کئے جاتے

ہیں۔

دلیل نمبر1 :۔ حضرت وحشیؓ کو نبی علیہ السلام کی چند لمحے کی صحبت سے وہ مقام مل گیا کہ اگر پوری دنیا اویس قرنیؒ جیسے حضرات سے بھر جائے تو بھی ان کی گرد راہ کو نہیں پاسکتی۔ حضرت امام شافعیؒ سے کسی نے پوچھا حضرت امیر معاویہؓ کے دور میں بدامنی رہی جب کہ عمر بن عبدالعزیزؒ کے دور میں امن وامان رہا تو دونوں میں سے کون افضل ہے؟ فرمایا سیدنا امیر معاویہؓ جب گھوڑے پر سوار ہوکر نبی علیہ السلام کے ہمراہ جہاد پر نکلتے تھے تو اس گھوڑے کے نتھنوں میں جو مٹی جاتی تھی عمر بن عبدالعزیزؒ اس کے مرتبہ کو بھی نہیں پہنچ سکتے۔ معلوم ہوا کہ صحبت کا نعم البدل کوئی اور چیز نہیں ہوسکتی۔ کسی عارف نے کہا ہے کہ

؎ یک زمانہ صحبتے با اولیاء
بہتر از صد سالہ طاعت بے ریا

[اولیاء کے ساتھ تھوڑی دیر کی صحبت، سو سال کی بے ریا اطاعت سے افضل ہے]

دلیل نمبر2 :۔ حضرت حسن بصریؒ نے اٹھارہ بدری صحابہؓ سے علم ظاہری حاصل کیا تاہم علم باطن حضرت علیؓ سے حاصل کیا اور انوار ولایت کا اکتساب کیا۔

دلیل نمبر3 :۔ حضرت سفیان ثوریؒ فرمایا کرتے تھے اگر ابوہاشم الصوفی نہ ہوتے تو میں ریا کاری کی دقیق باتوں سے واقف نہ ہوتا۔

دلیل نمبر4 :۔ امام اعظم ابوحنیفہؒ اور امام مالکؒ نے حضرت جعفر صادقؒ سے فیض پایا۔ امام اعظمؒ نے دو سال کے رابطہ کے بعد فرمایا۔ "لولا السنتان لهلك النعمان" [اور وہ دو سال نہ ہوتے تو نعمان ہلاک ہوجاتا]

دلیل نمبر5 :۔ ایک مرتبہ حضرت ابراہیم ادھمؒ حضرت امام اعظمؒ سے ملنے کے لئے تشریف لائے۔ امام صاحب نے فرمایا۔ "سیدنا ابراہیم آگئے" طلباء نے پوچھا وہ کیسے؟ فرمایا، "ہم جسموں کی خدمت کرنے میں مشغول اور یہ خدا کی خدمت کرنے میں مشغول۔" پس ایسی باخدا ہستی کو ہی مرشد کہا جاتا ہے۔

دلیل نمبر6:۔ حضرت امام اعظمؒ نے امام ابو یوسفؒ کو وصیت فرمائی۔

"واکثر ذکر اللہ تعالی فیما بین الناس لیتعلموا منک ذلک"

[لوگوں کے درمیان ہوتے ہوئے اللہ تعالیٰ کا ذکر زیادہ کیا کرو تاکہ لوگ تم سے ذکر سیکھیں]

دلیل نمبر7:۔ امام شافعیؒ نے حضرت امام محمد بن حسن الشیبانیؒ سے فیض پایا۔ آپ کا مشہور قول ہے۔

"میں نے صوفیا کی صحبت اختیار کی اور ان کی دو باتوں سے بڑا نفع پایا۔ ایک یہ کہ وقت ایک تلوار ہے اگر تم اس کو نہ کاٹو گے تو وہ تم کو کاٹ دے گا اور دوسری بات یہ کہ اگر تم اپنے نفس کو حق میں مشغول نہ کرو گے تو وہ تم کو باطل میں مشغول کر دے گا۔" (مدارج السالکین)

دلیل نمبر8:۔ امام احمد بن حنبلؒ اپنے وقت کے ولی کامل (حضرت بشر حافیؒ) کی خدمت میں جایا کرتے تھے۔ ایک دن طلباء نے پوچھا، حضرت! آپ اتنے بڑے عالم ہو کر ایسے شخص کے پاس جاتے ہیں جو عالم نہیں ہے۔ امام احمد بن حنبلؒ نے تاریخی جواب دیا "میں عالم بکتاب اللہ ہوں۔ بشر حافیؒ عالم باللہ ہیں اور عالم باللہ کو عالم بکتاب اللہ پر فضیلت نصیب ہے" اللہ اکبر کبیرا۔

دلیل نمبر9:۔ ایک شخص نے امام احمد بن حنبلؒ سے پوچھا "ما الاخلاص" [اخلاص کیا ہے؟] فرمایا "الاخلاص هو الخلاص من آفات الاعمال" [اعمال کے مصائب سے چھٹکارے کا نام] اس نے پوچھا "ما التوکل" [توکل کیا ہے؟] فرمایا۔ "الثقة بالله" [اللہ پر اعتماد کرنا] اس نے پوچھا "ما الرضاء" [رضا کیا ہے؟] فرمایا۔ "تسلیم الامور الی الله" [تمام امور اللہ کے سپرد کرنا] پوچھا۔ "ما المحبة" [محبت کیا ہے؟] امام احمد بن حنبلؒ نے یہ سن کر فرمایا کہ یہ سوال بشر حافیؒ سے پوچھو۔ جب تک وہ زندہ ہیں میں جواب نہیں دے سکتا۔

دلیل نمبر10:۔ امام غزالیؒ کے ظاہری اور باطنی علوم کے مربی خواجہ بوعلی فارمدیؒ تھے جو سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے عظیم المرتبت شیخ تھے۔

امام غزالیؒ اپنی سوانح حیات میں لکھتے ہیں۔

"انی اخذت الطریقة من ابی علی فارمدیؒ و انتصلت ما کان یشیر الیه من وظائف العبادات و استدامة الذکر الی ان جزت العقبات و تکاف تلک المشاق و حصلت ما کنت اطلبه" (مکاشفتہ القلوب ص 35)

[میں نے طریقہ تصوف شیخ بوعلی فارمدیؒ سے اخذ کیا ہے عبادت اور ذکر میں ان کے دستور کو اپنایا ہے۔ اس طرح مجھے تکالیف سے نجات ملی اور مشقتوں سے چھٹکارا ملا۔ اور جو کچھ میں نے پانا تھا وہ پالیا]

دلیل نمبر11 :۔ امام رازیؒ کی بیعت حضرت نجم الدین کبریٰؒ سے تھی۔

دلیل نمبر12 :۔ عارف کامل مولانا رومؒ کی بیعت شمس تبریزؒ سے تھی۔ آپ نے فرمایا۔

؎ مولوی ہرگز نشد مولائے روم تا غلام شمس تبریزی نہ شد

[مولوی روم والوں کا مولا اس وقت تک نہ بن سکا۔ جب تک شمس تبریزیؒ کا غلام نہ بن گیا]

دلیل نمبر13 :۔ مولانا جامیؒ جیسی شہرہ آفاق کی حامل شخصیت کی بیعت سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے شیخ حضرت خواجہ عبید اللہ احرار سمرقندیؒ سے تھی۔

دلیل نمبر14 :۔ حضرت علامہ سید محمد شریف جرجانیؒ کی بیعت سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے شیخ حضرت خواجہ علاؤالدین عطارؒ سے تھی۔ علامہ جرجانیؒ اپنی ایک کتاب میں لکھتے ہیں۔

"واللہ ماعرفت الحق سبحانه و تعالی مالم اصل فی خدمة العطار"

[اللہ کی قسم! میں نے حق سبحانہ و تعالیٰ کو نہ پہچانا جب تک کہ میں شیخ عطارؒ کی خدمت میں حاضر نہ ہوا]

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ اپنے حالات زندگی کے بارے میں "الجزء اللطیف فی ترجمة العبد الضعیف" میں لکھتے ہیں۔

پندرہ برس کی عمر میں والد بزرگوار سے بیعت کرکے اشغال صوفیہ خصوصاً مشائخ نقشبندیہ کے اشغال میں مصروف ہوگیا اور ان کی توجہ و تلقین سے بہرہ مند ہوتے ہوئے ان کے آداب طریقت کی تعلیم اور خرقہ صوفیہ حاصل کرکے اپنے روحانی سلسلے کو درست کرلیا۔

(حجتہ اللہ البالغہ صفحہ 10 اردو نسخہ)

دلیل نمبر15 :- حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ جیسی شخصیت کا باطنی تعلق سلسلہ نقشبندیہ کے شیخ حضرت خواجہ باقی باللہؒ سے تھا۔

دلیل نمبر16 :- حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ فرماتے ہیں کہ ناپاک زمین کے پاک ہونے کی دو صورتیں ہیں۔ ایک تو یہ کہ اتنی بارش برسے کہ گندگی کو بہالے جائے۔ دوسرے اتنا سورج چمکے کہ نجاست کو جلادے اس کا نام ونشان مٹادے۔ اسی طرح قلب کی زمین کے لئے دو چیزیں ہیں ایک ذکرالٰہی جس کی مثال بارش کی سی ہے۔ دوسرا شیخ کامل جس کی مثال سورج کی سی ہے۔ ذکر سے بھی دل صاف ہوتا ہے اور شیخ کامل کی توجہات سے بھی۔

دلیل نمبر17 :- حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ جیسے محدث و مفسر کا باطنی تعلق سلسلہ نقشبندیہ کے شیخ مرزا مظہرجان جاناںؒ سے تھا۔ اسی لئے انہوں نے اپنی تفسیر کا نام تفسیر مظہری رکھا۔

دلیل نمبر18 :- حضرت مولانا قاسم نانوتویؒ اور حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ اگرچہ علم کے آفتاب ماہتاب تھے تاہم ان کی بیعت کا تعلق حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ سے تھا۔ جب کہ حاجی صاحبؒ فقط کافیہ تک کتابیں پڑھے ہوئے تھے۔

دلیل نمبر19 :- بعض حضرات نے ایک وقت میں کئی کئی مشائخ سے فیض پایا۔ چنانچہ حضرت خواجہ ابوسعیدؒ نے مقام رجاء حضرت رازیؒ سے مقام غیرت شاہ شجاع کرمانیؒ سے اور مقام شفقت ابوحفص حدادؒ سے پایا۔

دلیل نمبر20 :- حضرت ابوعلی رودباریؒ فرمایا کرتے تھے۔

"تصوف میں میرے استاد حضرت جنید بغدادیؒ علم فقہ میں حضرت ابوالعباس ابن شریحؒ نحو میں ثعلبؒ اور حدیث شریف میں ابراہیمؒ اور نفس کی اصلاح کے لئے بس یہی علوم ضروری ہیں"

مندرجہ بالا حقائق سے یہ بات واضح ہوتی ہے۔ کہ مشاہیر امت کو بھی کسی شیخ کامل کے زیرسایہ اور زیر تربیت رہ کر اکتساب فیض کرنے سے بلند مقامات نصیب ہوئے۔ آج بھی کوئی سالک اس منزل پر پہنچنا چاہے تو اسے انہیں راستوں پر چلنا پڑے گا۔ جن پر سلف صالحین نے چل کر وصول الی اللہ کی نعمت عظمیٰ کو حاصل کیا۔

## علامات شیخ کامل:۔

مسند ارشاد پر بیٹھنے والوں میں چند صفات کا پایا جانا لازمی ہے۔

؎ در کفے جام شریعت در کفے سندانِ عشق
ہر ہوسناکے نداند جام و سنداں باختن

[ایک ہاتھ میں جام شریعت اور دوسرے ہاتھ میں صراحی عشق۔ ہر خواہش پرست دونوں سے کھیلنا نہیں جانتا]

بعض علماء کرام نے لکھا ہے کہ شیخ کامل میں درج ذیل حدیث کی صفات بدرجہ اتم موجود ہونی چاہئیں۔ "التجافی عن دارالغرور والانابة الی دارالخلود والاستعداد للموت قبل نزوله"

[دھوکہ کے گھر سے دوری اختیار کرنا اور ہمیشہ کے گھر کی طرف متوجہ ہونا اور موت کے آنے سے پہلے اس کی تیاری کرنا]

سچی بات ہے کہ کمینی دنیا کا طلب گار شیخ طریقت بننے کا اہل نہیں ہوتا۔

؎ مانا کہ شیخ وقت ہو پیر ھدی بھی ہو
پر یہ مجھے بتاؤ کہ تم باخدا بھی ہو

بعض علماء نے شیخ کامل کی درج ذیل علامات بیان کی ہیں۔

1)۔۔۔ صاحب نسبت ہو (کسی بزرگ سے اجازت یافتہ ہو۔ سلسلہ کے کام کے لئے مامور ہو۔)

2)۔۔۔ صاحب علم ہو (جاہل کی مثال اندھے کی سی ہے۔ جو اندھے کو رہبر بنائے گا۔ گڑھے میں گرے گا۔)

3)۔۔۔ صاحب تصرف ہو (گویا وہ "الذین اذا ذکر الله" کا مصداق ہو۔)

4)۔۔۔ صاحب ارشاد ہو (یہ صفت لازمی نہیں مگر بہتر ہے۔)

اگر یہ چار صفات نہ پائی جائیں تو ایسے شخص کو پیر نہ سمجھا جائے۔

؎ ہزار نکتۂ باریک تر ز مُو اینجاست نہ ہرکہ سربتراشد قلندری داند

[یہاں ہزار نکتے بال سے بھی زیادہ باریک ہیں جو شخص بھی سر منڈا لے وہ قلندری نہیں جانتا]

علامہ ابن عربیؒ نے شیخ کامل کی تین صفات قلمبند فرمائی ہیں۔

1)—— دین انبیاء کا ساہو۔

2)—— تدبیر اطباء کی سی۔

3)—— سیاست بادشاہوں کی سی۔

بقول شخصے

ہے وہی تیرے زمانے کا امام برحق
جو تجھے حاضر وموجود سے بیزار کرے
موت کے آئینے میں تجھ کو دکھا کر رخ دوست
زندگی تیرے لئے اور بھی دشوار کرے
دے کے احساس زیاں تیرا لہو گرما دے
فقر کی سان چڑھا کر تجھے تلوار کرے

شیخ کامل ظاہر میں تو عام انسانوں کی مانند ہوتا ہے مگر باطن میں عام انسانوں سے بہت مختلف ہوتا ہے جیسے تلخ اور میٹھے پانی کی صورت ایک مگر سیرت مختلف' فاسق ونیک نے ایک روٹی کھائی ایک میں شہوت پیدا ہوئی دوسرے میں عشق الٰہی' زمین نے دو کانے اگائے ایک بانس بنا دوسرا گنا بنا۔ دو ہرنوں نے ایک گھاس کھایا اور ایک میں مینگنیاں بنیں دوسرے میں کستوری بنی۔ بھڑ اور مگس نے ایک پھول چوسا ایک میں زہر بنا دوسرے میں شہد بنا۔ شیخ کامل بھی ظاہر میں تو عام انسان کی طرح مگر حقیقت میں مختلف ہوتا ہے۔

الفاظ ومعانی میں تفاوت نہیں لیکن ملا کی اذاں اور مجاہد کی اذاں اور
پرواز ہے دونوں کی اسی ایک فضا میں کرگس کا جہاں اور ہے شاہیں کا جہاں اور

اگر کسی سالک کو ان صفات کا حامل کامل شیخ مل جائے تو چاہیۓ کہ اس کا دامن مضبوطی سے پکڑے۔ اس کی صحبت کو کیمیاء احمر کی مانند سمجھے۔

؎ اگر کوئی شعیب آئے میسر شبانی سے کلیمی دو قدم ہے

باب 6

# آداب مرشد

اللہ رب العزت کا ارشاد ہے۔"لا تقدموا بین یدی اللہ و رسولہ"
(الحجرات: آیت 1)

[اللہ اور اس کے رسولؐ سے سبقت نہ کرو]

دوسری جگہ فرمایا۔"لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی" (الحجرات: آیت 2)

[اپنی آوازوں کو نبی علیہ السلام کی آواز سے بلند نہ کرو]

ان آیات بینات کا مقصود مومنین کو آداب کی تعلیم دینا ہے۔ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ "ادبنی ربی فاحسن تادیبی" [میرے رب نے مجھے ادب سکھایا پس بہت ہی اچھا ادب سکھایا] اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سالک کے لئے آداب کی رعایت لازمی ہے۔ بقول شخصے

خموش اے دل بھری محفل میں چلانا نہیں اچھا
ادب پہلا قرینہ ہے محبت کے قرینوں میں

حضرت ابو حفص نیشاپوریؒ کا قول ہے۔"التصوف کلہ ادب"[تصوف سراسر ادب ہے]
کسی شاعر نے کہا ہے۔

"ادبوا النفس ایھاالاصحاب طرق العشق کلھا آداب

[اے دوستو! اپنے نفوس کو ادب سکھاؤ۔ کیونکہ عشق کے سب راستے آداب ہی ہیں]

درج ذیل میں چند آداب بیان کئے جاتے ہیں جن کی پابندی ہر سالک کے لئے ازحد ضروری ہے جو سالک جتنا زیادہ آداب کا خیال رکھے گا اتنا جلدی ترقی پائے گا۔ اگر آداب کو پڑھ

کر غفلت برتے گا تو باطنی نعمتوں سے بھی محروم رہے گا۔ یہ آداب حضرت خواجہ محمد عبدالمالک صدیقیؒ سے منقول ہیں۔ شجرہ طیبہ سے انہیں من و عن نقل کیا گیا ہے۔ اور تشریح کے لئے "فائدہ" کے عنوان سے کچھ اضافہ کر دیا ہے تاکہ سالکین کو آسانی سے بات سمجھ آسکے۔ گویا بامر مجبوری قالین کو ٹاٹ کا پیوند لگا دیا گیا ہے۔

ادب 1 :- مرشد کی ظاہری حیثیت، قومیت، حشمت و شوکت اور پیشہ وغیرہ پر نظر نہ کرے اور اسے حقیر نہ جانے۔ بلکہ اس نعمت اور فیضان کو جو اللہ تعالیٰ نے شیخ کو عنایت کیا ہے نگاہ میں رکھ کر اسے حق تعالیٰ کی معرفت کا وسیلہ سمجھے اور کمال صدق و یقین سے اس کی صحبت کا فیض اٹھائے۔

فائدہ:- جس طرح کوئی مریض اپنے طبیب کی طبی مہارت کو سامنے رکھ کر علاج کرواتا ہے۔ اس کی ظاہری حیثیت اور قومیت کو خاطر میں نہیں لاتا۔ اسی طرح سالک کو بھی مرشد کی باطنی نعمت پر نظر رکھنی چاہئے، ظاہری حشمت و شوکت پر نہیں۔ ایک حدیث پاک میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ صحابہؓ کی محفل میں تشریف فرما تھے۔ سامنے سے ایک شخص کا گزر ہوا۔ نبی اکرم ﷺ نے پوچھا۔ "آپ لوگ اس کے متعلق کیا رائے رکھتے ہیں۔"

عرض کیا گیا "یہ امیر آدمی انتہائی خوش لباس ہے اگر یہ کسی سے بات کرے تو توجہ سے بات سنی جائے۔ اگر کسی طرف رشتے کا پیغام بھیجے تو قبول کر لیا جائے" تھوڑی دیر بعد ایک دوسرے صاحب گزرے تو نبی علیہ السلام نے پوچھا "آپ لوگ اس شخص کے متعلق کیا رائے رکھتے ہیں" عرض کیا گیا "غریب آدمی مفلس و نادار نظر آتا ہے۔ اگر بات کرے تو لوگ توجہ سے نہ سنیں۔ کہیں رشتے کا پیغام بھیجے تو قبول نہ ہو" نبی اکرم ﷺ نے فرمایا "اگر پہلے جیسے لوگوں سے ساری دنیا بھر جائے تو سب مل کر بھی اللہ تعالیٰ کی نظر میں اس غریب نیک شخص کے برابر نہیں ہو سکتے۔" ایک روایت میں ہے کہ بیشک اللہ تعالیٰ تمہارے چہروں کو اور مال پیسے کو نہیں دیکھتے بلکہ تمہارے دلوں کو اور اعمال کو دیکھتے ہیں۔ حضرت عمرؓ اپنے زمانہ خلافت میں حضرت بلالؓ کو دیکھ کر کھڑے ہوئے اور فرمایا "سیدنا بلال آ گئے" معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کے ہاں ظاہری حشمت و شوکت کی کوئی قدر و قیمت نہیں ہے۔ پس سالک کو چاہئے کہ ظاہری حالات پر نظر نہ

رکھے بلکہ شیخ کی باطنی دولت کو پیش نظر رکھے۔ حقیقت یہی ہے کہ پیاسے آدمی کو ٹھنڈا پانی پینے سے غرض ہوتی ہے اس کی پروا نہیں ہوتی کہ پانی مٹی کے پیالے میں ہے کہ سونے چاندی کے چمکتے برتن میں ہے۔

رہی بات قومیت کی، تو ارشاد باری تعالیٰ ہے "وجعلنکم شعوبا وقبائل لتعارفوا۔ ان اکرمکم عنداللہ اتقکم" (الحجرات آیت 13)
[ہم نے تمہیں شاخیں اور قبیلے بنایا تاکہ ایک دوسرے کو پہچان سکو۔ اللہ کے ہاں عزت والا متقی پرہیزگار ہے]

روایت ہے کہ حضرت پیر مہرعلی شاہ صاحبؒ نے جب حضرت خواجہ شمس الدین سیالویؒ سے بیعت کی تو ایک صاحب نے کہا "شاہ صاحب! آپ نے سید ہو کر ایک جاٹ سے بیعت کی ہے" حضرت شاہ صاحب نے فرمایا "میں جٹ دا بنا ساوا ڈٹھا اے" "میں نے زمیندار کی کھیتی سرسبز و شاداب دیکھی ہے، لہٰذا بیعت کی ہے۔"

**ادب 2:-** "شیخ کو اپنے حق میں سب سے انفع (زیادہ نفع پہنچنے کا ذریعہ) سمجھے اور یہ اعتماد رکھے کہ میرا اصلاح باطن اور حصول معرفت کا مطلب اسی مرشد سے باآسانی حاصل ہوگا۔ ہرجائی نہ بنے اگر دوسری طرف توجہ کرے گا تو فیض و برکات سے محروم رہے گا۔"

**فائدہ:-** ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ "وفوق کل ذی علم علیم" (یوسف آیت 76)
[اور ہر علم والے پر بڑا علم والا ہے]

لہٰذا شیخ اگرچہ اعلم "سب سے زیادہ علم والا" نہ بھی ہو سالک کے حق میں انفع "سب سے زیادہ نفع پہنچانے کا باعث" ضرور ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر ایک بچے کو جو پیار و محبت اور شفقت اپنی ماں سے مل سکتی ہے وہ کسی دوسری عورت سے نہیں مل سکتی۔ حالانکہ دوسری عورتیں عقل و شکل اور اخلاق وغیرہ میں اس کی ماں سے افضل ہو سکتی ہیں۔ مثل مشہور ہے کہ ماں کی محبت وہ ہمالیہ ہے جس کی بلندیوں کو کوئی نہیں چھو سکتا۔ ماں کی محبت وہ گہرا سمندر ہے جس کی گہرائیوں تک کوئی دوسرا نہیں پہنچ سکتا۔ ماں کی ممتا وہ سدا بہار پھول ہے جس پر خزاں و بہار اثر انداز نہیں ہو سکتے۔ اسی طرح سالک کو جو نفع اپنے شیخ سے حاصل ہو سکتا ہے وہ کسی اور

سے نہیں۔ سالک شیخ کے بارے میں جتنا حسن ظن رکھے گا اتنا ہی فیض کا دروازہ کھلے گا۔

حضرت مجدد الف ثانیؒ کے پیرو مرشد حضرت خواجہ باقی باللہؒ بہت زیادہ کم گو اور خاموش طبع تھے۔ ایک مرتبہ کسی نے کہا حضرت کچھ وعظ و نصیحت فرمائیں تاکہ سالکین کو فائدہ ہو۔ حضرت خواجہ صاحبؒ نے فرمایا۔ "جس نے ہماری خاموشی سے کچھ نہیں پایا وہ ہماری باتوں سے بھی کچھ نہیں پائے گا۔"

حضرت مجدد الف ثانیؒ لکھتے ہیں کہ "ہم تین پیر بھائی تھے اور ہم تینوں کا اپنے شیخ کے بارے میں مختلف گمان تھا ایک تو یہ گمان رکھتا تھا کہ میرے شیخ خود تو کامل ہیں دوسروں کو کامل نہیں بنا سکتے۔ دوسرے کا گمان تھا کہ میرے شیخ کامل تو ہیں مگر صاحب ارشاد نہیں ہیں جبکہ میرا یہ گمان تھا کہ اس امت میں کسی کو کامل شیخ ملے ہیں تو صدیق اکبرؓ کو نبی علیہ السلام ملے یا پھر اس کے بعد مجھے کامل شیخ ملے ہیں۔ میرے اس حسن ظن کی وجہ سے مجھے تجدیدی کام کے لئے اللہ تعالیٰ نے چن لیا۔" پس آپ حضرت مجدد الف ثانیؒ بنے۔ سالک کو چاہیے کہ ہرجائی نہ بنے اور حصول فیض کیلئے اپنے مرشد کے علاوہ کسی دوسری طرف متوجہ نہ ہو اس کی اصل "و حرمنا علیہ المراضع من قبل" بن سکتی ہے۔

**ادب 3:-** ہر طرح سے مرشد کا مطیع و فرمانبردار رہے۔ کیونکہ پیر کی عقیدت اور محبت کے بغیر فیض کا در نہیں کھلتا۔ اور محبت کا تقاضا اطاعت و خدمت ہے۔

**فائدہ:-** صوفیاء کے نزدیک سیدنا صدیق اکبرؓ کا سفر ہجرت مرشد کی اطاعت و خدمت اور محبت و عقیدت کی فقید المثال داستان ہے۔ چنانچہ ہجرت کی رات نبی اکرم ﷺ جب حضرت صدیق اکبرؓ کے گھر تشریف لائے تو انہیں جاگتے ہوئے پایا۔ پوچھا "ابوبکر آپ کیوں جاگ رہے تھے۔" عرض کیا "اے اللہ کے نبی ﷺ! مجھے اندازہ تھا کہ عنقریب ہجرت کا حکم ہوگا۔ یہ بھی میرا دل گواہی دیتا تھا کہ آپؐ مجھے رفیق سفر بنائیں گے۔ جس وقت سے یہ خیال آیا میں نے رات کو سونا چھوڑ دیا۔ مبادا کہ آپ تشریف لائیں اور مجھے حاضرباش نہ پائیں۔" سبحان اللہ

حضرت خواجہ دوست محمد قندھاریؒ ایک مرتبہ بیمار ہوئے تو حضرت خواجہ محمد عثمان دامانیؒ کئی دن متواتر موسیٰ زئی شریف سے پیدل چل کر تقریباً تیس کلومیٹر دور ایک شہر درابن جاتے

اور دوائی لیکر واپس آتے پھر ساری رات تیمارداری میں مشغول رہتے۔ حضرت خواجہ محمد عبدالمالک" (چوک قریشی والے) نے تقریباً بارہ سال حضرت خواجہ فضل علی قریشی" کی خانقاہ پر رہ کر بکریاں چرائیں حتی کہ بکڑوال (بکریاں چرانے والا) کے نام سے مشہور ہوئے۔

حضرت مرشد عالم" نے فرمایا کہ ایک مرتبہ حضرت خواجہ محمد عبدالمالک صدیقی" نے ایک خوبصورت بیش قیمت نفیس ہینڈ بیگ (پرس) خریدا۔ پوچھنے پر بتایا کہ میں اس میں اپنے پیرومرشد کے استعمال کے لئے مٹی کے ڈھیلے رکھا کروں گا۔ عربی کا مقولہ ہے "ان المحب لمن یحب مطیع" [محب جس سے محبت کرتا ہے اس کا مطیع ہوتا ہے] یہی محبت وخدمت حصول فیضان کا سبب بنتی ہے۔

**ادب 4:**۔ حسب استطاعت جان ومال سے شیخ کی خدمت کرے اور اس پر احسان نہ جتلائے بلکہ شیخ کا احسان سمجھے کہ اس نے خدمت کو شرف قبولیت بخشا۔ شیخ سے کسی قسم کی طمع یا مطالبہ نہ رکھے جتنی بھی خدمت کرے خلوص وللٰہیت سے کرے تاکہ کمال ایمان سے بہرہ مند ہو۔

**فائدہ:**۔ غزوہ تبوک میں سیدنا صدیق اکبر" نے نبی علیہ السلام کے اشارے پر اپنا سارا مال قدموں پر نچھاور کر دیا۔ ایک مرتبہ ٹاٹ کا لباس پہنے حاضر خدمت ہوئے تو نبی اکرم ﷺ نے فرمایا۔ "ابوبکر" ! تمہیں مکہ کی تجارت والی آسودگی یاد ہے، دیکھو آج تمہارا کیا حال ہوگیا۔" صدیق اکبر" نے تڑپ کر عرض کیا۔

"امالو عشت اناعمر الدنیا واعذب بہ جمیعا اشد العذاب لایفرجنی فرج الملیح"

[یہ چند سالوں کی زندگی ہے اگر ساری کی ساری زندگی شدید ترین تکالیف میں گزر جائے حتی کہ ٹھنڈی ہوا کا جھونکا بھی نہ لگے تو آقا' تیری خاطر یہ سب کچھ آسان ہے۔ میرے ہاتھ میں آپ کا ہاتھ آجانا میرے لئے نعمت عظمٰی ہے]

نہ خیال وخواب کی محفلیں نہ میں بزم شوق سے جا سکا
تیری اک نگاہ بدلتے ہی میرے سب ارادے بدل گئے

جو فنا ہوئے غم عشق میں انہیں زندگی کا نہ غم ہوا
ترا ہاتھ ہاتھ میں آگیا تو چراغ راہ کے جل گئے

حضرت صدیق اکبرؓ اس قدر جانی و مالی قربانی پیش کرنے کے باوجود ایک مرتبہ گوشہ تنہائی میں بیٹھے زارو قطار رو رہے تھے اور دعا مانگتے ہوئے کہہ رہے تھے کہ یا اللہ! میں اپنا مال نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں پیش کرنا چاہتا ہوں۔ مگر دینے والا ہاتھ لینے والے ہاتھ سے اونچا ہوتا ہے مجھے اپنے آقاؐ کی اتنی بے ادبی بھی گوارا نہیں۔ یا اللہ! میرے آقا ﷺ کے دل میں القا فرما کہ وہ میرے مال کو اپنے ذاتی مال کی طرح خرچ کریں۔ یہ ہے مزہ کہ خدمت بھی کرے احسان مند بھی شیخ کا ہو۔ بقول شخصے

منت منہ کہ خدمت سلطاں ہمی کنی
منت ازو شناس کہ در خدمت گزاشتہ

[اے مخاطب! تو بادشاہ کی خدمت کرکے احسان نہ چڑھا۔ (بادشاہ کی خدمت کرنے والے تو لاکھوں ہیں) یہ بادشاہ کا تجھ پر احسان ہے کہ اس نے تجھے اپنی خدمت کے لئے قبول کرلیا]

**ادب 5:-** مرشد کے فرمان کو فوراً بجالائے۔ اس کے فعل کی اقتداء اس کی اجازت کے بغیر نہ کرے۔ کیونکہ بعض اوقات وہ اپنے حال اور مقام کی مناسبت سے کام کرتا ہے۔ جو مرید کے لئے اس کی استعداد سے عالی ہونے کی وجہ سے مضر ہوتا ہے البتہ قولی متابعت اختیار کرتا رہے تاکہ پیر سے محبت اور مناسبت پیدا ہوجائے۔

**فائدہ:-** اس ادب کی اصل وہ حدیث ہے کہ ایک مرتبہ نبی علیہ السلام نے دن میں متواتر روزے رکھنے شروع کردیئے اور رات قیام و سجود کی حالت میں بسر کرنے لگے۔ بعض صحابہ کرامؓ کو اسکا پتہ چلا تو انہوں نے بغیر اجازت طلب کئے اس کی اتباع شروع کردی۔ اتنی ریاضت اتنا مجاہدہ کہ چند دنوں میں نقاہت و بے آرامی کی وجہ سے حالت غیر ہونے لگی۔ نبی علیہ السلام نے ارشاد فرمایا۔ "ایکم مثلی یطعمنی ربی و یسقینی" [تم میں سے کون میری طرح ہوسکتا ہے۔ میرا رب مجھے کھلاتا ہے اور پلاتا ہے]

سالک کو چاہئے کہ مرشد کے حکم کو فورا بجالائے۔ البتہ اگر مرشد کو کوئی خاص عمل کرتا دیکھے تو اجازت طلب کرے۔ اجازت ملنے پر عمل کو اپنائے۔ نہ ملنے پر اپنے آپ کو کم ظرف کم ہمت سمجھے۔ زبان سے مرشد کے عمل ہی کو اقویٰ کہے تاکہ پیر سے محبت اور مناسبت پیدا ہوجائے۔

ادب 6:- مرشد کی موجودگی میں ہمہ تن اس کی طرف متوجہ رہے یہاں تک کہ فرض وسنت کے سوا نفل نماز یا کوئی اور وظیفہ اس کی اجازت کے بغیر نہ پڑھے بلکہ اس کی صحبت کیمیا اثر کو غنیمت سمجھے تاکہ شیخ کی نگاہ شفقت حاصل ہو۔ اور اس کے فیض باطن سے حصہ ملے۔ مشائخ نقشبندیہ رحمہم اللہ فرماتے ہیں کہ شیخ کی موجودگی میں وقوف قلبی کی بجائے رابطہ قلبی (شیخ کے قلب سے مربوط رہنا) زیادہ مفید ہے۔

فائدہ:- شیخ کے سامنے نفل نماز اور وظیفہ وغیرہ سے اس لئے منع کیا گیا کہ یہ کام تو سالک شیخ کی عدم موجودگی میں بھی کرسکتا ہے لہٰذا شیخ کی صحبت سے تو باطنی فائدہ اٹھانا چاہئے ہمہ تن گوش وہوش سے متوجہ رہنا چاہئے۔

یک چشم زدن غافل از آں شاہ نہ باشی
شاید کہ نگاہے کند آگاہ نہ باشی

[ایک لحہ بھی اس بادشاہ سے غافل نہ ہو۔ ممکن ہے وہ نگاہ کرے اور تو آگاہ نہ ہو]

وقوف قلبی کہتے ہیں دل کا دھیان اللہ تعالیٰ کی طرف رکھنے کو۔ رابطہ قلبی کہتے ہیں سالک اپنے آپ کو خالی سمجھے اپنے قلب کو شیخ کے قلب سے مربوط رکھے۔ اور یہ خیال کرے کہ شیخ کے قلب سے فیضان میرے دل میں آرہا ہے۔

سالک کی روحانی ترقی ذکر کے ذریعے سے بھی ہوتی ہے اور مرشد کی توجہات سے بھی۔ تاہم ذکر کرنے سے جو راستہ سالوں میں طے ہوتا ہے وہ مرشد کی توجہات سے لمحوں میں طے ہوجاتا ہے۔ اسی لئے کہا گیا

یک زمانہ صحبت بااولیاء بہتر از صد سالہ طاعت بے ریا

حضرت خواجہ محمد معصومؒ فرماتے ہیں:

ع سایہ رہبر بہتر است از ذکر حق

[رہبر کا سایہ بھی ذکر حق سے بہتر ہے۔]

کسی عارف نے کہا کہ علماء کی محفل میں بیٹھو، تو زبان سنبھال کر بیٹھو۔ ملوک وسلاطین کی محفل میں بیٹھو تو نگاہ کو سنبھال کر بیٹھو اور اہل اللہ کی محفل میں بیٹھو تو دل کو سنبھال کر بیٹھو۔ صحابہ کرامؓ کو نبیؐ کی چند لمحوں کی صحبت سے وہ کچھ نصیب ہوا جو غیر صحابہ کو ہزاروں سال کے مجاہدہ سے بھی حاصل نہیں ہو سکتا۔ حضرت خواجہ باقی باللہؒ کی ایک توجہ نے نان بائی کو کہاں سے کہاں پہنچا دیا۔

**ادب 7:۔** شیخ کی صحبت میں با ادب ہو کر نہایت عاجزی سے خاموش بیٹھا رہے۔ اور اس کے کلام قدسی کو نہایت غور سے سنتا رہے ادھر ادھر نہ دیکھے اس کی اجازت کے بغیر کلام نہ کرے بوقت ضرورت مختصر کلام کرے اور نہایت توجہ سے جواب کا منتظر رہے۔ گفتگو آہستگی اور نرمی سے کرے نیز اپنی آواز مرشد کی آواز سے بلند نہ کرے۔ کوئی بات ایسی نہ کہے جو پیر کی سبکی اور گرانی کا سبب بنے۔

**فائدہ:۔** سالک جب طالب صادق بن کر گوش ہوش سے نصیحت سنے۔ تو دل پر یقینی اثر ہوتا ہے ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ "ان فی ذلک لذکری لمن کان لہ قلب او القی السمع وھو شھید" (سورۃ ق: آیت 37)

[اس میں نصیحت ہے ہر اس شخص کیلئے جس کے پاس عقل ہو یا کم از کم دوسرے کی بات توجہ سے سنے]

مرشد کی اجازت کے بغیر کلام نہ کرنے میں حکمت یہ ہے کہ ممکن ہے شیخ کسی خاص علمی نکتہ پر غور و فکر کر رہے ہوں یا کسی کے دل پر باطنی توجہات ڈال رہے ہوں یا ان پر الہام کی کیفیت ہو یا کسی اہم کام یا مضمون کی طرف طبیعت متوجہ ہو۔ایسی صورت میں کسی کا بدون اجازت کلام کرنا طبیعت پر انقباض کا باعث بنتا ہے۔ مزید برآں دوران گفتگو اپنی آواز کو مرشد کی آواز سے بلند نہ کرے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

"یا ایھا الذین آمنوا لاترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی

ولا تجھروا له بالقول کجھر بعضکم لبعض ان تحبط اعمالکم وانتم لا تشعرون" (الحجرات آیت 2)

[اے ایمان والو! اپنی آوازوں کو نبی علیہ الصلوٰۃ و السلام کی آواز سے اونچا نہ کرو اور ان کے سامنے بات زیادہ اونچی آواز سے نہ کرو جیسے تم ایک دوسرے سے اونچا بول لیتے ہو ورنہ اندیشہ ہے کہ تمہارے اعمال ضائع ہو جائیں اور تمہیں محسوس بھی نہ ہو]

مرشد کی بات نہایت غور سے سننی چاہئے۔ بعض مشائخ کا قول ہے مرشد کو زبان بننا چاہئے اور مرید کو کان بننا چاہئے۔

ادب 8:۔ پیر کی مجلس میں اپنے آپ کو کسی طرح ممتاز نہ کرے اور اپنے تئیں حقیر' نیاز مند' تشنگی' اور طلب سے بھرا ہوا ظاہر کرے۔

فائدہ:۔ مرشد کی موجودگی میں کوئی ایسی بات نہ کرے جس سے حاضرین پر علمی تفوق ظاہر ہو۔ نہ ہی دنیاوی جاہ و حشمت کا مظاہرہ کرے' نہ ہی کسی عمل سے یہ ظاہر کرے کہ میں شیخ کا مشیر اور ہمراز ہوں اور نہ ہی یہ جتلائے کہ مرشد مجھ پر بہت مہربان ہے۔ یہ تمام باتیں نفس کو موٹا کرتی ہیں۔ اور انانیت کی دلیل ہیں۔ حتی الوسع نیاز مندی اور عاجزی کو اپنائے۔

زمیں کی طرح جس نے عاجزی وانکساری کی
خدا کی رحمتوں نے اس کو ڈھانپا آسماں ہوکر

ادب 9:۔ مرشد کی نشست گاہ پر نہ بیٹھے اس کے مصلٰی پر پاؤں نہ رکھے۔

فائدہ:۔ اس کی اصل حضرت سیدنا صدیق اکبرؓ کا عمل ہے۔ روایات سے ثابت ہے کہ نبی اکرم ﷺ جب خطبہ دینے کے لئے منبر پر جلوہ افروز ہوتے تو تیسرے درجے پر کھڑے ہوتے تھے۔ جبکہ حضرت صدیق اکبرؓ اپنے دور خلافت میں خطبہ دینے کے لئے دوسرے درجے پر کھڑے ہوتے تھے۔ یہ از راہ ادب تھا مرشد کے مصلے پر نماز پڑھنے سے اس لئے منع کیا گیا کہ ظاہراً اس سے "مساوات" کا دعویٰ ظاہر ہوتا ہے۔

ادب 10:۔ بلا اجازت اس کے سامنے کھانا نہ کھائے نہ پانی پئے نہ وضو کرے نہ اس کے برتن

استعمال کرے۔ اس کی طہارت اور وضو کی جگہ طہارت یا وضو نہ کرے۔ جو آداب شیخ کے روبرو بجالاتا ہے وہی پیچھے بھی بجالائے تاکہ اخلاص نصیب ہو۔

فائدہ:۔ مرشد کے سامنے بلا اجازت کھانے پینے میں مشغول نہ ہونا چاہیے۔ حتیٰ کہ مرشد اپنے دسترخوان پر بیٹھنے کی اجازت دے تو بیٹھ جائے ورنہ بخوشی پیچھے ہٹ جائے۔ مرشد کی نظر وہ کچھ دیکھ سکتی ہے جو سالک کی نظر نہیں دیکھ سکتی۔ سلسلہ عالیہ شاذلیہ کے مشائخ کا دستور ہے کہ وہ کھانے پینے کی اشیاء میں توجہ شامل کرکے سالک کو کھلاتے ہیں ان کے ہاں بعض مشائخ تو خلافت واجازت سلسلہ دیتے ہوئے اس بات پر عہد لیتے ہیں کہ تم اپنی باطنی توجہات کھانے پینے کی چیزوں میں شامل کرکے سالکین کو پیش کیا کرو گے۔ تصوف کی کتب معتبرہ میں منقول ہے کہ بعض مشائخ نے خلافت دیتے وقت اپنے ہاتھ سے کوئی چیز سالک کو کھلائی۔ حضرت مرشد عالمؒ دسترخوان پر جمع ہونے والے تمام سالکین کا گہری نظر سے جائزہ لیتے رہتے تھے۔ تربیت کے لئے ڈانٹ ڈپٹ کا سلسلہ بھی جاری رہتا تھا۔ فرمایا کرتے تھے کہ میں نے حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کو دیکھا ہے دستر خوان پر انکا اس قدر کنٹرول ہوتا تھا کہ جو سالک چند مرتبہ ان کے سامنے کھانے میں شریک ہوجاتا اس کے کئی کس بل نکل جاتے تھے۔

ایک مرتبہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ کے لئے نہایت پرتکلف کھانوں پر مشتمل دسترخوان چناگیا۔ حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ بھی حاضر خدمت تھے حضرت حاجی صاحبؒ نے ایک چپاتی اٹھائی ایک پلیٹ میں تھوڑی سی دال ڈالی اور حضرت گنگوہیؒ کے ہاتھ میں پکڑا کر فرمایا "مولانا! اس دسترخوان کے کونے پر بیٹھ کر یہ کھانا کھالو۔" حضرت گنگوہیؒ برضا و رغبت کھانے میں مشغول ہوگئے۔ تھوڑی دیر بعد حضرت حاجی صاحبؒ نے نہایت سخت لہجے میں کہا "رشید احمد! جی تو چاہتا تھا کہ تمہیں جوتوں والی جگہ پر بٹھاتا مگر رعایت کرلی کہ دسترخوان پر بٹھالیا۔" یہ کہتے ہی حضرت حاجی صاحبؒ نے مولانا کے چہرے کے تاثرات کو دیکھا۔ حضرت گنگوہیؒ نے نہایت ادب سے عرض کیا "حضرت! آپ نے سچ فرمایا میں اسی قابل تھا کہ جوتوں میں بٹھایا جاتا۔ آپ کا احسان ہے جو یہاں بیٹھنے دیا۔" حضرت حاجی صاحبؒ نے جب ملاحظہ کیا کہ لوگوں کے سامنے اتنی کڑوی کسیلی سن کر بھی مولانا کا نفس نہیں بھڑکا تو فرمایا "الحمد للہ" ذکر کے

اثرات محسوس ہو رہے ہیں۔"

ادب 11:۔ جس جگہ مرشد بیٹھا ہوا ہو اس طرف پاؤں نہ پھیلائے اس کی طرف منہ کرکے نہ تھوکے اگرچہ سامنے نہ ہو۔

فائدہ:۔ فقہائے کرام نے بیت اللہ شریف کی طرف پاؤں پھیلانا یا تھوکنا مکروہ لکھا ہے۔ اگرچہ بیت اللہ سامنے نہ ہو۔ جس طرح بیت اللہ مرکز انوار و تجلیات ہے اسی طرح مرشد کا قلب بھی تجلیات ذاتیہ کا مورد ہوتا ہے لہٰذا مرشد کے لئے بھی انہی آداب کی رعایت ضروری ہے۔ ابن ماجہ کی روایت ہے کہ حضرت ابن عباسؓ نے دیکھا کہ نبی اکرم ﷺ نے ایک مرتبہ طواف کرنے کے بعد کعبتہ اللہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا کہ بیت اللہ! تیری حرمت بھی بہت زیادہ ہے مگر "حرمة المومن ارجح من حرمة الكعبة" [مومن کی عزت بیت اللہ کی حرمت سے بھی زیادہ ہے]

ادب 12:۔ شیخ کے سایہ پر قدم نہ رکھے اور حتی الامکان ایسی جگہ کھڑا نہ ہو کہ اس کا سایہ مرشد کے سایہ پر یا اس کے کپڑے پر پڑے۔

فائدہ:۔ کسی چیز کو پاؤں تلے روندنا اس کی تحقیر کی علامت ہوتی ہے۔ سالک کو چاہئے کہ مرشد کے سایہ پر بھی قدم نہ رکھے۔ تاکہ بے حرمتی کا شائبہ تک نہ ہو۔ اسی طرح اپنا سایہ مرشد پر نہ پڑنے دے کہ بسا اوقات روشنی کا رک جانا طبعی الجھن کا سبب بنتا ہے۔ سالک ان آداب کو معمولی نہ سمجھے کیونکہ چھوٹے چھوٹے ذرات مل کر ہی ریت کے ٹیلے بن جاتے ہیں۔ مثل مشہور ہے کہ ایک دانہ خرمن کو تو نہیں بھرتا مگر ان دانوں کی مدد ضرور کرتا ہے جو خرمن کو بھر دیا کرتے ہیں۔

حافظ ابن قیمؒ کا قول ہے "گناہ کو چھوٹا نہ سمجھو بلکہ اس ذات کی عظمت کو دیکھو جس کی نافرمانی ہو رہی ہے" اسی پر قیاس کرتے ہوئے کہا جاتا ہے کہ کسی بھی ادب کو چھوٹا نہ سمجھو بلکہ مرشد کی ذات کو سامنے رکھو جو مالک حقیقی سے واصل ہونے کا ذریعہ ہے۔ حضرت مرشد عالمؒ نے یہ واقعہ بیان فرمایا کہ ایک طالب صادق حضرت خواجہ فضل علی قریشیؒ کی خدمت میں حاضر ہو کر کہنے لگا "حضرت کچھ دنوں سے لطائف بند ہو گئے ہیں، سمجھ نہیں آتی کیا وجہ ہے۔" حضرت

نے فرمایا "غور کرو آپ سے کوئی نہ کوئی بے ادبی سرزد ہوئی ہے جس کی یہ سزا ہے" وہ سالک کافی دیر غور کرتا رہا۔ بالآخر اسے یاد آیا کہ چند دن پہلے مرشد کا عصا پڑا ہوا تھا۔ اور وہ اس کے اوپر سے گزر گیا تھا چنانچہ توبہ استغفار کرنے سے لطائف دوبارہ جاری ہوگئے۔

ادب 13:- شیخ کے آگے نہ چلے اور پیچھے چلنے میں شرم نہ کرے بلکہ سعادت سمجھے۔

فائدہ:- مرشد کے آگے نہ چلنے سے مراد یہ ہے کہ دن کے اوقات میں چلتے ہوئے بلاضرورت ان سے آگے نہ بڑھے۔ اگر کسی ضرورت کی وجہ سے آگے چلنا پڑے تو مضائقہ نہیں، بلکہ بسا اوقات آگے چلنا بہتر ہوتا ہے۔ مثلاً رات کے وقت اس نیت سے آگے چلنا کہ کوئی موذی جاندار راستے میں نہ ہو یا گڑھا راستے میں نہ ہو یا کوئی ایسا پتھر نہ پڑا ہو کہ کوئی ٹھوکر کھا کر گرے یا خود مرشد ہی کسی وجہ سے آگے چلنے کا حکم دیں تو پھر آگے چلنا ہی عین ادب ہے۔ "الامر فوق الادب" [حکم ادب پر فائق ہے]

ایک مرتبہ حضرت مرشد عالمؒ حرم شریف سے نکلے تو کسی کے ہاں جانا تھا۔ حضرتؒ نے میزبان سے کہا کہ آگے چلیں ہمیں راستے کا پتہ نہیں، وہ کہنے لگے "نہیں نہیں حضرت آپ ہی آگے چلیں میں راستہ بتادوں گا" اب چلتے چلتے جب کوئی موڑ آتا تو حضرتؒ کو پیچھے مڑ کر پوچھنا پڑتا کہ کس طرف جانا ہے چنانچہ تھوڑی دیر بعد حضرتؒ نے دوبارہ میزبان سے کہا کہ آپ آگے چلیں وہ پھر معذرت کرنے لگے کہ نہیں حضرتؒ بس میں پیچھے ہی ٹھیک ہوں۔ جب تیسری مرتبہ کہنے پر بھی انہوں نے وہی جواب دیا تو حضرتؒ نے غصے میں آکر عصا لہرایا اور کہا "تو میڈا پیر ایں یا میں تیڈا پیر ہاں" [تو میرا پیر ہے یا میں تیرا پیر ہوں] تب ان صاحب کو حقیقت سمجھ آئی اور وہ آگے چلنے لگے۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ جب سفر ہجرت میں نبی علیہ السلام کے ہمراہ چلے تو کچھ دیر پیچھے چلے پھر آگے چلنے لگے پھر کبھی دائیں چلتے اور کبھی بائیں چلتے۔ نبی اکرم ﷺ نے پوچھا کہ کیا معاملہ ہے؟ تو عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ جب پیچھے چلتا ہوں تو خیال آتا ہے دشمن آگے سے نہ حملہ کردے۔ جب آگے چلتا ہوں تو دائیں بائیں سے حملے کا ڈر ہوتا ہے اس لئے پھر دائیں یا بائیں چلتا ہوں۔ نبی علیہ السلام یہ سن کر بہت خوش ہوئے۔ یہ عشق و محبت کی داستان

تھی۔ پورے سفر میں یہی معاملہ رہا۔ جیسے پروانہ کسی شمع کے گرد طواف کر رہا ہوتا ہے۔ "ھنیئا لارباب النعیم نعیمھا" [اہل نعمت کو اپنی نعمت مبارک ہو] عام اصول یہی ہے کہ مرید بلاضرورت مرشد کے آگے نہ چلے۔ ایک روایت میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے ایک نوجوان کو نصیحت کرتے ہوئے فرمایا کہ کبھی اپنے باپ کا نام لیکر نہ پکارنا اور راستہ چلتے ہوئے آگے نہ چلنا۔

عیون الاخبار میں ہے کہ حضرت عمر بن زیدؒ سے ان کے بیٹے کی تعلیم و تربیت اور حسن ادب کے متعلق پوچھا گیا تو فرمایا: "میں دن میں نہیں چلا مگر وہ میرے پیچھے تھا' میں رات میں نہیں چلا مگر وہ آگے تھا' اور وہ کسی ایسی چھت پہ نہیں چڑھا۔ جس کے میں نیچے تھا۔"

حضرت مرشد عالمؒ فرمایا کرتے تھے کہ میں اپنے مرشد کے پیچھے راکھویں لیلے (پالتو مینڈھے) کی طرح چلتا تھا۔

ادب 14:۔ جب شیخ کھڑا ہو تو مرید بھی کھڑا ہو جائے اور اس کے بیٹھنے کے بعد بیٹھے۔

فائدہ:۔ یہ اکرام میں داخل ہے کہ جب شیخ کھڑا ہو تو مرید بھی کھڑا ہو جائے اور جب شیخ بیٹھے تو مرید بھی بیٹھ جائے۔ بعض حضرات یہ سوال کرتے ہیں کہ ایک حدیث پاک میں نبی علیہ السلام نے صحابہ کرامؓ کو کھڑا ہونے سے منع کیا تو پھر مشائخ کی مجالس میں لوگ کسی کے اکرام کے لئے کیوں کھڑے ہوتے ہیں؟ یہ حضرات ایسے موقع پر نہ تو خود کھڑے ہوتے ہیں اور نہ ہی کھڑا ہونے والوں کو اچھا سمجھتے ہیں۔ اس کی وجہ کم علمی کے سوا کچھ نہیں۔ شریعت محمدیہؐ کا یہ حسن ہے کہ جہاں کسی معاملہ میں دو فریق ہوں تو دونوں کو ایک دوسرے کے حقوق کی تلقین کی جاتی ہے تاکہ معاملات خوش اسلوبی سے چلتے رہیں۔ دونوں میں محبت و پیار اور اکرام و تکریم کا رشتہ استوار رہے۔

شریعت نے ایک طرف تو مرید کو کھڑے ہونے کا حکم دیا تاکہ استاد کی عزت افزائی ہو اور "انزلوا الناس منازلھم" پر عمل ہو۔ دوسری طرف مرشد کو حکم دیا کہ لوگوں کے کھڑے ہونے کو پسند نہ کرے تاکہ عجب و تکبر سے بچ سکے۔ پس مرید کھڑے ہونے کو فرض منصبی سمجھے اور مرشد محبت و پیار سے بیٹھنے کی تلقین کرتا رہے تاکہ محبت و عقیدت کا بندھن سلامت رہے۔ کھڑا نہ ہونے کی احادیث تو معروف ہیں ہی سہی یہاں کھڑے ہونے کے بارے میں دو احادیث

پیش کی جاتی ہیں۔ امام نسائیؒ اور امام ابوداؤدؒ حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ ہم سے گفتگو کرتے پھر آپ کھڑے ہوتے تو ہم بھی کھڑے ہو جاتے تھے۔

امام بخاریؒ وامام مسلمؒ روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعد بن معاذؓ تشریف لا رہے تھے جب قریب آگئے تو نبی اکرم ﷺ نے انصار سے کہا "قوموا لسید کم" [اپنے سردار کے لئے کھڑے ہو جاؤ] پس صحابہؓ کرام ان کے اکرام کے لئے کھڑے ہو گئے۔ نبی علیہ السلام کے اسی حکم کے پیش نظر مرید اپنے سید و مرشد کے لئے کھڑے ہوتے ہیں۔

ادب 15:- شیخ کے روبرو اور پس پشت یکساں رہے۔ اپنا ظاہر و باطن ایک طرح پر رکھے یعنی دل اور زبان کے درمیان کسی قسم کا فرق نہ رکھے۔

فائدہ:- جو مرید اپنے شیخ کے روبرو اور پس پشت یکساں نہ رہے اس کی مثال اس مریض کی سی ہے جو طبیب سے اپنا مرض چھپائے۔ یقیناً ایسے مریض کو شفاء نصیب نہیں ہوگی۔ حضرت مرشد عالمؒ فرمایا کرتے تھے کہ مرید اپنا سب کچھ مرشد کے سامنے اس طرح کھول دے جس طرح بیٹی اپنا سب کچھ ماں کے سامنے کھول دیتی ہے۔ شریعت نے جس طرح علاج کی خاطر طبیب کے سامنے ستر کھولنے کی اجازت دی ہے اسی طرح روحانی علاج کی خاطر مرشد کے سامنے اپنا کیا کرایا کھولنے کی اجازت ہی نہیں دی بلکہ اسے ضروری قرار دیا ہے۔ اگر مرید اپنے مرشد سے عیب چھپائے گا تو نقصان بھی خود ہی اٹھائے گا۔ بقول شخصے

"اگر تم اپنا عیب چھپانے کے لئے دروازے بند کر لو گے تو سچائی بھی باہر رہ جائے گی" ایسی صورت میں تو ذکر بھی فائدہ نہیں دیتا۔

رام رام جپدیاں میری جیبیا گھس گئی
رام نہ دل وچ وسیا ایہہ کی دھاڑ پئی
گل وچ ملا کاٹھ دی تے منکے لے پرو
دل وچ گھنڈی پاپ دی رام جپیاں کی ہو

[رام رام کرتے میری زبان گھس گئی مگر رام دل میں نہ بسا یہ کیا مصیبت پڑ گئی گلے میں کاٹھ کی مالا اور منکے

پرولئے مگر دل میں گرہ پاپ کی ہے تو رام جپنے سے کیا ہو]

ادب 16:- مرشد کے تمام اقوال وافعال کو راست جانے اعتراض نہ کرے دل میں شک وشبہ نہ لائے۔ اگر کوئی بات سمجھ نہ آئے تو حضرت موسیٰؑ اور حضرت خضرؑ کا قصہ یاد کرے۔

فائدہ:- مرید اور مرشد کا تعلق شاگرد اور استاد کی بجائے مریض و طبیب کی مانند ہوتا ہے جس طرح مریض کو حق نہیں پہنچتا کہ وہ طبیب کی کسی بات پر چون وچرا کرے اسی طرح مرید کو حق نہیں پہنچتا کہ وہ مرشد کی کسی بات پر اعتراض کرے۔

حضرت مولانا قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ "ارشاد الطالبین" میں لکھتے ہیں۔

"مرشد اگر پرہیز گاری اور استقامت والا ہے تو "احیاناً" اس سے کوئی خلاف شرع بات سرزد ہونے پر بھی اعتراض نہیں کرنا چاہئے بلکہ تاویل کرنی چاہئے' اور کسی مجبوری' حالت استغراق یا اپنے واقف نہ ہونے پر محمول کرنا چاہئے اگر کوئی ایسا شخص ہے جس میں شیخ کامل کے اوصاف نہیں ہیں اور اس کی عادت اور طریقہ ہی فاسقانہ ہے تو ایسا شخص ہرگز ولی نہیں ہے ایسے شخص کے کاموں اور باتوں کی تاویل ہرگز جائز نہیں۔"

حضرت شبلیؒ کے مرشد حضرت عبداللہ اندلسیؒ حافظ القرآن والحدیث تھے۔ لاکھوں سالکین ان سے وابستہ تھے۔ اور سینکڑوں خانقاہیں ان کے دم قدم سے آباد تھیں۔ ایک مرتبہ جماعت کے ہمراہ عیسائیوں کی بستی سے گزرتے ہوئے کسی لڑکی پر نظر پڑی تو باطنی نعمت چھن گئی۔ شیخ نے سالکین کو واپس رخصت کیا اور لڑکی کے والد سے نکاح کا مطالبہ کیا۔ اس نے کہا کہ آپ ناواقف ہیں ایک صورت ہے کہ آپ سال دو سال یہاں رہ کر ہمارے سور چرائیں تو بات آگے بڑھے گی۔ شیخ تیار ہوگئے صبح سویرے سوروں کا ریوڑ چرانے نکلتے اور رات گئے واپس لوٹتے۔ پورا ایک سال اسی طرح گزر گیا۔ حضرت شبلیؒ کے دل میں شیخ کی سچی محبت جاگزیں تھی وہ جانتے تھے کہ شیخ کامل ہیں مگر کسی آزمائش میں سے گزر رہے ہیں۔ ایک سال بعد حضرت شبلیؒ اپنے شیخ سے ملنے اسی بستی پہنچے' دیکھا کہ شیخ وہی خطبہ جمعہ والا جبہ پہنے وہی عمامہ باندھے وہی عصا ہاتھ میں لئے کھڑے ہیں اور ریوڑ کی نگرانی کر رہے ہیں۔ حضرت شبلیؒ قریب آئے۔ خیریت دریافت کرنے کے بعد پوچھا "حضرت آپ کو قرآن پاک اب بھی یاد ہے" شیخ نے تھوڑی دیر خاموش رہ

کر فرمایا بس ایک آیت یاد ہے "و من یھن اللہ فمالہ من مکرم" [جسے اللہ ذلیل کرے اسے کوئی نہیں عزت دینے والا] پھر پوچھا کہ حضرت احادیث یاد ہیں۔ فرمایا صرف ایک یاد ہے۔ "من بدل دینہ فاقتلوہ" [جو اپنا دین بدلے اسے قتل کرو]

یہ کہنے کے بعد شیخ زار و قطار رونے لگے اور آسمان کی طرف دیکھ کر کہا "یا اللہ! میں آپ سے ایسا گمان تو نہیں رکھتا تھا" حضرت شبلیؒ بھی دھاڑیں مار مار کر روئے کافی دیر کے بعد شبلیؒ واپس وطن چل پڑے۔ راستے میں ایک دریا کے کنارے پہنچے تو کیا دیکھا کہ حضرت عبداللہ اندلسیؒ ترو تازہ مسکراتا چہرہ طبیعت میں بشاشت سامنے ظاہر ہوئے۔ حضرت شبلیؒ کی خوشی کی انتہا نہ رہی۔ پوچھا کہ حضرت! یہ کیا معمہ تھا۔ فرمایا کہ جس وقت میں سالکین کی جماعت کے ہمراہ عیسائیوں کی بستی سے گزر رہا تھا تو میرے دل میں یہ خیال آیا "یہ عیسائی کیسے بیوقوف لوگ ہیں کہ حضرت عیسیٰؑ کو اللہ کا بیٹا بنا لیا" فوراً گرفت ہوئی ایک آواز آئی "اگر تم اسلام پر ہو تو یہ تمہارا کمال ہے یا ہمارا کمال ہے" اس کے ساتھ ہی باطنی نعمت چھن گئی اللہ تعالیٰ نے آزمائش میں ڈال دیا۔ (یہ نکتہ قابل غور ہے کہ وہ بات جو عامتہ الناس کے نزدیک کوئی وزن نہیں رکھتی، اس کے کرنے پر بھی مقربین کی پکڑ ہو جاتی ہے) حضرت شبلیؒ اپنے شیخ کے ہمراہ واپس آئے تو خانقاہوں کی رونقیں لوٹ آئیں۔ اس واقعہ میں سالکین کے لئے کئی نصیحتیں ہیں ایک تو یہ کہ کمالات کو کبھی اپنی طرف منسوب نہ کریں دوسرا یہ کہ استقامت والے شیخ سے خلاف شرع بات صادر ہو جائے تو یہ سمجھیں کہ کوئی آزمائش ہے۔ تیسرے یہ کہ اپنی کیفیات حالات و واردات پر فریفتہ نہ ہوں۔ چوتھے یہ کہ اللہ تعالیٰ سے کسی حالت میں بھی مایوس نہ ہوں۔ حضرت شبلیؒ کی اپنے شیخ سے عقیدت و محبت سالکین کے لئے روشنی کا مینار ہے۔

ادب 17:- شیخ کی سختی اور ڈانٹ ڈپٹ سے دل تنگ نہ ہو اور بدگمانی کو راہ میں نہ آنے دے کیونکہ شیخ کی سختی طالب کے لئے صیقل کا کام کرتی ہے۔

فائدہ:- جس طرح ایک مالی کسی پودے کے فاضل حصوں کو کاٹتا ہے تو پودے کی نشوونما بھی اچھی ہوتی ہے اور وہ دیکھنے میں بھی دیدہ زیب نظر آتا ہے یا جس طرح ایک طبیب کسی مریض کے زخم پر کبھی نشتر لگاتا ہے کبھی اس میں سے گندا مواد نکالتا ہے اور کبھی اس پر مرہم لگاتا ہے حتیٰ

کہ مریض شفایاب ہوجاتا ہے۔ اسی طرح مرشد کامل مرید کی تربیت کے لئے کبھی شفقت و محبت سے پیش آتا ہے اور کبھی ڈانٹ ڈپٹ کرتا ہے تاکہ مرید میں اخلاق حمیدہ پیدا ہوجائیں۔ مرشد کی ڈانٹ ڈپٹ مرید کی باطنی بیماریوں کے لئے تریاق کا کام دیتی ہے۔ مرشد چونکہ اخلاص کے ساتھ تربیت کی خاطر روک ٹوک کرتے ہیں لہٰذا مریدین اس زجر و توبیخ کو بھی نمکین غلاف میں پوشیدہ شکرپارے سمجھتے ہیں اور پہلے سے زیادہ محبت کرنے لگتے ہیں۔ حضرت مرشد عالمؒ فرمایا کرتے تھے "پیر کو چپ شاہ نہیں ہونا چاہئے" اگر مرشد اپنے مریدین کی کوتاہیوں پر خاموش رہے گا' نہ موقع پر سمجھائے گا نہ ہی تنہائی میں تو مریدین کی اصلاح کیسے ہوگی۔ مریدین کی غلطیوں اور کوتاہیوں کو دیکھ کر اصلاح کی کوششیں نہ کرنا سراسر مداہنت ہے۔ اس سے پیری مریدی تو چمک جاتی ہے مگر مریدین کی تربیت نہیں ہوتی۔ حضرت مرشد عالمؒ فرمایا کرتے تھے "حلوہ' پیر اور مولوی کے لئے سیمنٹ کا کام کرتا ہے" یعنی حلوہ کھالینے سے منہ بند ہوجاتا ہے۔ امراء کو تو بالخصوص استغناء کی چھری سے ذبح کرنا چاہئے۔ حضرت مرشد عالمؒ یہ فرمایا کرتے تھے "جب تک "دب" نہ ہو ادب نہیں ہوتا" یہ بھی فرمایا کرتے تھے۔ "مرشد اگر بلاوجہ کسی چوراہے پر کھڑا کرکے مرید کو جوتے مارے تو بھی مرید کو چاہئے کہ وہ جوتا اٹھا کر دے۔" مرشد کی بلاوجہ ڈانٹ میں بھی حکمت ہوتی ہے۔ ممکن ہے یہ دیکھنا چاہتے ہوں کہ مرید کا نفس بھڑکتا ہے یا نہیں؟ مرشد اگر مرید کی کسی بھی پر اسے ڈانٹتا ہے تو اس احساس کے ساتھ کہ جیسے کسی حسینہ نے چہرے پر سیاہی لگا لی ہے ابھی سیاہی دھوئے گی تو چاند سا چہرہ نکل آئے گا۔ مزید بر آں ڈانٹ ڈپٹ اور روک ٹوک کا مقصد اصلاح احوال ہوتی ہے۔ کوئی دل میں غبار رکھنا نہیں ہوتا۔ اگر کوئی مرشد مریدین کی غلطیوں' کوتاہیوں پر دل میں غبار رکھنے لگے تو پھر اس کے دل میں غبار کے سوا کچھ نہیں رہے گا۔ مرشد کا غصہ عارضی ہوتا ہے اگر مرید اپنی اصلاح کرلے تو غصہ شفقت و محبت میں تبدیل ہوجاتا ہے۔ مرشد جب کسی مرید کو ڈانٹتا ہے تو نہ اپنے آپ کو افضل سمجھتا ہے اور نہ ہی مرید کو گھٹیا سمجھتا ہے مرید کو ڈانٹتے وقت مرشد کی کیفیت اس جلاد کی سی ہوتی ہے جسے بادشاہ حکم دے کہ شہزادے کی فلاں غلطی کی وجہ سے شہزادے کو کوڑے لگاؤ۔ جلاد تعمیل حکم کی وجہ سے شہزادے کو کوڑے بھی لگائے گا مگر دل میں شہزادے کی حقارت کی بجائے محبت ہوگی۔ پس مرشد ڈانٹ بھی رہا ہوتا

ہے دل سے توجہات بھی ڈال رہا ہوتا ہے اور نیم شب کی تنہائیوں میں مرید کے لئے ہاتھ پھیلا کر دعائیں بھی کر رہا ہوتا ہے۔ احادیث مبارکہ سے بھی ثابت ہے کہ نبی علیہ السلام جب کسی کو تنبیہہ کرتے تھے تو اس کے لئے دعائیں بھی کرتے تھے۔

مرشد اگر کسی مرید پر زیادہ توجہ دے اور کسی پر کم توجہ دے تو مرید دل تنگ نہ ہو بلکہ یوں سمجھے کہ جس طرح کوئی طبیب بعض مریضوں کو انتہائی نگہداشت کے وارڈ میں رکھتا ہے اور بعض مریضوں کو عام وارڈ میں رکھتا ہے اسی طرح مریدین کو شیخ کی توجہ میں ظاہری تفاوت محسوس ہوتا ہے حقیقتاً دل میں کوئی فرق نہیں ہوتا۔

ادب 18:- دل میں کوئی شبہ گزرنے کی صورت میں فوراً مناسب طریقے سے عرض کر دے اگر وہ شبہ حل نہ ہو تو اپنی فہم کا قصور سمجھے۔ اگر مرشد کوئی جواب نہ دے تو جان لے کہ میں جواب کے لائق نہ تھا۔

فائدہ:- جو سالکین اپنے مرشد سے محبت و عقیدت کے رشتے کو مضبوط سے مضبوط تر بنا لیتے ہیں اول تو انہیں کوئی غلط فہمی پیدا ہی نہیں ہوتی اگر دل میں کوئی سوال پیدا بھی ہو تو عموماً مرشد کی توجہات کی برکت سے خود ہی جواب بھی دل میں القا ہو جاتا ہے۔ یہ بھی نہ ہو تو اللہ تعالیٰ مرشد کی زبان سے دوران گفتگو اسکا جواب دلوا دیتے ہیں۔ سالکین حیران ہو کر کہتے ہیں۔

اے لقائے تو جواب ہر سوال
با تو مشکل حل شود بے قیل وقال

[اے کہ تیری ملاقات ہر سوال کا جواب ہے اور آپ سے بغیر کہے سنے مشکل حل ہو جاتی ہے]

سالکین طریقت کے لئے مرشد کے کسی قول و فعل پر دل میں شبہ کا پیدا ہونا سب سے بڑا شیطانی دھوکا ہے عموماً مبتدی حضرات محبت و عقیدت اور رابطہ شیخ میں کمی کی وجہ سے اسکا شکار ہو جاتے ہیں ایک اصولی بات سمجھ لینی چاہئے کہ جب بیعت سے پہلے مرشد میں وہ تمام شرائط نشانیاں اور صفات دیکھ لی گئیں جو ایک شیخ کامل میں ہونی چاہئیں تو پھر بیعت کے بعد شیطان کو کوئی بھی غلط فہمی پیدا کرنے کا موقع نہیں دینا چاہئے۔ ہر بات میں اپنے آپ کو عقل کل سمجھتے ہوئے مرشد کو ناقدانہ نظر سے دیکھتے اور پرکھتے رہنا فیض سے محروی کا سبب ہوتا ہے۔ ابو جہل

ساری عمر نبی علیہ السلام کو محمد بن عبداللہ کی نظر سے دیکھتا رہا کاش کہ ایک مرتبہ محمد رسول اللہ کی نظر سے دیکھ لیتا تو بیڑا پار ہو جاتا۔ بدگمانی اور شک کی نظر اس ہستی پر ڈالنا جو اللہ تعالیٰ سے واصل ہونے کا ذریعہ ہے کتنا بڑا ستم ہے حق بات یہی ہے کہ ذہن اپنا بیمار ہوتا ہے کوتاہی شیخ میں نظر آتی ہے مرشد کی حیثیت تو آئینے کی مانند ہوتی ہے حدیث پاک "المؤمن مرآة لمؤمن" [مومن، مومن کا آئینہ ہے] کے مطابق مرید کو اپنی ہی خامیوں کا عکس نظر آتا ہے۔ لہٰذا شبہ پیدا ہونے کی صورت میں فوراً مناسب طریقے سے مرشد کو آگاہ کر دینا چاہیئے۔ حضرت مرزا مظہر جان جاناںؒ کی خدمت میں ایک ہندو پنڈت حاضر ہوا۔ کہنے لگا کہ مجھے کئی سالوں سے کشف القلوب نصیب ہے۔ میں دیکھ رہا ہوں کہ آپ کا دل بالکل سیاہ ہے۔ حضرتؒ نے پوچھا کہ تمہیں یہ چیز کیسے ملی؟ کہنے لگا کہ ہر کام نفس کے خلاف کرنے سے۔ حضرتؒ نے باتوں باتوں میں کہا کہ مسلمان کیوں نہیں ہو جاتے؟ کہنے لگا کہ جی نہیں چاہتا۔ حضرتؒ نے فرمایا کہ یہ کام بھی تو نفس کے خلاف کرو ناں۔ ہندو پنڈت اسی وقت توبہ تائب ہو کر مسلمان ہوا۔ حضرتؒ نے فرمایا اب میرے قلب پر نظر ڈالو۔ کہنے لگا کہ حضرتؒ اب تو نور ہی نور نظر آرہا ہے۔ فرمایا کہ پہلے تمہیں اپنے قلب کا عکس میرے اندر نظر آیا تھا۔

رہا علمی مسائل کا پوچھنا اور اشکالات کا حل کرنا تو ایسی باتیں مناسب طریقے اور مناسب موقع پر ضرور پوچھنی چاہئیں۔ "فاسئلوا اهل الذكران كنتم لا تعلمون" [اہل ذکر سے پوچھو اگر تم نہیں جانتے] کا یہی مقصود ہے۔ البتہ ہر وقت لم اور لا کے چکر میں پڑے رہنا عقلمندی نہیں۔

اچھا ہے دل کے پاس رہے پاسبان عقل
لیکن کبھی کبھی اسے تنہا بھی چھوڑ دے

ادب 19:- مباحثے اور جھگڑے وغیرہ کی صورت نہ بنائے۔ مرشد کے کلام کو رد نہ کرے اگرچہ حق مرید ہی کی جانب ہو بلکہ یہ اعتقاد رکھے کہ شیخ کی خطا میرے صواب سے بہتر ہے۔

فائدہ:- یہ ادب منتہی حضرات کے احوال سے زیادہ مناسبت رکھتا ہے۔ علمی معاملات میں اگر موقعہ آجائے کہ مرشد سے اختلاف رائے ہو تو بھی ادب کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑنا چاہیئے۔

حضرت شاہ عبدالعزیزؒ نے سید احمد شہیدؒ کو تصور شیخ کا حکم دیا تو سید صاحبؒ نے نہایت ادب سے معذرت کی۔ شاہ عبدالعزیزؒ نے یہ شعر پڑھا

بمے سجادہ رنگیں کن گرت پیر مغاں گوید
کہ سالک بے خبر نبود ز رسم و راہ منزلہا

[مربی کامل کے کہنے پر اپنے مصلیٰ کو شراب سے رنگین کر لو کیونکہ راہ حق پر چلنے والا منزل کے طور طریقوں سے بے خبر نہیں ہوتا]

سید صاحبؒ نے عرض کیا کہ حضرت! میں آپ کے حکم سے شراب پی لوں گا پھر توبہ کروں گا مگر میرے نزدیک تصور شیخ شرک ہے۔ میں یہ نہیں کرسکتا۔ حضرت شاہ صاحبؒ نے اٹھ کر سید صاحبؒ کو سینے سے لگالیا اور فرمایا "الحمد للہ تم پر توحید غالب ہے۔ اب ہم تمہیں اور راستے سے لے چلیں گے۔"

مرید اختلاف رائے کی صورت میں مباحثے اور جھگڑے کی صورت نہ بنائے اگرچہ حق مرید ہی کی جانب ہو، غزوہ بدر میں نبی علیہ السلام کی رائے تھی کہ قیدیوں کو بعض شرائط پر رہا کر دیا جائے جبکہ حضرت عمرؓ کی رائے تھی کہ ان قیدیوں کی گردنیں اڑا دی جائیں۔ جب وحی اتری تو حضرت عمرؓ کی رائے وحی کے مطابق تھی۔

شرع شریف کا حکم ہے کہ مجتہد کا اجتہاد صحیح ہو تو اسے دو ثواب ملتے ہیں اور اگر غلط ہو تو بھی اسے ایک ثواب ضرور ملتا ہے۔ شیخ کی خطا بھی خطائے اجتہادی کا حکم رکھتی ہے۔ لہٰذا سالک کو یہی گمان رکھنا چاہئے کہ شیخ کی خطا میرے صواب سے بہتر ہے ایک مرتبہ نبی علیہ السلام نے سہواً چار رکعت نماز پڑھتے ہوئے دو پر سلام پھیر دیا۔ نبی رحمت ﷺ کا یہ سہو امت کے لئے رحمت بن گیا اور سجدہ سہو کے مسائل واضح ہوگئے۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ فرمایا کرتے تھے کہ نبی علیہ السلام کو اس سہو پر وہ اجر ملا کہ ابوبکرؓ کی پوری زندگی کی نیکیاں بھی اس کے برابر نہیں ہو سکتیں۔ چنانچہ آپ کا مشہور قول ہے۔ "**یلیتنی کنت سھو محمد**" [اے کاش میں محمد ﷺ کا سہو ہوتا]

**ادب 20:-** شیخ کے روبرو بیہودہ باتیں نہ کرے اور نہ ہی کسی کے عیوب بیان کرے۔
**فائدہ:-** عیب جوئی دوسروں پر تنقید اور تبصرہ ان لوگوں کی عادت ہوتی ہے جو خدا تعالیٰ کے قرب سے محروم ہوتے ہیں ورنہ دوست کو کب فرصت ہوتی ہے کہ وہ اپنے دوست کی یاد چھوڑ کر لایعنی باتوں میں وقت ضائع کرے۔ حضرت شاہ غلام علی دہلویؒ فرمایا کرتے تھے کہ شیخ سعدیؒ نے تصوف کو دو شعروں میں سمجھا دیا۔

مرا پیر دانائے مرشد شہاب
دو اندرز فرمود بر روئے آب
یکے آنکہ برخویش خود بیں مباش
دوم آنکہ در کس تو بدبیں مباش

[میرے شیخ مرشد کامل شیخ شہاب الدین سہروردیؒ نے مجھے دو نصیحتیں دریا کے کنارہ کھڑے ہو کر فرمائیں۔
(1) اپنی نیکیوں پر نگاہ مت رکھو۔ (2) دوسرے کی غلطیوں میں نگاہ مت ڈالو اور درگذر کرو]

گویا تصوف کا نچوڑ دو لفظوں میں یوں پیش کیا جاسکتا ہے کہ سالک اپنے پہ "خود بیں" نہ ہو اور دوسرے پر "بدبیں" نہ ہو۔ یعنی اپنی اچھائیوں پر نظر نہ جمائے رکھے اور دوسروں کی برائیوں پر نظر نہ لگائے رکھے۔

**ادب 21 :-** مرشد کے قرابت داروں اور عزیزوں سے محبت و مودت رکھے۔ اس کے دوستوں محبوبوں اور نیز پیر بھائیوں اور طالبوں کی رعایت کرے اس کی بدگوئی اور اس کے مخالفوں سے دور رہے تاکہ استقامت حاصل ہو۔
**فائدہ :-** مرشد سے محبت کی پہچان یہی ہے کہ مرید اپنے مرشد کے قرابت داروں اور عزیزوں سے محبت و مودت رکھے۔ یہی تعلیم کتاب و سنت سے ملتی ہے قرآن مجید میں نبی علیہ السلام کا قول نقل کیا گیا:

**"یقوم لا اسئلکم علیہ اجراً الا المودۃ فی القربی"** (الشوریٰ: آیت 23)
[اے میری قوم میں تم سے اس تبلیغ پر کوئی اجر نہیں مانگتا۔ سوائے اپنے قرابت داروں سے محبت کے]

طبرانی شریف کی روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

"ادبوا اولادکم علی ثلاث خصال- حب نبیکم وحب آل بیته وتلاوة القرآن" [اپنی اولاد کو تین چیزوں کی تعلیم دو۔ پیغمبر کریمؐ کی محبت آپ کے اہل بیت کی محبت اور تلاوۃ قرآن]

ادب 22:۔اپنے احوال باطنی (اچھے ہوں یا برے) مرشد کے سامنے عرض کرے کیونکہ مرشد طبیب روحانی ہے اطلاع کے بعد اصلاح کرے گا۔ مرشد کے کشف پر اعتماد کرکے سکوت نہ کرے۔

فائدہ:۔جس طرح کوئی مریض اپنے حالات سے طبیب جسمانی کو باخبر رکھتا ہے اگر نہ رکھے گا تو موت کے منہ میں چلا جائے گا' اسی طرح سالک کو چاہئے کہ اپنے مرشد یعنی طبیب روحانی کو کیفیات و واردات سے مطلع کرتا رہے ورنہ دل مردہ ہوجائے گا۔ اس معاملے میں افراط و تفریط سے بچنا لازمی ہے۔ افراط یہ کہ سالک اپنی کیفیات شیخ کے علاوہ ہر کہ ومہ کے سامنے بتاتا پھرے۔ حالانکہ واردات وکیفیات تو عرائس باطنی ہوتی ہیں بھلا کوئی شخص غیر کو اپنی دلہن دکھاتا ہے۔ تفریط یہ ہے کہ اپنے حالات شیخ کے سامنے بھی نہ کہے اور یہ سوچتا رہے کہ مرشد صاحب کشف ہیں انہیں خود ہی پتہ چل جائے گا۔ اعتدال کی راہ یہی ہے کہ اپنے حالات سے مرشد کو مطلع کرتا رہے۔ صوفیہ کا قول ہے کہ سالک اگر اطلاع اور اتباع کو اپنا دستور بنالے گا تو اس کی ترقی میں کوئی چیز رکاوٹ نہیں بن سکتی۔

ادب 23:۔ خواب میں جو کچھ دیکھے وہ مرشد کی خدمت میں عرض کرے اگر اس کی تعبیر ذہن میں آئے تو وہ بھی بیان کرے۔

فائدہ:۔ بعض سالکین لطیف الطبع ہوتے ہیں انہیں بہت خواب نظر آتے ہیں اور بعض کثیف الطبع ہوتے ہیں انہیں کم خواب نظر آتے ہیں۔ زیادہ خواب نظر آنا فضیلت کی بات نہیں اور کم خواب نظر آنا بھی گراوٹ کی دلیل نہیں۔ خواب تین طرح کے ہوتے ہیں۔

1)۔۔۔ حدیث نفس' سالک جو کچھ دن میں کرتا سوچتا ہے یا اس کے لاشعور میں ہوتا ہے وہی کچھ خواب میں نظر آجاتا ہے۔

2)۔۔۔ اضغاث احلام۔ اوٹ پٹانگ خیالات خواب کی شکل میں نظر آتے ہیں۔
3)۔۔۔ رؤیاء صالحہ۔ سچے خواب جنہیں نبوت کا چھتیسواں حصہ کہا گیا ہے۔

ان تینوں قسم کے خوابوں میں پہچان کرنا ایک مشکل امر ہے۔ باطنی بصیرت رکھنے والا ہی یہ معمہ حل کرسکتا ہے۔ سالک کو چاہئے کہ جو کچھ خواب میں دیکھے وہ اپنے شیخ کی خدمت میں بے کم وکاست عرض کردے۔ مرشد اگر تعبیر بتا دے تو فبہا اگر خاموش رہیں تو سمجھ لے کہ تعبیر بتانا میرے لئے بہتر نہیں تھا۔ یا پھر یہ خواب قابل تعبیر نہ تھا۔ تعبیر الرؤیاء کے سلسلہ میں چند باتیں بڑی اہمیت کی حامل ہیں۔

1)۔۔۔ کئی خواب جس طرح نظر آئیں ان کی تعبیر من وعن اسی طرح ہوتی ہے۔
2)۔۔۔ کئی خوابوں کی تعبیر الٹ ہوتی ہے۔ مثلاً کسی کو دیکھا کہ مرگیا مگر حقیقت میں لمبی زندگی پائی۔
3)۔۔۔ کئی خوابوں کی تعبیر تمثیل پر منحصر ہوتی ہے۔ حضرت یوسف علیہ السلام نے موٹی گائے دیکھی تو تعبیر رزق کی فراوانی والا سال، پتلی گائے کی تعبیر قحط زدہ سال۔
4)۔۔۔ ایک ہی خواب دو مختلف آدمی دیکھیں تو دونوں کے لئے تعبیر مختلف ہوگی۔ نیک آدمی نے خواب دیکھا کہ اذان دے رہا ہوں تو "و اذن فی الناس بالحج" کے تحت عزت ملی۔ کسی فاسق شخص نے دیکھا کہ اذان دے رہا ہوں۔ تو "ثم اذن موذن" کے تحت چوری کرتے پکڑا گیا، ذلت ملی۔
5)۔۔۔ ایک ہی خواب مختلف موسموں میں دیکھیں تو تعبیر مختلف۔ سردیوں میں آگ دیکھیں تو فائدہ پہنچے، گرمیوں میں آگ دیکھیں تو نقصان ہو۔
6)۔۔۔ کئی مرتبہ خواب ظاہر میں اوٹ پٹانگ مگر رویاء صالحہ میں سے ہوتا ہے۔ زبیدہ خاتون نے اپنے آپ کو برہنہ دیکھا پھر انسانوں، جانوروں اور پرندوں کو دیکھا کہ اس سے زنا کر رہے ہیں۔ پریشان ہو کہ اٹھ بیٹھی، ڈر گئی کہ کہیں رسوا نہ ہو جاؤں۔ مگر تعبیر یہ تھی کہ اس نے نہر بنوائی جس سے انسانوں، جانوروں، پرندوں اور چرندوں نے پانی پیا۔ زبیدہ خاتون کے لئے صدقہ جاریہ بنا۔

ایک شخص نے خواب میں دیکھا کہ اپنی ماں سے زنا کر رہا ہوں۔ بہت پریشان ہوا۔ مگر ماں سے مراد زمین اور زنا سے مراد اس سے فائدہ لینا۔ چنانچہ اسے اپنی کھیتی سے بہت زیادہ فائدہ ہوا۔

سالکین کو ایک اصول ذہن نشین کر لینا چاہئے کہ بالفرض سچا خواب بھی نظر آئے تو جب تک پورا نہ ہو کیا فائدہ۔ مثلاً خواب میں دیکھا کہ بادشاہ بن گیا ہوں تو کیا فائدہ جب تک حقیقت میں نہ بنے۔ حضرت یوسفؑ نے سورج، چاند، ستاروں کو سجدہ کرتے دیکھا مگر کنویں میں گرنا پڑا۔ مصر میں بکنا پڑا۔ عزیز مصر کے گھر کی چاکری کرنی پڑی۔ آزمائش میں سے گزرنا پڑا، نو سال جیل کاٹنی پڑی پھر بادشاہت ملی اور خواب پورا ہوا۔ جب سچے خوابوں کا بھی یہ حال ہے تو پھر ادٹ پٹانگ خوابوں پر فریفتہ کیا ہونا۔ بعض سالکین تو ہر وقت خواب ہی سناتے پھرتے ہیں یوں معلوم ہوتا ہے کہ یہ خوابوں کی دنیا کے شہزادے ہیں۔

درحقیقت شیطان خوابوں کے ذریعے بڑے بڑوں کو گرا دیتا ہے۔ خودپسندی اور عجب پیدا کر کے فتنے میں مبتلا کر دیتا ہے۔ مرشد ہی کی ذات ہے جو ان شیطانی ہتھکنڈوں سے خبردار کرتی ہے تاکہ ایمان بچ جائے۔ حضرت جنید بغدادیؒ کا ایک مرید روزانہ خواب میں جنت کی سیر کرتا تھا۔ صبح اٹھ کر لوگوں میں تذکرے کرتا حتیٰ کہ اس کے قصے زبان زد عام ہوگئے ایک سال اسی حالت میں گزر گیا۔ ایک مرتبہ حضرت جنید بغدادیؒ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ شیخ نے دیکھا کہ خود پسندی اور خود فریبی کے جال میں پھنس چکا ہے فرمایا "اب جنت نظر آئے تو "لاحول و لا قوۃ" پڑھنا" مرید سمجھا کہ شیخ مجھ سے حسد کرنے لگے ہیں۔ اگلی رات خواب میں جنت کی سیر کرنے لگا تو خیال آیا کہ شیخ نے کہا تھا (درحقیقت یہ شیخ کی توجہ اور برکت تھی) کہ لاحول پڑھنا۔ جب پڑھا تو سب نقشے ختم چند ہڈیاں پڑی دیکھیں۔ تب احساس ہوا کہ شیطان تو میرے ایمان پر ڈاکہ ڈالنا چاہتا تھا۔

بعض سالکین کو خواب میں بزرگ نظر آتے ہیں سالک سمجھتا ہے کہ مجھے باطنی فائدہ ہو رہا ہے۔ حقیقتاً شیطان اس کا رابطہ شیخ سے کاٹنا چاہتا ہے۔ بعض سالکین کو دیکھا کہ خواب ایک سے بڑھ کر ایک عجیب و غریب دیکھتے ہیں مگر پابندی شریعت میں سست ہوتے چلے جاتے ہیں۔ یہ فتنہ

میں پڑنے کی واضح علامات ہیں۔

حدیث پاک میں ہے "من رأنی فی المنام فقد رأنی فان الشیطان لا یتمثل بی" (بخاری کتاب الایمان)

[جس نے خواب میں مجھے دیکھا اس نے واقعی مجھ کو دیکھا کیونکہ شیطان میری شکل ہرگز نہیں بنا سکتا]

اس حدیث پاک کے تحت حضرت مجدد الف ثانیؒ اپنے مکتوبات میں لکھتے ہیں کہ شیطان نبی اکرم ﷺ کی اس صورت مبارک میں جس میں آپ ﷺ مدینہ میں پردہ فرما ہیں ظاہر نہیں ہو سکتا۔ اس کے علاوہ ہر ایک صورت میں آکر دھوکہ دے سکتا ہے چاہے وہ اہل اللہ کی صورت ہو یا آباؤ اجداد کی۔ لہٰذا جو سالکین خوابوں پر اپنی روحانیت کی بنیاد رکھتے ہیں وہ بڑے خطرے میں ہوتے ہیں بعض خانقاہوں کے تو سجادہ نشین حضرات بات شروع کرتے ہیں خواب سے اور ختم کرتے ہیں تو خواب پر۔

ع جو شاخ نازک پہ آشیانہ بنے گا ناپائیدار ہوگا

ایک روایت میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ نماز میں سورۃ النجم کی تلاوت کرتے ہوئے جب اس جگہ پہنچے "افرء یتم اللٰت والعزٰی و مناۃ الثالثۃ الاخرٰی"

[بھلا تم نے لات عزیٰ اور تیسرے منات کے حال میں غور بھی کیا ہے] (النجم: آیت 20)

تو صحابہؓ کو ایسے محسوس ہوا کہ جیسے آپ نے اس سے آگے یہ کہا کہ ان کی بھی عبادت کرو اور اللہ کی بھی۔ صحابہ کرامؓ بہت حیران ہوئے۔ نماز سے فراغت پر عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ یہ نئی آیتیں اتری ہیں جو آپ ﷺ نے پڑھی ہیں۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ میں نے تو نہیں پڑھیں چنانچہ جبرئیل علیہ السلام نازل ہوئے اور آیات اتریں۔ "القی الشیطان فی امنیتہ" (الحج: آیت 52)

[شیطان نے اپنی گفتگو (وقف کے دوران) حضورؐ کی قرات سے ملا دی تھی]

پھر پتہ چلا کہ شیطان نے اپنی آواز نبی علیہ السلام کی مبارک آواز کی مانند بنا کر یہ عبارت پڑھی تاکہ صحابہ کرامؓ کو دھوکہ دے سکے۔ یہاں سوچنے کی بات یہ ہے کہ حضور اکرم ﷺ کی

موجودگی میں پھر حالت نماز کی یکسوئی میں صحابہ کرامؓ جیسے پاکیزہ حضرات کو دھوکہ دینے سے شیطان باز نہیں آیا تو پھر ہم کس کھیت کی گاجر مولی ہیں کہ بلند و بانگ دعویٰ کریں۔ آج کا سالک اتنی کمزور روحانیت، مشکوٰۃ نبوت سے اتنا بُعد، فتنے والا دور پھر نیند کی حالت میں تو شیطان کے لئے بہکانا کونسا مشکل کام ہے۔ سالک کو یوں سوچنا چاہئے کہ ہمیں تو شیطان جیتے جاگتے بقائمی ہوش وحواس بہکا دیتا ہے تو خواب کی حالت میں بہکانا کونسا مشکل کام ہے۔ پس خوابوں پر اعتماد ہرگز ہرگز نہ کرے جو کچھ دیکھے اپنے مرشد کی خدمت میں عرض کردے اور دعائیں کرتا رہے۔
"اللھم انی اعوذبک من ھمزات الشیاطین واعوذبک رب ان یحضرون" [یا اللہ میں آپ کی پناہ پکڑتا ہوں۔ شیطان مردود کی چوکیوں سے اور اس بات سے کہ وہ شیطان میرے اعمال میں حاضر ہو کر دخل دیں]

ادب 24:- جو ورد وظیفہ مرشد تعلیم کرے اسی کو اپنا معمول بنائے اس کے علاوہ تمام وظیفے چھوڑ دے خواہ اپنی طرف سے شروع کئے ہوں یا کسی دوسرے نے بتائے ہوں۔ البتہ اعمال مسنونہ مستثنیٰ ہیں۔

فائدہ:- یہ بات عامتہ الناس میں بھی مشہور ہے کہ مریض کو ایک وقت میں ایک طبیب کی دوا استعمال کرنی چاہئے اسی طرح سالک کو فقط اپنے ہی شیخ کے بتائے ہوئے معمولات پر عمل کرنا چاہئے۔ اس کی اصل "و حرمنا علیہ المراضع" ہے۔ اپنی مرضی سے یا کسی اور کے کہنے پر مزید وظائف کو اپنائے گا تو نقصان اٹھائے گا۔ مبتدی کے لئے وظائف دوا کی مانند اور منتہی کے لئے غذا کی مانند ہوتے ہیں۔ وظائف میں ثواب کی نیت کرنا برا نہیں ہے "وفی ذالک فلیتنافس المتنافسون" [اور حرص کرنیوالوں کو ایسی چیز کی حرص کرنا چاہیے] اس کی دلیل ہے۔ سالک کو چاہئے کہ اپنے عمل کو اتنا کامل بھی نہ سمجھے کہ ناز پیدا ہو اور اتنا ناقص بھی نہ سمجھے کہ مایوسی ہو۔ "یدعون ربھم خوفا و طمعا" (السجدہ: آیت 16)
[ایمان والے اپنے رب کی عبادت خوف اور امید کے درمیان کرتے ہیں] میں یہی راز پوشیدہ ہے۔

اوراد وظائف صبح وشام کرنے کی قرآنی دلیل "یسبح لہ فیھا بالغدو والاصال" ہے۔

**ادب 25 :-** شیخ کے پاس بیٹھ کو وظیفہ وغیرہ میں مشغول نہ ہو اگر کچھ پڑھنا لازمی ہو تو اس کی نظر سے پوشیدہ بیٹھ کر پڑھے۔

**فائدہ :-** مرشد کی موجودگی میں سالک کو رابطہ قلبی میں جو فائدہ ملتا ہے وہ ذکر و وظائف سے نہیں ملتا۔ مرشد کی مثال سورج کی مانند اور مرید کی مثال پھل پھول کی مانند ہوتی ہے۔ جس طرح سورج کی حرارت سے پھلوں کا ذائقہ بہتر ہوجاتا ہے یا پھولوں کی رنگت میں خوشنمائی آتی چلی جاتی ہے۔ اسی طرح مرشد کی توجہات سے سالک کے دل میں نورانیت آتی رہتی ہے۔ اگر مرید کوئی وظائف کرنا چاہے تو شیخ کی نظر سے پوشیدہ بیٹھ کر کرے۔

**ادب 26 :-** جو کچھ فیض باطنی اسے پہنچے اسے مرشد کا طفیل سمجھے اگرچہ خواب یا مراقبہ میں دیکھے کہ کسی دوسرے بزرگ سے فیض پہنچ رہا ہے تو یہ خیال کرے کہ میرے مرشد کا کوئی لطیفہ اس بزرگ کی صورت میں ظاہر ہوا ہے۔

**فائدہ :-** جس طرح ایک بلب تار سے جڑا ہوا ہوتا ہے اسے جو بھی بجلی پہنچتی ہے اسی تار کے ذریعے سے پہنچتی ہے اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ وہ بجلی تربیلا ڈیم سے آرہی ہے یا منگلا ڈیم سے، بجلی جس پاور اسٹیشن سے بھی آئے گی اسی تار سے ہو کر بلب کو ملے گی۔ اسی طرح مرید کو جو بھی باطنی فیض پہنچتا ہے وہ شیخ کے قلب سے ہو کر پہنچتا ہے اگرچہ وہ فیض پیچھے کسی بھی بزرگ کی طرف سے آرہا ہو۔ اسی لئے کوئی مرید ظاہر میں کسی دوسرے بزرگ سے فیض ملتا دیکھے تو بھی یہی گمان کرے کہ میرے شیخ کا کوئی لطیفہ اس شکل میں ظاہر ہو کر مجھے فیض پہنچا رہا ہے۔ مرید کی توجہ کا قبلہ ہمیشہ ایک ہی ہونا چاہئے اس کو کہتے ہیں۔

ع یک گیر محکم بگیر

[ایک ہی شیخ بنالو اور ان کو ہی مضبوط پکڑو]

حضرت خواجہ محمد سعید قریشیؒ ایک مرتبہ سرہند شریف حضرت مجدد الف ثانیؒ کے مزار اقدس پر حاضر ہوئے۔ آپ کے خلفاء میں سے حضرت سید زوار حسین شاہؒ، حضرت مولانا محمد سعید گوہانویؒ اور مریدین میں سے بھی چند حضرات رفیق سفر تھے۔ مزار مبارک پر کافی دیر مراقبہ کرنے کے بعد حضرت مجدد الف ثانیؒ سے ہمکلامی نصیب ہوئی مختلف امور پر گفتگو کے بعد

حضرت مجددؒ نے فرمائش کی کہ اپنے خلفاء (سید زوار حسین شاہؒ اور مولانا محمد سعید گوہانویؒ وغیرھم) کو کچھ دن یہیں میرے پاس چھوڑ جائیں۔ حضرت خواجہ صاحبؒ نے اپنے خلفاء سے فرمایا کہ اب میں تو آگے سفر کے لئے روانہ ہو رہا ہوں۔ آپ حضرات فیصلہ کرلیں کہ کیا کرنا ہے۔ مولانا محمد سعید گوہانویؒ نے پوچھا "حضرت آپ کا حکم ہے کہ ہم یہاں ٹھہریں یا ہماری مرضی پر ہے کہ یہاں ٹھہریں یا ساتھ سفر پہ جائیں" حضرت نے فرمایا "آپ حضرات کی مرضی پر ہے میں نے تو حضرت مجدد الف ثانیؒ کا پیغام پہنچا دیا ہے" مولانا گوہانویؒ نے کہا "حضرت! ہم آپ کے ساتھ جائیں گے ہمارے مجدد تو آپ ہیں۔"

سبحان اللہ۔ مرشد کے ساتھ وابستگی ہو تو ایسی۔ دعوت دی جا رہی ہے حضرت مجددؒ کی طرف سے جو اپنے سلسلہ کے سرخیل بزرگ ہیں، پیغام پہنچا رہے ہیں اپنے پیرو مرشد، تو اس سب کے باوجود یہ کہنا کتنا عجیب ہے کہ حضرت! ہمارے مجدد تو آپ ہیں۔ اسی لئے ان حضرات کو ایسی ایسی کیفیات ملتی تھیں کہ آج کا سالک ان کی گرد راہ کو بھی نہیں پہنچ پاتا۔ "الا ماشاء اللہ"

حضرت خواجہ ابو سعید خزازؒ کے خاندان میں آباؤ اجداد سے ایک خرقہ چلا آرہا تھا مشہور تھا کہ خاندان کے مشائخ نے اپنی توجہات کو اس میں شامل کیا ہوا ہے۔ کئی مرتبہ اس خرقہ کی برکات ظہور میں آئیں۔ حضرت خواجہ صاحبؒ کو ان کے پیرو مرشد نے جب اجازت و خلافت دی تو انہوں نے بھی ایک خرقہ عطا فرمایا۔ یہ دونوں خرقے حضرتؒ کے استعمال میں رہے۔ جب آپ پر مرض الموت کا غلبہ ہوا۔ تو آپ نے ایک خادم سے کہا کہ خرقہ لاکر میرے اوپر ڈال دو تاکہ میں اس کے فیوضات سے مستفیض ہوں۔ خادم نے پوچھا، حضرت! کونسا خرقہ؟ حضرتؒ نے فرمایا کہ مجھے اپنے آباؤ اجداد کے خرقے کا بہت احترام ہے لیکن اس وقت میرے پیرو مرشد کا عطا کردہ خرقہ لاؤ۔ میں آخری وقت میں اپنے پیرو مرشد کے انوارات میں مستغرق ہو کر مرنا چاہتا ہوں۔

<u>ادب 27</u> :۔ مرشد کا کلام دوسروں کے سامنے اس قدر بیان کرے جس قدر لوگ سمجھ سکیں جس بات کے بارے میں یہ گمان ہو کہ عام لوگوں کی سمجھ سے بالا ہے تو اسے ہرگز بیان نہ

کرے۔ کیونکہ بعض باتیں صرف خواص کے لئے ہوتی ہیں۔

فائدہ :- سالک کو یہ بات زیب نہیں دیتی کہ مرشد کی صحبت میں سنی ہوئی معرفت کی باتیں ہر خاص و عام کو سناتا پھرے۔ کچھ باتیں سمجھنے کے لئے استعداد کی ضرورت ہوتی ہے اگر استعداد نہ ہو تو ایسی باتیں فائدے کی بجائے نقصان دیتی ہیں۔ حدیث پاک میں آیا ہے "کلموا الناس علی قدر عقولھم" [لوگوں سے انکی عقلوں کے مطابق بات کرو]

ادب 28 :- اگر کوئی مرتبہ یا منصب عنایت ہو تو اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے قبول کرے، دل میں کوئی دنیوی خیال نہ آئے۔

فائدہ :- اگر مرشد کوئی منصب یا مرتبہ عطا کریں تو نعمت غیر مترقبہ سمجھتے ہوئے جان و دل سے قبول کرے۔ اور اللہ تعالیٰ کا شکریہ ادا کرے۔ اللہ تعالیٰ کے ہاں قابلیت نہیں قبولیت شرط ہے۔ وہ چاہے تو خاک سے افلاک تک پہنچائے۔ کس کی مجال ہے کہے "اھٰؤلاء من اللہ علیھم من بیننا" حضرت فضیل بن عیاضؒ کو رہزنوں کے گروہ سے چنا، ولیوں کا سردار بنا دیا۔ خالدؓ کو بت پرستی سے نکالا اور سیف اللہ کا تاج پہنا دیا۔ وہ اگر مہربانی کی نظر ڈالے تو سب عیب ہنر ہیں۔ مٹھی بھر خاک قدموں کے نیچے آنے والی سے کہا "انی جاعل فی الارض خلیفۃ" لطف الٰہی کا جھونکا چلتا ہے تو مردود کو مقبول بنتے اور خاک کو کیمیا بنتے دیر نہیں لگتی۔ وہ چاہتا ہے تو کتے کو ولیوں کی صف میں بٹھا کر قرآن میں اس کے تذکرے کر دیتا ہے۔ اور "کلبھم باسط" کے الفاظ کہہ کر مرتبہ بڑھا دیتا ہے کبھی میخانہ رحمت جوش میں آتا ہے تو مطلوب خود طالب کو کھینچتا ہے پھر محروم رہنے کا کیا سوال۔ پھر تو مٹی بھی سونا بن جاتی ہے رہی بات یہ کہ سالک سوچے میں اس قابل نہیں قابل تو مرتے وقت تک نہیں ہوں گے۔ جس نے سوچا میں اب اس قابل ہو گیا ہوں یہی اس کی ناقابلیت کی دلیل ہے۔

ادب 29 :- اپنے شیخ کی اجازت کے بغیر کسی دوسرے شیخ کی طرف بغرض بیعت رجوع نہ کرے تاکہ سعادت مندی کی دولت سے مالا مال ہو۔

فائدہ :- سالک کو اپنے مرشد کے علاوہ دوسرے مشائخ سے استفادہ کرنے کی درج ذیل صورتیں پیش آسکتی ہیں۔

1)۔۔۔ بیعت کا تعلق ایک شیخ سے تھا مگر روز گاریا تعلیم کے سلسلہ میں کسی دوسرے ملک جانا پڑا۔ وہاں کا ماحول انتہائی خراب، شیخ سے رابطہ مشکل مگر اپنے ہی سلسلہ کے کسی مقامی بزرگ کی صحبت میسر ہے تو ایسی صورت میں اپنے مرشد کی اجازت سے اس مقامی بزرگ کو پیر بنالے۔ پہلے والے شیخ پیر طریقت ہوں گے۔ دوسرے پیر تعلیم، ایک وقت میں دو شیوخ سے تعلق کتب میں منقول ہے۔

2)۔۔۔ مرشد سے بیعت کا تعلق تو بہت عرصے رہا مگر فائدہ نہیں ہوا تو ان کا ادب واحترام دل میں رکھتے ہوئے ان کی اجازت سے کسی دوسری جگہ بیعت کرلے، مقصود تو اصلاح ہے۔

3)۔۔۔ اپنے شیخ کے اکابرین میں سے کوئی بزرگ بقید حیات ہوں اور دل ان سے بیعت برکت کیلئے آمادہ ہو۔ تو شیخ کی اجازت سے بیعت برکت کرسکتا ہے۔ حضرت خواجہ محمد عبدالمالک صدیقیؒ نے حضرت مرشد عالمؒ کو اسباق طے کروائے۔ اور مزید توجہات کے لئے اپنے پیر خانے مسکین پور شریف بھیجا۔ حضرت سید فضل علی قریشیؒ نے کئی دن توجہات دیں پھر اجازت وخلافت دی اور بیعت کیا یہ بیعت ثانی اپنے پیرو مرشد کی رضاوخوشنودی سے ہوئی۔

<u>ادب 30 :</u>۔ جب مرشد اس دارفانی سے رحلت فرماجائے۔ تو اسکے لئے دعائے مغفرت اور ایصال ثواب کرے تاکہ تعلق روحانی باقی رہے۔

<u>فائدہ :</u>۔ سالک کا انگ انگ اسی ہستی کے احسانات میں ڈوبا ہوتا ہے جو وصول الی اللہ کا ذریعہ بنے۔ اگر وہ وفات پا جائے تو ایصال ثواب کو یوں سمجھیں جیسے روزانہ تحفہ بھیج رہے ہوں۔ قرآن مجید پڑھ کر، نوافل پڑھ کر، صدقہ وخیرات کرکے، ذکر و مراقبہ کرکے درود پاک واستغفار کرکے تسبیحات پڑھ کر، نفلی روزہ رکھ کے، مساجد و مدارس بنواکر اپنے مرشد کو ثواب پہنچایا جاسکتا ہے۔ علامہ شامیؒ نے لکھا ہے کہ فرض اور واجب کے علاوہ ہر نفل عبادت کا ثواب پہنچایا جاسکتا ہے۔ علماء نے لکھا ہے کہ جو شخص کسی کی طرف سے حج کرے تو یہ ان کے لئے حج کا بدل ہوسکتا ہے ان کی روح کو آسمان میں خوشخبری دی جاتی ہے اور یہ کسی کی طرف سے حج کرنے والا شخص اللہ کے نزدیک تابع فرمان شمار ہوتا ہے۔

باب 7

# خانقاہوں کا قیام

انسان کی ظاہری آنکھ کی بینائی کو بصارت کہتے ہیں اور باطنی آنکھ کی بینائی کو بصیرت کہتے ہیں۔ خواہشات نفسانی کی پیروی کرنے سے انسان کی بصیرت چھن جاتی ہے اور دل اندھا ہو جاتا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

**"فانها لا تعمی الابصار ولکن تعمی القلوب التی فی الصدور"**

[بیشک آنکھیں اندھی نہیں ہوتیں بلکہ سینوں میں دل اندھے ہو جاتے ہیں]

امام نسفیؒ اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔

**"ای فماعمیت ابصارهم عن الابصار بل قلوبهم عن الاعتبار' ولکل انسان اربع اعین۔ عینان فی الرءس وعینان فی القلب۔ فاذا ابصرمافی القلب وعمی مافی الراس لم یضره۔ وان ابصرمافی الراس وعمی مافی القلب لم ینفعه"**

(تفسیر نسفی جلد دوم صفحہ 1079 آیت 46)

[پس ان کی آنکھیں دیکھنے سے اندھی نہیں ہوئیں بلکہ دل عبرت حاصل کرنے سے اندھے ہوئے اور ہر انسان کی چار آنکھیں ہیں۔ دو سر میں اور دو دل میں۔ جب دل کی آنکھیں بینا ہوں تو سر کی آنکھوں کا اندھا پن نقصان دہ نہیں اور اگر سر کی آنکھیں بینا ہوں اور دل کی اندھی ہوں تو یہ نقصان دہ ہے]

سچ ہے کہ دل اندھا ہو تو چمکدار آنکھیں کچھ فائدہ نہیں دیتیں۔ بقول شخصے

؎ دل بینا بھی کر خدا سے طلب ۔ آنکھ کا نور دل کا نور نہیں

ذکر اللہ ایسا تریاق ہے جو اندھے دلوں کو بینا بلکہ مردہ دلوں کو زندہ کر دیتا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

**"اعلموا ان اللہ یحی الارض بعد موتھا قد بینا لکم الایات لعلکم تعقلون"** (سورۃ الحدید: آیت نمبر17)

[جان لو کہ بیشک اللہ تعالیٰ زندہ کرتا ہے زمین کو اس کے خشک ہونے کے بعد، تحقیق ہم نے بیان کر دی ہیں تمہارے لئے نشانیاں تاکہ تم سمجھو]

اس آیت کی تفسیر میں امام نسفیؒ لکھتے ہیں۔

**"قیل ھذا تمثیل لاثر الذکر فی القلوب وانہ یحییھا کما یحی الغیث الارض"** (تفسیر نسفی جلد3 صفحہ 1761)

[کہا گیا ہے کہ اس آیت میں ایک تمثیل بیان کی جا رہی ہے کہ ذکر کا دل پر اثر ہوتا ہے اور ذکر سے دل اسی طرح زندہ ہو جاتے ہیں جس طرح بارش کے پانی سے زمین زندہ ہو جاتی ہے]

وہ جگہیں جہاں خوابیدہ دلوں کو جگانے کے لئے یعنی اندھے دلوں کو بینا کرنے کے لئے اور مردہ دلوں کو زندہ کرنے کے لئے ذکر اللہ کی تعلیم دی جاتی ہے۔ خانقاہیں کہلاتی ہیں، کتاب و سنت سے ان خانقاہوں کے قیام کے دلائل بیان کئے جاتے ہیں۔

## قرآن مجید سے دلائل

**دلیل نمبر1:-** ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

**"فی بیوت اذن اللہ ان ترفع ویذکر فیھا اسمہ یسبح لہ فیھا بالغدو والاصال رجال لا تلھیھم تجارۃ ولا بیع عن ذکر اللہ"**

(سورۃ نور آیت 37)

✪ —— اس آیت کا ربط ماقبل آیت سے بیان کرتے ہوئے حضرت مولانا محمد ادریس کاندھلویؒ لکھتے ہیں۔

"اب آگے یہ بتلاتے ہیں کہ وہ اہل ہدایت کون لوگ ہیں اور نور ہدایت یعنی کہ وہ روشنی

کہاں ملتی ہے؟ سو بتلاتے ہیں کہ روشنی مسجدوں اور خانقاہوں میں ملتی ہے جہاں صبح و شام اللہ کا ذکر ہوتا ہے" (معارف القرآن جلد 5۔ صفحہ 132)

✪ —— چند سطور کے بعد لکھتے ہیں۔

"ویذکر فیھا اسمہ" [ان گھروں میں اللہ تعالیٰ کا نام لیا جائے] اس میں تسبیح و تہلیل اور تلاوت قرآن پاک اور دیگر اذکار سب داخل ہیں۔ ان گھروں سے مسجدیں اور خانقاہیں مراد ہیں" (معارف القرآن جلد 5 صفحہ 132)

دلیل نمبر2 :۔ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

"للفقراء الذین احصروا فی سبیل اللہ لا یستطیعون ضربا فی الارض" (سورۃ بقرہ: آیت 273)

مفسرین اس آیت کی وضاحت بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

"الذین احصروا فی سبیل اللہ" ھوالذین احصرھم الجھاد فمنعھم من التصرف، لایستطیعون، لاشتغالھم بہ، ضربا فی الارض، للکسب وقیل ھم اصحاب الصفۃ" (تفسیر نسفی جلد اول صفحہ 190)

✪ —— شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ لکھتے ہیں کہ:

"احصروا فی سبیل اللہ" جیسا کہ آنحضرتؐ سے تعلیم پانے اور شب و روز یاد الٰہی میں بہت سے صحابی گھر بار چھوڑ کر حضورؐ کی خدمت میں حاضر رہتے، جن کے فیض نے آنحضرتؐ کے بعد تمام عالم کو منور کیا۔ (تفسیر حقانی جلد دوم صفحہ 18)

✪ —— حضرت مولانا محمد ادریس کاندھلویؒ لکھتے ہیں کہ:

"احصروا فی سبیل اللہ" جو خدا کی راہ میں مقید اور پابند ہیں یعنی دین کی خدمت اور علوم ظاہری اور باطنی کے حاصل کرنے میں مشغول ہیں۔ قرآن کریم حفظ کرتے ہیں اور علم دین سیکھتے ہیں اور ظاہری اور باطنی دشمنوں کے جہاد میں لگے ہوئے ہیں۔ ظاہری دشمن سے کفار مراد ہیں اور باطنی دشمن سے نفس امارہ مراد ہے۔ جس طرح کافروں کی گردن کشی کیلئے جہاد و قتال بزرگ ترین عبادت

ہے اسی طرح نفس کشی کیلئے مجاہدات اور ریاضات بھی عظیم ترین عبادت ہے۔ حدیث میں ہے
"المجاھد من جاھد نفسہ" (معارف القرآن جلد اول صفحہ 412)

✪ ـــ حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ لکھتے ہیں۔

"احصروا فی سبیل اللہ" (ان فقرا کے لئے جن کو راہ خدا میں روک دیا گیا ہے۔ یعنی ظاہری اور باطنی علوم کی تحصیل یا جہاد میں مشغول ہیں)۔ (تفسیر مظہری جلد دوم صفحہ 77)

✪ ـــ سید امیر علی اپنی تفسیر میں لکھتے ہیں۔

"عرائس میں کہا کہ "قولہ للفقراء الذین احصروا فی سبیل اللہ" اس میں ایسے لوگ بھی شامل ہیں جنہوں نے اللہ عزوجل کی مجلس مراقبہ میں اپنے نفسوں کو روک رکھا ہے۔ "لا یستطیعون ضربا فی الارض" یعنی اپنی معاش وحوائج ضروریہ تلاش کرنے کے واسطے اپنی مجالس مراقبہ سے جدا نہیں ہوتے ہیں۔ اس جہت سے کہ ان پر حال کا زور ہے اور ذکر الٰہی ان پر غالب ہے اور اپنے مولٰی کے مشاہدہ میں مستغرق ہیں اور محبت ان پر شدت سے اور عشق کثرت سے طاری ہے کہ ان کو کمائی میں مشقت کی استطاعت نہیں رہی۔"

(مواہب الرحمٰن جلد اول صفحہ 90)

دلیل نمبر3 :۔ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

"واصبر نفسک مع الذین یدعون ربھم بالغدوۃ والعشی یریدون وجھہ ولا تعد عینک عنھم ترید زینۃ الحیوۃ الدنیا ولا تطع من اغفلنا قلبہ عن ذکرنا واتبع ھواہ وکان امرہ فرطا"

(سورۃ کہف: آیت28)

[ آپ اپنے کو ان لوگوں کے ساتھ مقید رکھا کیجئے جو صبح و شام (یعنی علی الدوام) اپنے رب کی عبادت محض اسکی رضا جوئی کیلئے کرتے ہیں اور دنیا کی زندگی کی رونق کے خیال سے آپ کی آنکھیں (یعنی توجہات) ان سے نہ ہٹنے پائیں۔ اور آپ اس شخص کی اطاعت نہ کریں جس کے دل کو ہم نے اپنی یاد سے غافل کر دیا اور وہ اپنی خواہشات کی پیروی کرتا ہے اور اس کا معاملہ حد سے بڑھ چکا ہے ]

اس آیت میں اللہ تعالٰی اصحاب صفہ جیسے درویشان اسلام اور اہل خرقہ یعنی گدڑی اور کمبل پوشوں کی مجالست، مدارات اور خاطرداری کا حکم دیتے ہیں یہ درویشان اسلام صبح وشام اللہ کے ذکر اور دعا میں مشغول ہیں اور ہمارے مخلص بندے ہیں اور اصحاب کہف کا نمونہ ہیں۔

✪—— طبرانی شریف کی روایت ہے۔

"عن عبدالرحمن بن سهل ابن حنيف" قال نزلت على رسول الله صلى الله عليه وسلم وهو فى بعض ابياته واصبر نفسك مع الذين يدعون ربهم بالغدوة والعشى- فخرج يلتمسهم فوجد قوما يذكرون الله فيهم ثائرالراس وجاف الجلد و ذوالثوب الواحد فلمارآهم جلس وقال الحمد الله الذى جعل فى امتى من امرنى ان اصبر نفسى معهم" (اخرجہ ابن جریرو الطبرانی وابن مردویہ کذافی الدر)

[ حضرت عبدالرحمٰن بن سہل سے روایت ہے کہ حضور اقدس ﷺ دولت کدہ میں تھے کہ آیت "واصبر نفسك" نازل ہوئی۔ حضورؐ اس آیت کے نازل ہونے پر ان لوگوں کی تلاش میں نکلے۔ ایک جماعت کو دیکھا کہ اللہ کے ذکر میں مشغول ہے بعض لوگ ان میں بکھرے ہوئے بالوں والے ہیں اور خشک کھالوں والے اور صرف ایک کپڑے والے ہیں۔ جب حضور ﷺ نے انہیں دیکھا تو انکے پاس بیٹھ گئے اورارشاد فرمایا کہ تمام تعریفیں اللہ ہی کیلئے ہیں، جس نے میری امت میں ایسے لوگ پیدا فرمائے کہ خود مجھے انکے پاس بیٹھنے کا حکم ہے ]

ایک دوسری حدیث میں ہے کہ فرمایا "تم ہی لوگوں کے ساتھ زندگی ہے اور تمہارے ہی ساتھ مرنا ہے یعنی مرنے جینے کے رفیق اور ساتھی تم ہی لوگ ہو۔" ایک حدیث میں ہے کہ حضرت سلمان فارسیؓ وغیرہ حضرات صحابہ کرامؓ کی جماعت ذکر اللہ میں مشغول تھی کہ نبی علیہ السلام تشریف لائے اور فرمایا میں نے دیکھا کہ رحمت الٰہی تم لوگوں پر اتر رہی ہے تو میرا بھی جی چاہا کہ آکر تمہارے ساتھ شرکت کروں۔ ان ہی جیسے احکام سے صوفیہ نے استنباط کیا ہے کہ خانقاہیں قائم کی جائیں جہاں سالکین اسی طرح بیٹھ کر ذکر کر سکیں جس طرح اصحاب صفہ کیا کرتے تھے حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے۔

"وقف رسول الله صلى الله عليه وسلم على اصحاب الصفة فرأى فقرهم وجهدهم وطيب قلوبهم فقال ابشروا يااصحاب الصفة فمن بقي من امتي على النعت الذي انتم عليه راضيا بمافيه فانه من رفقائي في الجنة" (کشف المحجوب)

[ایک مرتبہ رسول اکرم ﷺ اصحاب صفہ پر تشریف لائے آپ نے ان کے فقر اور مشقت کو محسوس کیا تو فرمایا اے اہل صفہ خوش ہو جاؤ جو شخص میری امت میں سے تمہاری صفت پر رہنا پسند کرے گا وہ بہشت میں میرا ساتھی ہو گا]

خانقاہوں میں رہ کر اصحاب صفہ کی طرز پر زندگی گزارنے والے "الذين يذكرون الله قياما وقعودا وعلى جنوبهم" پر عمل پیرا ہونے والے اور "واذكر اسم ربك وتبتل اليه تبتيلا" کا مصداق بننے والے ذاکرین کے لئے مبارک باد ہے۔ درحقیقت قلوب کے اجتماع کو اللہ جل جلالہ کی رحمت اور رأفت کے متوجہ کرنے میں خاص دخل ہے اسی وجہ سے جماعت کی نماز مشروع ہوئی اور یہی بڑی وجہ ہے کہ عرفات کے میدان میں سب حجاج بیک حال ایک میدان میں اللہ کی طرف متوجہ کئے جاتے ہیں اسی لئے مشائخ کو حکم دیا گیا کہ وہ ایسے طالبین کے ساتھ بیٹھنے میں کوتاہی نہ کریں۔ حضرت کاندھلویؒ آیت کریمہ "واصبر نفسك" کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔

"عالم شریعت اور شیخ طریقت پر لازم ہے کہ فقراء کی صحبت اور مجالست کو نعمت سمجھے اور اپنی مجلس کو عام رکھے" (معارف القرآن جلد 4۔ صفحہ 412)

پس ثابت ہوا کہ خانقاہوں کے قیام کا مقصد انہی احکام پر عمل پیرا ہونا ہے۔

؎ خوشا مسجد و مدرسہ خانقاہے     کہ در وے بود قیل وقال محمدؐ

## احادیث سے دلائل

دلیل نمبر1:-ایک حدیث پاک میں وارد ہے۔

"عن ابي هريرةؓ وابي سعيدؓ انهما شهدا على رسول الله صلى الله

علیہ وسلم انہ قال لا یقعد قوم یذکرون اللہ الا حفتھم الملائکۃ وغشیتھم الرحمۃ ونزلت علیھم السکینۃ وذکرھم اللہ فیمن عندہ" (اخرجہ احمد ومسلم والترمذی)

[حضرت ابو ہریرہؓ اور حضرت ابو سعیدؓ دونوں حضرات اس کی گواہی دیتے ہیں۔ کہ ہم نے حضور اکرم ﷺ سے سنا ارشاد فرماتے تھے کہ جو جماعت اللہ کے ذکر میں مشغول ہو فرشتے اس جماعت کو سب طرف سے گھیر لیتے ہیں۔ رحمت ان کو ڈھانپ لیتی ہے اور سکینہ ان پر نازل ہوتی ہے اور اللہ جل شانہ ان کا تذکرہ اپنی مجلس میں (تفاخر کے طور پر) فرماتے ہیں]

دلیل نمبر2:-ایک حدیث پاک میں وارد ہے۔

"عن انسؓ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال مامن قوم اجتمعوا یذکرون اللہ لایریدون بذلک الاوجھہ الاناداھم مناد من السماء ان قوموا مغفورالکم قدبدلت سیاتکم حسنات"

(رواہ احمد والطبرانی)

[حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو لوگ اللہ کے ذکر کے لئے مجتمع ہوں اور ان کا مقصود صرف اللہ ہی کی رضا ہو تو آسمان سے ایک فرشتہ ندا کرتا ہے کہ تم لوگ بخش دیئے گئے اور تمہاری برائیاں نیکیوں سے بدل دی گئیں]

خانقاہی ماحول میں رہنے والے لوگوں کے لئے یہ حدیث عظیم خوشخبری ہے۔

دلیل نمبر3:-ایک حدیث پاک میں وارد ہے۔

"عن ابی الدرداءؓ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لیبعثن اللہ اقواما یوم القیمۃ فی وجوھھم النور علی منابر اللولوء یغبطھم الناس لیسوا بانبیاء ولاشھداء فقال اعرابی حلھم لنا نعرفھم قال ھم المتحابون فی اللہ من قبائل شتیٰ وبلاد شتیٰ یجتمعون علی ذکراللہ یذکرونہ" (اخرجہ الطبرانی باسناد حسن)

[حضرت ابو درداءؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ بعض قوموں کا حشر ایسی طرح فرمائیں گے کہ ان کے چہروں پر نور چمکتا ہوگا۔ وہ موتیوں کے منبروں پر ہوں گے لوگ ان پر رشک کرتے ہوں گے۔ وہ انبیاء اور شہداء نہیں ہوں گے۔ کسی نے عرض کیا یا رسول اللہ ! ان کا حال بیان کر دیجئے کہ ہم ان کو پہچان لیں۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ وہ لوگ ہوں گے جو (دنیا میں) اللہ کی محبت میں مختلف جگہوں اور خاندانوں سے آکر ایک جگہ جمع ہوگئے ہوں اور اللہ کے ذکر میں مشغول ہوں]

شیخ الحدیث حضرت مولانا زکریاؒ اس حدیث کے حوالے سے لکھتے ہیں۔

"آج خانقاہوں کے بیٹھنے والوں پر ہر طرح الزام ہے ہر طرف سے فقرے کسے جاتے ہیں۔ آج انہیں جتنا دل چاہے برا بھلا کہہ لیں، کل جب آنکھ کھلے گی اس وقت حقیقت معلوم ہوگی۔ کہ یہ بوریوں پر بیٹھنے والے کیا کچھ کما کر لے گئے۔ جب وہ ان منبروں اور بالا خانوں پر ہوں گے۔" (فضائل ذکر صفحہ 34)

"فسوف ترى اذا انكشف الغبار
افرس تحت رجلك او حمار"

[عنقریب جب غبار ہٹ جائے گا تو معلوم ہوگا کہ آپ گھوڑے پر سوار تھے یا گدھے پر]

عقلی دلیل:۔ اگر دنیا میں طب جسمانی کی تعلیم نہ ہو اور نہ کوئی اس کی درسگاہ ہو تو نتیجہ یہ نکلے گا کہ دنیا جسمانی بیماریوں سے پر ہوجائے گی اور کوئی طبیب اور معالج نہیں ملے گا۔ اسی طرح اگر طب روحانی کی کوئی درسگاہ نہ ہو تو دنیا روحانی مریضوں یعنی کفر، الحاد اور معصیت والے لوگوں سے بھر جائے گی۔ خانقاہیں ان ہی روحانی امراض کے شفاخانے ہیں۔ ان شفاخانوں سے دوائے دل ملتی ہے دل کی بیماریوں کا علاج ہی تمام پریشانیوں کا حل ہے۔

بقول شخصے۔

؎ دل مردہ دل نہیں ہے اسے زندہ کر دوبارہ
کہ یہی ہے امتوں کے مرض کہن کا چارہ

رہی یہ بات کہ کوئی شخص کفر و معصیت کو بیماری ہی نہ سمجھتا ہو تو اس سے ہمارا خطاب نہیں۔ ایسے شخص کے لئے دفتروں کے دفتر بیکار ہیں۔

ان اہل اللہ کو اللہ تعالیٰ اجر عظیم عطا فرمائے جنہوں نے آج کے ظلمت و معصیت کے دور میں بھی صحیح خانقاہی نظام کو زندہ رکھا ہوا ہے۔

**"اللھم ثبتنا علی طریقتھم وارزقنا من برکتھم و احشرنا فی زمرتھم"**

[اے اللہ! ہمیں ان کے طریقہ پر ثابت قدم رکھیں۔ اور ان کی برکات سے ہمیں نوازیں۔ اور ان ہی کے ساتھ ہمارا حشر و نشر فرمایئے]



باب 8

# اعتقادات

## اعتقادات برائے مریدین

(1)— **مسئلہ**:- اہل اللہ کی شان گھٹانا ان میں نقص نکالنا اور آداب نہ بجالانا حرام ہے۔

**فائدہ**:- جو حضرات تقویٰ و طہارت اور ذکر و عبادت کی بنا پر قرب کی منزلیں طے کرکے مقبولین بارگاہ الٰہی میں شامل ہوجاتے ہیں وہ باخدا حضرات اولیاء اللہ یا اہل اللہ کہلاتے ہیں۔ ان حضرات کو راحت پہنچانا اللہ تعالیٰ کو خوش کرنا اور ان حضرات کو ایذا پہنچانا اللہ تعالیٰ کو ایذا پہنچانے کے مترادف ہے۔ اہل اللہ کے آداب کی رعایت کرنا اور ان سے عقیدت و محبت سے پیش آنے کی تین دلیلیں دی جاتی ہیں۔

✪— مفسرین نے شعائر اللہ کی تشریح کرتے ہوئے لکھا ہے کہ رسول اللہ ﷺ، کلام اللہ، بیت اللہ جہاں شعائر اللہ میں شامل ہیں وہاں کاملین اولیاء اللہ بھی شعائر اللہ ہوتے ہیں بلکہ ان کاملین کے جہاں قدم لگ جاتے ہیں وہ جگہیں بھی شعائر اللہ میں شامل ہوجاتی ہیں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

"ان الصفا والمروۃ من شعائر اللہ" (البقرۃ: آیت 157)

[بیشک صفا اور مروہ شعائر اللہ میں سے ہیں]

حالانکہ صفا اور مروہ کی پہاڑیاں تو اس وقت سے موجود ہیں جب سے دنیا بنی۔ مگر یہ شعائر اللہ میں تب شمار کی گئیں جب ایک نیک بندی ہاجرہ صابرہ کے قدوم میمنت لزوم ان پر لگے۔ معلوم ہوا کہ کاملین مقبولین کے جہاں قدم پڑ جائیں وہ جگہیں شعائر اللہ بن جاتی ہیں تو خود یہ

ہستیاں تو بدرجہ اولیٰ شعائر اللہ ہوتی ہیں۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

"ومن یعظم شعائراللہ فانہا من تقوی القلوب" (الحج: آیت 32)

[اور جو شعائر اللہ کی تعظیم کرے یہ اس کے دل کے تقویٰ کی بنا پر ہے]

لہذا اہل اللہ کی تعظیم کرنا اور آداب کی رعایت کرنا حکم الٰہی ہے

✪ —— حدیث پاک میں آتا ہے کہ جو بندہ نوافل کے ذریعے قرب الٰہی حاصل کرلیتا ہے تو ایسی کیفیت ہو جاتی ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے متعلق ارشاد فرماتے ہیں۔ "کنت سمعہ الذی یسمع بہ و بصرہ الذی یبصربہ و رجلہ التی یمشی بہا" [میں اس کے کان بن جاتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے۔ اس کی آنکھ بن جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اور اسکے پاؤں بن جاتا ہوں جن سے وہ چلتا ہے]

جن حضرات کی شان میں اللہ رب العزت یوں ارشاد فرماتے ہوں ان کی عزت کرنا اللہ تعالیٰ کے احکام کی عزت کرنا ہے۔

✪ —— اہل اللہ کی شان میں نقص نکالنا ناپسندیدہ فعل ہے اور ان کو ایذا پہنچانا قبیح عمل ہے۔ حدیث قدسی میں ہے۔

"من عادیٰ لی ولیاً فقد آذنتہ بالحرب"

[جس نے میرے ولی سے دشمنی کی اسکے ساتھ میرا اعلان جنگ ہے]

پس اولیاء اللہ کو ایذا پہنچانا اللہ تعالیٰ سے اعلان جنگ کرنے کے مترادف ہے۔ جب اللہ تعالیٰ کسی سے ناراض ہوتے ہیں تو پگڑیاں سر سے اتر جاتی ہیں' دوپٹے اچھل جاتے ہیں' انسان گھر بیٹھے بٹھائے ذلیل وخوار ہو کر کسی کو منہ دکھانے کے قابل نہیں رہتا۔ "اللہم احفظنا منہ"

وہ مُلاّئے خشک وناہموار جو اہل للہ کو اپنے پر قیاس کرتے ہیں اور جنہیں بدگمانی اور بدزبانی سے فرصت نہیں ان کے لئے لمحہ فکریہ ہے۔ ایسی توحید کہ ادب کا دامن ہاتھ سے چھوٹ جائے یا ایسا ادب کہ توحید کا دامن چھوٹ جائے' افراط و تفریط میں داخل ہے۔ موحد ہونے کے ساتھ ساتھ مودب ہونا ہی کمال کی دلیل ہے۔

(2)—— **مسئلہ:** - اہل اللہ کی شان حد سے بڑھانا بھی گناہ ہے۔

**فائدہ:** - بعض لوگ مشائخ کے ادب واحترام میں اتنا غلو کرنا شروع کر دیتے ہیں کہ ان کو تعظیمی سجدہ کرتے ہیں یہ عمل حرام ہے اور شرک میں داخل ہے۔ عیسائیوں اور یہودیوں نے غلبہ محبت میں اپنے پیغمبروں کو اللہ کا بیٹا بنالیا تھا جس کی قباحت و شناعت پر قرآن پاک میں جابجا مہر لگائی گئی ہے۔ بعض لوگ اپنے پیر کو چھوٹا سا خدا بنا لیتے ہیں اور اسے نفع نقصان کا مالک سمجھتے ہیں۔ حدیث پاک میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے فرمایا۔

"یا غلام انی اعلمک کلمات۔ احفظ اللہ یحفظک۔ احفظ اللہ تجدہ تجاھک اذا سئالت فاسئل اللہ واذاستعنت فاستعن باللہ واعلم ان الامۃ لو اجتمعت علی ان ینفعوک بشئی لم ینفعوک الابشئی قدکتبہ اللہ لک وان اجتمعوا علی ان یضروک بشئی لم یضروک الابشئی قد کتبہ اللہ علیک رفعت الاقلام وجفت الصحف"

[ اے لڑکے! میں تمہیں چند کلمات سکھاتا ہوں۔ حق تعالیٰ (کے حقوق کا) خیال رکھو، حق تعالیٰ تمہاری حفاظت فرمائیں گے۔ حق تعالیٰ کو دل میں دھیان رکھو پھر ہر وقت حق تعالیٰ کو سامنے پاؤ گے، جب کوئی شے مانگو تو اللہ سے مانگو، جب امداد مانگو تو اللہ تعالیٰ سے، اور جان لو کہ اگر ساری مخلوق تمہیں نفع پہنچانے کے لئے جمع ہو جائے تو وہ صرف اسی چیز کا نفع پہنچا سکتے ہیں جو اللہ تعالیٰ نے تمہارے لئے لکھ رکھی ہے اور اگر وہ تمہارے نقصان پر مجتمع ہو جائیں تو تمہیں نقصان نہیں پہنچا سکتے مگر اس قدر جتنا تمہارے لئے لکھا گیا ہے قلم لکھ کر خشک ہوچکا اور دفتر سمیٹ دیئے گئے ]

اہل اللہ کی شان حد سے بڑھانے سے متعلق ایک مثال سے وضاحت کرنا مناسب ہے۔ ایک آدمی اپنی بیوی سے کہتا ہے کہ میرے والد صاحب کی خدمت کرو، ان کا خیال رکھا کرو۔ اب وہ بیوی جس قدر والد صاحب کی خدمت کرے گی خاوند خوش ہوگا۔ لیکن بیوی خدمت کرتے کرتے اس سے وہی معاملہ کرنے لگے جو بیوی خاوند سے کرتی ہے تو یہ بات خاوند کو کبھی

گوارا نہ ہوگی۔ خاوند بیوی کے اس گناہ کو معاف نہیں کرے گا۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ نے اپنے اولیاء کا ادب کرنے کا حکم دیا مگر اسکی حدود وقیود ہیں۔ اگر ایک آدمی ان اولیاء کی شان حد سے بڑھائے گا تو سزا پائے گا۔ اللہ تعالیٰ ناراض ہوں گے۔

(3)۔۔۔ مسئلہ:۔ وہ طریقت جسے شریعت رد کرے، زندقہ اور الحاد ہے۔

فائدہ:۔ شریعت اور طریقت کو جدا جدا سمجھنا جائز نہیں۔ درحقیقت طریقت شریعت کی لونڈی ہے۔ بعض جاہل پیر اپنے برے اعمال پر پردہ ڈالنے کے لئے شریعت اور طریقت کو جدا جدا ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ یہ خود تو گمراہ ہوتے ہی ہیں اپنے متعلقین کو بھی گمراہ کر دیتے ہیں۔ ان میں سے بعض نماز نہیں پڑھتے اور کہتے ہیں "تہاڈی پنج ویلے ساڈی ہر ویلے"

[تمہاری پانچ وقت نماز ہے ہماری ہر وقت نماز ہے]

سید الطائفہ حضرت جنید بغدادیؒ سے کہا گیا کہ بعض جاہل صوفیوں کی جماعت کہتی ہے۔

"نحن وصلنا فلا حاجة لنا الی الصلوۃ والصیام"

[ہم تو واصل ہوگئے اب ہمیں روزہ نماز کی حاجت نہیں]

حضرت جنید بغدادیؒ نے فرمایا:

"صدقوا فی الوصول ولکن الی سقر"

[سچ کہتے ہیں واصل ہوگئے مگر جہنم میں]

(4)۔۔۔ مسئلہ:۔ اولیاء اللہ کو بعض باتیں خلاف عادت کشف اور الہام سے معلوم ہو جاتی ہیں۔

فائدہ:۔ اس کا یہ معنی نہیں ہے کہ اولیاء اللہ کو علم غیب حاصل ہوتا ہے۔ علم غیب فقط اللہ تعالیٰ کو ہے۔ "وعندہ مفاتح الغیب لا یعلمھا الا ھو" (الانعام: آیت 59)

[اور اس کے پاس غیب کی کنجیاں ہیں ان کو اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا]

البتہ "انباء الغیب" [غیب کی خبریں] اللہ تعالیٰ جب چاہے، جسے چاہے اپنے انبیاء اور اولیاء کو معلوم کروا دیتے ہیں یہ سمجھنا کہ پیر کو ہر وقت ہر بات کا پتہ ہوتا ہے صریح گمراہی ہے۔ آج جہالت کی انتہا ہوچکی کہ بعض لوگ کہتے ہیں کہ ہمارے پیرخانے کی بلیاں بھی غیب جانتی ہیں۔

حالانکہ جن حضرات کو کشف القلوب نصیب ہوتا ہے انہیں بھی ہر وقت ہر بات نہیں کھلتی بلکہ اللہ تعالیٰ جب چاہتا ہے پردے ہٹا دیتا ہے۔ مزید برآں ضروری نہیں کہ کشف ہمیشہ صحیح ہوں ان میں غلطی کا امکان بھی ہوتا ہے۔ حضرت مولانا محمد قاسم نانوتویؒ ایک مرتبہ اپنے خادم کے ہمراہ کہیں جا رہے تھے کہ اس نے سوال پوچھا "حضرت کشف انبیاء کو بھی ہوتا ہے مگر بالکل ٹھیک، کشف اولیاء کو بھی ہوتا ہے کبھی ٹھیک کبھی غلط۔ ایسا کیوں ہے؟" حضرتؒ جس طرف چل رہے تھے اسی طرف سامنے ایک مکان کی طرف اشارہ کرکے کہنے لگے کہ وہ مکان ہم سے کتنے قدم کے فاصلے پر ہوگا؟ اس نے کہا پندرہ قدم۔ جب چلے تو فاصلہ کم وبیش نکلا۔ قریب پہنچ کر حضرتؒ نے "پوچھا اب کتنا فاصلہ ہوگا؟" اس نے کہا حضرتؒ اب تو صرف چار قدم فاصلہ ہے جواب بالکل ٹھیک تھا۔ حضرتؒ نے فرمایا "یہی فرق ہے کہ انبیاء علیہم السلام کو بھی ایک چیز دکھائی جاتی ہے مگر قریب سے۔ اولیاء کو چیز دکھائی جاتی ہے مگر دور سے۔ اس لئے انبیاء کے کشف یقینی ٹھیک ہوتے ہیں۔ جبکہ اولیاء کے کشف ظنی ہوتے ہیں کبھی ٹھیک کبھی غلط۔"

(5)— مسئلہ :- غیر اللہ کی عبادت حرام ہے ان سے مدد طلب کرنا جائز نہیں۔

فائدہ:- غیر اللہ کی عبادت کرنا حرام ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

"فاعلم انہ لا الہ الا اللہ" (سورۃ محمد ﷺ : آیت 19)

[جان لو کہ نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے]

اللہ تعالیٰ کی ذات وصفات میں کسی کو شریک کرنا شرک کہلاتا ہے جو ناقابل معافی جرم ہے فرمایا گیا "ان اللہ لا یغفران یشرک بہ و یغفر مادون ذلک لمن یشاء"

(النساء: آیت 48)

[اللہ اس کو معاف نہیں کرے گا جس نے شرک کیا اسکے علاوہ جو چاہے گا معاف کر دے گا]

حضرت حسن بصریؒ فرمایا کرتے تھے کہ ہم نے توحید ایک دھوبن سے سیکھی۔ کسی نے پوچھا، حضرت! وہ کیسے؟ فرمایا کہ ایک دن میں چھت پر بیٹھا عبادت میں مشغول تھا کہ ہمسائے میں رہنے والے دھوبی اور دھوبن میں بحث ہو رہی تھی۔ دھوبی دوسری شادی کرنا چاہتا تھا جس کے جواب میں

وھوبن کہہ رہی تھی "میں نے تمہاری خاطر اس گھر میں تنگی برداشت کی، سختی برداشت کی، کھانے کو ملا تو کھالیا ورنہ صبر کیا۔ ہر تکلیف میں نے برداشت کرلی اور تمہاری خاطر میں اس سے بھی زیادہ تکالیف برداشت کر سکتی ہوں لیکن اگر میری محبت میں کسی اور کو شریک کرو گے تو یہ میں کبھی برداشت نہیں کروں گی" حضرت حسن بصریؒ فرمانے لگے جب میں نے قرآن میں نظر ڈالی تو یہی آیت سامنے آئی "ان اللہ لا یغفران یشرک بہ"

ایک بزرگ اکثر فرمایا کرتے تھے کہ ہم نے توحید ایک عورت سے سیکھی کسی نے پوچھا حضرت وہ کیسے؟ فرمایا "ایک مرتبہ ایک عورت مسئلہ دریافت کرنے آئی اور کہنے لگی کہ مجھے لکھ کر دیں کہ میرا خاوند دوسری شادی نہیں کر سکتا۔ میں نے اسے سمجھایا کہ جب شریعت نے ایک سے زیادہ کی گنجائش رکھی ہے تو میں کیسے لکھ کر دے سکتا ہوں۔ وہ بڑی دیر اصرار کرتی رہی میں انکار کرتا رہا۔ بالآخر اس نے ٹھنڈی سانس لی اور کہا "حضرت! شریعت کا حکم مانع ہے۔ ورنہ میں اگر اپنا چہرہ آپ کے سامنے کھولتی اور آپ میرے حسن و جمال کو دیکھتے تو لکھنے پر مجبور ہو جاتے کہ جس شخص کی بیوی اتنی خوبصورت ہو اسے دوسری بیوی کرنے کی اجازت نہیں۔" یہ کہہ کر وہ عورت تو چلی گئی لیکن مجھے توحید سکھا گئی۔ میں حیران ہوا کہ اگر ایک عورت کو اپنے عارضی حسن پر اتنا ناز ہے کہ وہ اپنے ساتھ کسی دوسری عورت کو برداشت نہیں کر سکتی تو پھر اللہ تعالیٰ جو مالک الملک اور احکم الحاکمین ہیں وہ کیسے پسند کریں گے کہ اس کی ذات وصفات میں کسی اور کو شریک کیا جائے۔

غیر سے مدد مانگنا جائز نہیں اسی لئے دن میں کئی مرتبہ "ایاک نعبدو ایاک نستعین" [ تیری ہی ہم عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے ہم مدد چاہتے ہیں ] کا اقرار لیا گیا۔

"الیس اللہ بکاف عبدہ" (سورۃ الزمر آیت 36) [کیا اللہ اپنے بندے کیلئے کافی نہیں]

ایمان والوں کو چاہئے کہ ڈنکے کی چوٹ کہا کریں۔

"حسبنا اللہ و نعم الوکیل نعم المولی و نعم النصیر"

[اللہ ہمیں کافی ہے اور کتنا بہترین کارساز ہے کتنا اچھا مولیٰ اور کتنا اچھا مددگار ہے]

(6)— مسئلہ :- قبروں کو سجدہ کرنا' ماتھا ٹیکنا یا قبروں کا طواف کرنا شرک ہے۔

فائدہ:- اللہ تعالیٰ نے چرندوں' پرندوں' درندوں وغیرہ جانوروں کی ساخت ایسی بنائی ہے کہ انہیں غذا کھانے کے لئے سر جھکانا پڑتا ہے۔ اس کے برعکس اللہ تعالیٰ نے اشرف المخلوقات یعنی انسان کی ساخت ایسی بنائی ہے کہ غذا خود بخود اس کے ہاتھوں کے ذریعے منہ تک پہنچتی ہے اسے سر جھکانے کی ضرورت نہیں پڑتی۔ یہ اسلئے کیا کہ جو پیشانی میرے سامنے جھکنے کے لئے بنائی گئی وہ غیر کے سامنے نہ جھکے۔ اس لئے غیر اللہ کو تعظیمی سجدہ کرنا شریعت محمدیہ میں منع کیا گیا۔ قبروں کو سجدہ کرنا' ماتھا ٹیکنا بھی اسی لئے منع ہے۔ بعض لوگ مزاروں کی جالیوں کو چومتے ہیں یہ ناجائز ہے۔ سیدنا عمر بن الخطابؓ ایک مرتبہ طواف کرنے کے بعد حجر اسود! کو چومنے لگے تو فرمایا کہ اے حجر اسود تو ایک پتھر ہے میں تجھے اس لئے بوسہ دے رہا ہوں کہ نبی علیہ السلام نے تجھے بوسہ دیا۔ کسی شاعر نے اس مضمون کو اسطرح بیان کیا۔

؎ ترے بوسے کو ہم دیتے ہیں بوسہ حجر اسود پر
وگرنہ کام کیا تھا ہم مسلمانوں کو پتھر سے

(7)— مسئلہ :- بزرگوں کے واسطہ سے دعا مانگنا جائز ہے۔

فائدہ:- دعا ان الفاظ سے مانگنی چاہئے۔ مثلاً الٰہی! خواجہ غلام حبیبؒ کے طفیل میری فلاں حاجت پوری فرما۔ یوں بھی دعا کی جاسکتی ہے الٰہی! حضرت خواجہ غلام حبیبؒ آپ کے مقبول بندے ہیں مجھے ان سے محبت ہے اس محبت کے صدقے میری فلاں حاجت پوری فرما۔ توسل جائز ہے تعبد جائز نہیں۔ عوام الناس کا یہ حال ہے کہ شرک کو بھی توسل سمجھتے ہیں جبکہ علمائے خشک کا یہ حال کہ توسل کو بھی شرک سمجھتے ہیں حقیقت تو اہل اللہ کی صحبت میں بیٹھ کر ہی سمجھ آتی ہے۔

(8)— مسئلہ :- زندہ یا فوت شدہ اولیاء سے دعا (مراد) مانگنا جائز نہیں۔

فائدہ:- مرادیں فقط اللہ تعالیٰ ہی سے مانگنی چاہئیں۔ بعض لوگ مزاروں پر جاکر بیٹھے مانگتے ہیں اور کہتے ہیں "ساڈی تہاڈے اگے تہاڈی رب اگے" [ ہماری تمہارے سامنے اور تمہاری اللہ کے سامنے ] بعض جہلاء نے تو گھروں میں اپنے پیر کی تصویر لگائی ہوتی ہے اور صبح سویرے اٹھ کر

اسکے سامنے سلام کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ "بابا جی تھاڈا ای دتا کھاندے آں" [ہم آپ ہی کا دیا کھا رہے ہیں] ایسے جہلاء کے متعلق فرمایا گیا۔ واذا خاطبھم الجاھلون قالوا سلاما (الفرقان: آیت 63)

[اور جب ان سے جاہل مخاطب ہوتے ہیں تو وہ کہتے ہیں سلام سلام]

(9)۔۔۔ مسئلہ:۔ ولی خواہ کتنا ہی بڑھ جائے کسی نبیؑ کے رتبے کو نہیں پہنچ سکتا۔

فائدہ:۔ ولایت کسبی چیز ہے یعنی ریاضت سے حاصل کی جاسکتی ہے جبکہ نبوت وہبی اور عطائی چیز ہے۔ محبوب کی عطا اپنی کمائی سے افضل ہوتی ہے پس نبوت افضل ہے ولایت سے چاہے اس نبیؑ کی اپنی ولایت ہی کیوں نہ ہو۔

(10)۔۔۔ مسئلہ:۔ کوئی ولی شرع کے کاموں سے مستثنیٰ نہیں ہوسکتا۔ سوائے مجذوب کے کہ اس سے عقل لے لی جاتی ہے۔

فائدہ:۔ ولایت کی منزلوں میں کوئی بھی ایسا مقام نہیں آتا کہ انسان بقائمی ہوش و حواس شرع شریف کے حکموں سے مستثنیٰ قرار دیا جائے۔ خود نبی اکرم ﷺ کو حکم دیا جا رہا ہے کہ "واعبد ربک حتی یاتیک الیقین" (الحجر: آیت 99) [آپ رب کی عبادت کیجئے حتیٰ کہ موت آجائے] آج تو ایسا وقت ہے کہ آدھا ننگا آدھا ولی پورا ننگا پورا ولی کہلاتا ہے۔ بعض جاہل پیر تو اپنے مریدوں کو یہ سبق پڑھاتے ہیں کہ ہم بے عمل ہی سہی مگر قیامت کے دن تمہیں بخشوائیں گے اور دلیل یہ دیتے ہیں کہ پیشاب اگرچہ ناپاک ہوتا ہے مگر آگ کو بجھا دیتا ہے یہ بھول جاتے ہیں کہ جب خود ہی بد عملی کی وجہ سے زنجیروں میں باندھ کر پیش کئے جائیں گے تو اوروں کو کیا بخشوائیں گے۔

ایک مرتبہ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ جنگل میں بیٹھے مراقبہ کر رہے تھے کہ ایک روشنی ظاہر ہوئی۔ آواز آئی کہ ہم تمہاری عبادت سے خوش ہیں، ہم نے تمہارے اگلے پچھلے گناہوں کو معاف کردیا، اب تم عمل کرو یا نہ کرو تمہارے لئے برابر ہے۔ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کے دل میں فوراً یہ بات آئی کہ یہ حکم ابوبکرؓ و عمرؓ جیسے حضرات کے لئے نہ اترا میرے لئے کیسے ہوسکتا ہے۔ ہو نہ ہو یہ شیطان ہے چنانچہ آپ نے پڑھا "لاحول ولا قوة الا باللہ" یہ

سنتے ہی شیطان بھاگا مگر جاتے جاتے دوسرا وار کر گیا۔ کہنے لگا کہ عبدالقادر جیلانیؒ ! میں نے اس فریب سے کئی لوگوں کو بہکایا مگر تو اپنے علم کی وجہ سے بچ گیا۔ حضرت نے فوراً "لاحول ولاقوة الا باللہ" پڑھا اور کہا مردود! میں اپنے علم کی وجہ سے نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کے فضل سے بچا ہوں۔ جب اتنے بڑے کامل شیخ بھی شیطان کے وار سے اللہ کی پناہ مانگتے ہیں تو پھر کوئی کیسے دعویٰ کرسکتا ہے کہ مجھ سے شریعت کی پابندی اٹھالی گئی۔ رہی بات مجذوب کی تو وہ مثل دیوانہ کے ہے اس سے تو قلم اٹھالی جاتی ہے مگر عام لوگوں کو شریعت منع کرتی ہے کہ دیوانوں اور مجذوبوں کی اتباع نہ کریں۔ لہٰذا مجذوبوں کے پیچھے لگنے والے حضرات کو سوچنا چاہئے کہ دنیاداری میں کسی پاگل کے پیچھے لگ کر منزل پہ نہیں پہنچ سکتے تو پھر آخرت والے راستے پر مجذوب کے پیچھے لگ کر منزل پہ کیسے پہنچیں گے۔

؎ ایں خیال است و محال است وجنوں

(11)۔۔۔مسئلہ:۔ انبیاء گناہوں سے معصوم ہوتے ہیں اولیاء گناہوں سے محفوظ ہوتے ہیں۔

(12)۔۔۔مسئلہ:۔ صحابہ کرامؓ امت کے تمام اولیاء سے افضل ہیں۔

فائدہ:۔ یہ اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ بندوں کی چنی ہوئی جماعت تھی جن کے بارے میں فرمایا گیا۔ "والزمھم کلمة التقوی و کانوا احق بھاو اھلھا" (الفتح: آیت 26) [اور ان کو مضبوط کیا تقویٰ کی بات پر اور وہ اسی کے مستحق اور اسی کے اہل تھے] اسی جماعت کے متعلق فرمایا گیا "رضی اللہ عنھم ورضوا عنہ" (البینہ: آیت 8) [اللہ ان سے راضی ہوا اور وہ اللہ سے راضی ہوئے]

✪ ۔۔۔ اسی جماعت کی نشانیاں تورات اور انجیل میں تھیں۔ "ذلک مثلھم فی التوراة ومثلھم فی الانجیل" (الفتح: آیت 29) [ان کی نشانیاں تھیں تورات میں اور انجیل میں]

✪ ۔۔۔ اسی جماعت کو یہ شرف نصیب تھا کہ جب نبی اکرم ﷺ نماز میں "سمع اللہ لمن حمدہ" کہتے تھے۔ تو وہ اس کے جواب میں "ربنالک الحمد" کہا کرتے تھے۔

✪ ۔۔۔ اسی جماعت کے متعلق جب کفار نے "سفھاء" کا لفظ استعمال کیا "قالوا انؤمن

کما آمن السفهاء" [کہتے ہیں کہ کیا ہم ایمان لے آئیں جیسے یہ بیوقوف ایمان لائے] تو جواب میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا "الا انهم هم السفهاء" [جان لو کہ یہی خود بے وقوف ہیں]

✪ ـــ اسی جماعت کی تعریف میں اللہ رب العزت نے فرمایا۔ "رجال صدقوا ماعاهدوا الله عليه فمنهم من قضى نحبه ومنهم من ينتظروما بدلوا تبديلا" (الاحزاب: آیت 23) [وہ بندے جنہوں نے اللہ سے کیا ہوا عہد سچ کر دکھایا ان میں سے وہ بھی ہیں جو قربانی دے چکے اور وہ بھی ہیں جو قربانی دینے کے لئے منتظر ہیں اور وہ ذرہ برابر نہیں بدلے]

✪ ـــ اسی جماعت کے بارے میں نبی علیہ السلام نے فرمایا۔ "الصحابة كلهم عدول" [صحابہ سب کے سب عدل والے ہیں]

✪ ـــ اسی جماعت کے افراد کو خوشخبری ملی کہ "اصحابی كالنجوم بايهم اقتديتم اهتديتم" [میرے صحابہؓ ستاروں کی مانند ہیں ان میں سے جس کی بھی اقتدار کرو گے ہدایت پاؤ گے]

(13)ـــ مسئلہ:۔ مشاجرات صحابہؓ کے بارے میں یہ عقیدہ رہے کہ ہر دو فریق حق پر تھے ان کی خطا دراصل خطائے اجتہادی تھی۔

فائدہ:۔ مشاجرات صحابہؓ کے بارے میں حضرت امام شافعیؒ سے سوال کیا گیا تو فرمایا کہ جب اللہ تعالیٰ نے ہمارے ہاتھوں کو ان کے خون سے آلودہ نہیں ہونے دیا تو ہم اپنی زبانوں کو اس معاملے میں کیوں آلودہ کریں۔

بقول جناب عبدالستار نجم صاحب دامت برکاتہم:

صحابہ رضی اللہ عنہم باہم جنگ بھی کریں تو وہ سعید ہیں
ادھر کے بھی شہید ہیں ادھر کے بھی شہید ہیں

✪ ـــ نبی علیہ السلام کا فرمان ہر وقت پیش نظر رہنا چاہئے۔

"الله الله فى اصحابى لا تتخذوهم من بعدى غرضا فمن احبهم فبحبى احبهم و من ابغضهم فببغضى ابغضهم"

[میرے صحابہؓ کے بارہ میں خدا سے ڈرو۔ میرے بعد ان کو نشانہ نہ بنانا۔ جو ان سے محبت کرے گا وہ میری وجہ سے محبت کرے گا۔ اور جو ان سے بغض رکھے گا وہ مجھ سے بغض رکھے گا]

(14)۔۔۔ مسئلہ:۔ بعض صوفیاء کا مقولہ ہے کہ پیر کا باطن ہر جگہ ہوتا ہے۔

فائدہ:۔ اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ پیر ہر جگہ حاضر ناظر ہوتا ہے بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ مرید جہاں کہیں بھی ہو پیر کی توجہات وہاں بھی اسے پہنچتی ہیں۔

(15)۔۔۔ مسئلہ:۔ کسی ولی کی کرامات اس کی فضیلت کی دلیل نہیں ہیں۔

فائدہ:۔ کرامت کہتے ہیں خلاف عادت بات پیش آنے کو اور اس کی تین وجوہات ہوتی ہیں۔

1)۔۔۔ بعض اوقات کاملین سے کرامات کا صدور ہوتا ہے تاکہ عوام الناس میں ان کی قبولیت زیادہ ہو۔

2)۔۔۔ بعض اوقات ولی سے کرامات کا صدور کسی کوتاہی کی بنا پر ہوتا ہے تاکہ سرزنش ہو۔ جو اولیاء چھپے ہوتے ہیں وہ کرامات کو اس طرح چھپاتے ہیں جس طرح عوام الناس اپنے عیوب کو چھپاتے ہیں۔

3)۔۔۔ بعض اوقات کرامات ناقصین سے بھی ظاہر ہوتی ہیں اس کی تفصیل درج ذیل ہے۔

ہر ولی کو قرب الٰہی کے مدارج طے کرنے کے لئے چار قدم اٹھانے پڑتے ہیں۔ ہر قدم کو سیر کہتے ہیں۔

✪ ۔۔۔ پہلا قدم:۔ سیر الی اللہ یا عروج بھی کہلاتا ہے۔ اس مقام میں ولی عالم خلق یا عالم اسباب سے عالم امر کی طرف جاتا ہے۔

✪ ۔۔۔ دوسرا قدم:۔ سیر فی اللہ یا فنا بھی کہلاتا ہے۔ اس مقام میں ولی کو ذات باری تعالیٰ اور اسکی صفات میں سیر نصیب ہوتی ہے۔

✪ ۔۔۔ تیسرا قدم:۔ سیر من اللہ یا نزول بھی کہلاتا ہے۔ اس مقام میں سالک عالم امر سے عالم اسباب کی طرف واپس ہوتا ہے۔

✪ ۔۔۔ چوتھا قدم:۔ سیر فی الاشیاء یا بقاء کہلاتا ہے۔ اس میں سالک کے قرب کی تکمیل ہوتی ہے۔ وہ عالم اسباب میں زندگی گزارتا ہے۔ اس کا ظاہر مخلوق کے ساتھ اور باطن اللہ کے

ساتھ ہوتا ہے۔

ایک بات ذہن نشین کرنے کے قابل ہے کہ جس سالک کا عروج جتنا کامل ہوگا اس کا نزول بھی اتنا ہی کامل ہوگا اور جب نزول کامل ہوگا تو ظاہری زندگی اسباب کے ماتحت ہوگی حتی کہ ظاہری نظر سے عام آدمی اور اس ولی میں فرق کرنا مشکل ہوگا اس لئے کاملین حضرات عام لوگوں میں زندگی گزارتے ہیں مگر لوگ انہیں پہچان ہی نہیں سکتے۔ انبیاء علیہم السلام کا نزول چونکہ کامل ترین ہوتا ہے اسی لئے ان کی ظاہری زندگی بالکل عام سی نظر آتی ہے۔ لوگ ان کو دیکھ کر کہتے ہیں۔

"مال هذا الرسول ياكل الطعام ويمشي في الاسواق" (الفرقان: آیت 7)

[یہ کیسے رسولؐ ہیں کہ کھانا کھاتے ہیں اور بازاروں میں چلتے ہیں]

سید الانبیاءؐ کی ظاہری زندگی اتنی سادہ تھی کہ بعض اوقات لوگوں کیلئے پہچاننا مشکل ہوتا تھا بلکہ کفار تو یہاں تک کہتے تھے اهذا الذی بعث الله رسولا۔ (الفرقان: آیت16)

[کیا یہی ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے رسول بنا کر بھیجا ہے]

ہجرت کے وقت مدینہ طیبہ کے لوگ بھی نبی علیہ السلام کو نہ پہچان سکے اور سیدنا صدیق اکبرؓ سے مصافحہ کرنے لگے۔ اسی طرح ایک مرتبہ ایک اعرابی آیا تو نبی علیہ السلام صحابہ کرامؓ کے ساتھ بیٹھے تھے وہ پہچان نہ سکا حتی کہ پوچھنا پڑا کہ تم میں سے اللہ کا نبیؐ کون ہے۔ کاملین چونکہ ظاہری طور پر اسباب میں زندگی گزارتے ہیں لہٰذا "انا عند ظن عبدی بی" [میں بندے کے ساتھ وہ معاملہ کرتا ہوں جیسا کہ وہ میرے ساتھ گمان رکھتا ہے] کے اصول کے تحت ان کے ساتھ اسباب کا معاملہ کیا جاتا ہے۔ پس ان سے کرامات کم صادر ہوتی ہیں۔ صحابہ کرامؓ کی جماعت اللہ تعالیٰ کی چنی ہوئی جماعت تھی مگر چونکہ سب کا عروج بھی کامل تھا۔ نزول بھی کامل تھا۔ لہٰذا ان سے کرامات اتنی کم صادر ہوئی ہیں کہ اولیاء امت کے مقابلے میں نہ ہونے کے برابر ہیں۔ یہ ان کے نقص کی دلیل نہیں بلکہ کمال کی دلیل ہے۔

دوسری یہ بات ذہن نشین کرنے کے قابل ہے کہ جس سالک کا عروج جتنا ناقص ہوگا اس کا نزول بھی اتنا ناقص ہوگا۔ جب نزول ناقص ہوگا تو کئی مرتبہ عالم اسباب سے اوپر ہی معاملہ انکا

شروع کیا تاکہ مہمان بے تکلف ہو جائے۔

✪ ـــ دریا کے پانی اور آنکھوں کے پانی میں صرف جذبات کا فرق ہوتا ہے۔

✪ ـــ ہماری مشرقی عورتیں عام طور پر (عاشقات الازواج) اور قاصرات الطرف (دوسروں کی طرف نہ دیکھنے والیاں) ہوتی ہیں۔ عورتیں فطرتاً مرد کے تابع، مگر مرد محبت کی وجہ سے عورت کا تابع ہوتا ہے۔

✪ ـــ بوڑھا آدمی چراغ سحر ہے تو جوان آدمی چراغ شام ہے۔

✪ ـــ حقوق العباد کو حقوق اللہ پر ترجیح دینے میں ایثار کی تعلیم مقصود ہے۔

✪ ـــ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں ہمارے جذبات کا لحاظ فرمایا ہے سات زمینیں سات آسمان مگر سات آسمان کا تذکرہ بار بار سات زمین کا ایک ہی بار۔

✪ ـــ حضور اکرم ﷺ کو جب اختیار دیا جاتا دو باتوں میں، تو آپ ﷺ آسان شق کو اختیار فرماتے۔ اس میں عاجزی و کمال عبدیت ہے۔

✪ ـــ ایک صاحب نے حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ سے مکہ کے قیام کی اجازت طلب کی۔ فرمایا "تم ہندوستان رہو دل مکہ میں یہ بہتر ہے اس سے کہ تم مکہ میں رہو اور دل ہندوستان میں۔"

✪ ـــ شجاعت اور تدبیر اکٹھی ہو سکتی ہیں شیر کتنا بہادر مگر چھپ کر شکار کرتا ہے۔

✪ ـــ عوام کا یہ حال کہ شرک کو بھی توسل سمجھتے ہیں علمائے خشک کا یہ حال کہ توسل کو بھی شرک سمجھتے ہیں۔

✪ ـــ حرم شریف کی خاصیت رحم کی سی ہوتی ہے بچہ بڑا ہوتا ہے تو رحم بھی بڑا ہو جاتا ہے۔ اسی طرح حجاج کے زیادہ ہونے پر حرم میں وسعت ہوتی ہے۔

✪ ـــ الٰہی میں اگرچہ تیری نافرمانی کروں مگر تجھ سے امیدیں تو منقطع نہیں ہوتیں۔ دنیا کی بے وفائی نے تیری طرف دھکیل دیا اور تیرے لطف و کرم کے علم نے تیرے دروازے پر جما دیا۔

✪ ـــ الٰہی تو نے اپنا احسان کم نہیں کیا تو پھر کس طرح تیرے سوا کسی دوسرے کی امید کی جاوے اور تو نے اپنی بندہ نوازی کی عادت کو نہیں بدلا تو تیرے غیر سے کیونکر سوال کیا جاوے۔

✪ — الٰہی جس نے تجھ کو پایا اس نے کیا نہ پایا اور جس نے تجھ کو نہ پایا اس نے کیا پایا۔

✪ — الٰہی ہوائے نفسانی نے شہوت کی مضبوط رسیوں میں مجھ کو جکڑ لیا تو میرا مددگار ہو کہ میری بھی مدد فرما اور میرے متعلقین کی بھی مدد فرما۔

✪ — الٰہی قبر میں اترنے سے پہلے ہمیں شک سے، شرک سے اور نفاق سے بری فرما۔ اے اللہ میں ہوائے نفسانی اور وساوس شیطانی پر تیری مدد چاہتا ہوں۔

✪ — الٰہی تو جانتا ہے کہ یقیناً مجھ سے طاعت کی بجا آوری پر مداومت نہیں ہوئی تاہم طاعت کی محبت دل سے کبھی نہیں نکلی۔

✪ — الٰہی میں بہت سی طاعتیں بجا لایا اور بہت سی حالتوں کو میں نے پختہ اور راسخ کیا مگر تیرے عدل نے ان پر میرے اعتماد کو ڈھا دیا۔ نہیں بلکہ تیرے فضل نے مجھ کو ان پر اعتماد کرنے سے پھیر دیا۔

✪ — الٰہی جس کی نیکیاں بھی برائیاں ہیں تو بھلا اس کی برائیاں کیونکر برائیاں نہ ہوں گی اور جس کے علوم و حقائق بھی محض دعوے ہیں تو بھلا اس کے دعوے کیونکر دعوے نہ ہوں گے۔

✪ — الٰہی جب کبھی میری بدی نے میری زبان بند کی تیرے کرم نے مجھ کو گویا کر دیا اور جب کبھی میرے برے اوصاف نے مجھے مایوس کیا تیرے احسان نے میری امید بندھا دی۔

✪ — الٰہی باوجود میری ناعاقبت اندیشی کے تو مجھ پر کس قدر مہربان ہے اور باوجود میرے افعال کی قباحت کے تو مجھ پر کس قدر رحم کرنے والا ہے۔

✪ — الٰہی جب میرا حال تجھ سے مخفی نہیں تو میں تجھ سے اس کا شکوہ کیوں کروں۔ الٰہی جب تو میرا کفیل ہے تو مجھے نفس و شیطان کے حوالے نہ فرما اور جب تو میرا مددگار ہے تو مجھے ذلیل و رسوا نہ فرما اور جب تو مجھ پر مہربان ہے تو روز محشر کی ناکامی سے بچا۔

✪ — الٰہی تو نے میری ناتوانی کے وجود سے پہلے اپنے آپ کو میرے ساتھ لطف و مہربانی سے متصف فرمایا تو کیا میری ناتوانی کے وجود کے بعد مجھ کو اپنے لطف و مہربانی سے محروم فرمائیگا۔

✪ — الٰہی مجھ سے وہ ہے جو میری بدی اور کمینگی کے لائق ہے اور تجھ سے وہ ہے جو تیرے کرم کو سزاوار ہے۔

✪ ـــ الٰہی جب میں اپنے غنا کی حالت میں بھی محتاج ہوں تو اپنے فقر کی حالت میں کیونکر فقیر و محتاج نہ ہونگا۔

✪ ـــ جس نے نعمتوں کی قدر ان کی موجودگی میں نہ پہچانی وہ اس کے فقدان کے بعد اس کی قدر پہچانے گا۔

✪ ـــ جو شخص اللہ تعالیٰ کی طرف اس کی مہربانیوں اور احسانات سے متوجہ نہ ہوا تو وہ آزمائش کی زنجیروں میں اس کی طرف کھینچا جائے گا۔

✪ ـــ جو کلام کسی متکلم سے ظاہر ہوتا ہے ضرور اس پر اس قلب کا نورانی یا تاریک لباس ہوتا ہے جس سے وہ پیدا ہوا۔

✪ ـــ طاعت کے فقدان پہ غم نہ ہونا اور اس کے ساتھ طاعت کی طرف نہ اٹھنا دھوکہ میں پڑنے کی علامت ہے۔

✪ ـــ جب تو اپنی قدر اس کے نزدیک معلوم کرنا چاہے تو یہ دیکھ کہ اس نے تجھ کو کس کام میں لگا رکھا ہے۔

✪ ـــ جس نے اپنے عمل کا ثمرہ لذت و حلاوت کی شکل میں دنیا میں پالیا تو یہ اس کے آخرت میں قبول ہونے کی دلیل ہے۔

✪ ـــ جس کے سلوک کی ابتدا اوراد کے التزام سے منور ہوگی اس کے سلوک کی انتہا انوار و معارف کے ساتھ روشن ہوگی۔

✪ ـــ جس کو تو ہر سوال کا جواب دینے والا۔ ہر مشاہدہ کا ظاہر کرنے والا اور ہر علم کا بیان کرنے والا دیکھے تو اس سے اسکا جہل سمجھ لے۔

✪ ـــ عارف وہ ہے کہ جس کی بیقراری کبھی زائل نہ ہو اور ماسوائے اللہ تعالیٰ کے اس کو کبھی قرار نہ آوے۔

✪ ـــ غیر کے بقا کی طرف تیرا نظر اٹھانا اور ماسوا کے فقدان سے تیرا وحشت ناک ہونا تیرے اس تک نہ پہنچنے کی دلیل ہے۔

✪ ـــ جب تک تو مخلوقات میں خالق کا مشاہدہ نہ کرے ان کا تابع ہے اور جب تو اس کا مشاہدہ

کرے تو مخلوقات تیرے تابع ہیں۔

✪ ـــــ بڑا سخت تعجب ہے کہ جس سے کسی طرح جدا نہیں ہو سکتا اس سے بھاگتا ہے اور جس کے ساتھ کسی طرح نہیں رہ سکتا اس کو طلب کرتا ہے فی الحقیقت آنکھیں اندھی نہیں ہوتیں بلکہ دل اندھے ہوتے ہیں جو سینوں میں ہیں۔

✪ ـــــ تو اپنی عبودیت کے اوصاف میں پختہ ہو۔ وہ اپنے اوصاف کے ساتھ تیری امداد فرمائے گا تو اپنی ذلت میں پختہ ہو وہ اپنی عزت سے تیری اعانت کرے گا۔ تو اپنے عجز میں پختہ ہو وہ اپنی قدرت سے تیری مدد کرے گا تو اپنی ناتوانی میں پختہ ہو وہ اپنی طاقت قوت کے ساتھ دستگیری فرمائیگا۔

✪ ـــــ جو چیز تیری نہیں دوسرے کی ہے اس کا دعویٰ تیرے لئے حرام کر دیا تو کیا اپنے وصف کا دعویٰ تیرے لئے مباح کر دے گا حالانکہ وہ تمام عالم کا پروردگار ہے۔

✪ ـــــ تو اپنے دل کو اغیار سے خالی کر اللہ تعالیٰ اسے معارف و اسرار سے پر کرے گا۔

✪ ـــــ بسا اوقات قبض کی تاریک رات میں وہ علوم و معارف تجھ کو دیئے جو تو بسط کے روز روشن میں نہیں پا سکتا۔

✪ ـــــ ابتدائے سالک اس کی انتہا کا آئینہ اور تجلی گاہ ہے جس کی بدایت اللہ تعالیٰ کے ساتھ ہوگی اس کی نہایت بھی اس تک ہوگی۔

✪ ـــــ جس کی عمر میں برکت دی جاتی ہے وہ تھوڑے زمانہ میں اس قدر اللہ تعالیٰ کے الطاف و احسانات پالیتا ہے جو نہ عبارت اور بیان کے احاطہ میں آسکیں نہ اشارہ وہاں پہنچ سکے۔

✪ ـــــ پردہ پوشی کی دو قسمیں ہیں ایک تو گناہ کے صدور سے پردہ پوشی دوسری گناہ ہونے کے بعد خلق سے پردہ پوشی۔

✪ ـــــ علوم و حقائق تجلی کے وقت مجمل وارد ہوتے ہیں پھر حفظ و نگہداشت کے بعد تفصیل ہوتی ہے۔ "لا تحرک بہ لسانک لتعجل بہ......"

✪ ـــــ امداد الٰہیہ کا ورود بقدر قابلیت اور استعداد کے ہوتا ہے اور انوار کی روشنی بقدر صفائی اسرار باطنی کے ہوتی ہے۔

✪ ــــ ورد کا تو تیرا مولیٰ تجھ سے طلبگار ہے اور وارد کا تو اس سے خواہاں ہے تو بھلا تیرے مطلوب کو اس کے مطلوب سے کیا نسبت ہو سکتی ہے۔

✪ ــــ مولیٰ تعالیٰ کے احسان اور اپنے عصیان سے ڈر کہ مبادا یہ تیرے لئے استدراج ہو' چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ہم درجہ بدرجہ ان کو اتاریں گے ایسی طرح کہ وہ نہ جانیں گے۔

"سنستدرجھم من حیث لا یعلمون۔"

✪ ــــ حقیقت میں متواضع وہ نہیں ہے کہ جب کوئی تواضع کا کام کرے تو اپنے آپ کو اس سے بلند اور بالا تر سمجھے بلکہ متواضع وہ ہے کہ جب تواضع کرے تو اپنے آپ کو اس سے کمتر اور پست خیال کرے۔

✪ ــــ جس چیز سے تو مایوس ہے اس سے آزاد ہے اور جس کا طامع ہے اسکا بندہ ہے۔

✪ ــــ درحقیقت تیرا ہمنشیں وہ ہے جو تیرا عیب جان کر بھی تیرا ساتھی رہا اور بجز تیرے مولیٰ کریم کے ایسا اور کوئی نہیں ہے۔

✪ ــــ گاہے تو بدکار ہوتا ہے لیکن تجھ کو تجھ سے بدتر کی صحبت نیکو کار دکھلاتی ہے۔

✪ ــــ ایسے شخص کی مجالست نہ کر کہ نہ جس کا حال تجھ کو اللہ تعالیٰ کی طرف برانگیختہ کرے اور نہ اس کا کلام تجھ کو اللہ تعالیٰ کی طرف رہنمائی کرے۔

✪ ــــ جب تو یہ جانتا ہے کہ شیطان تجھ سے غافل نہیں ہوتا تو تو بھی اپنے ایسے مولیٰ سے کہ تیری پیشانی اس کے قبضہ قدرت میں ہے غافل نہ ہو۔

✪ ــــ نہ تیری طاعت اس کو کچھ نفع بخشتی ہے اور نہ تیری معصیت اسکو کوئی نقصان پہنچاتی ہے تجھ کو طاعت کا حکم کیا اور معصیت سے روکا کہ اس کا نفع تیری طرف عود کرے۔

✪ ــــ اپنی عنایت خاصہ اور توجہ کے بھید کے ظہور کی طرف اپنے بندوں کو نگراں پایا تو فرمایا اللہ تعالیٰ جس کو چاہے اپنی رحمت کے ساتھ مخصوص کرے اور جب دیکھا کہ اگر ان کو اسی کے ساتھ چھوڑ دیا جائیگا کہ سر عنایت وہی ہے تو تقدیر ازلی پر اعتماد کر کے عمل کرنا چھوڑ دیں گے تب فرمایا اللہ کی رحمت نیکو کاروں کے قریب ہے۔

✪ ـــ جس نے تیری تعظیم کی اس نے در حقیقت تیرے پروردگار کی ستاری کی تعریف کی۔

✪ ـــ جب اپنا فضل و احسان تجھ پر ظاہر کرنا چاہتے ہیں اعمال صالحہ تجھ میں پیدا کر کے مدح کے موقع میں تیری طرف نسبت کر دیتا ہے۔

✪ ـــ جب تجھ کو ماسوا سے متوحش اور دل برداشتہ کر دیا تو تو سمجھ لے کہ وہ تیرے لئے اپنے ساتھ دل لگی اور انس کا دروازہ کھولنا چاہتا ہے۔

✪ ـــ اول تجھ پر ایجاد کی نعمت مبذول فرمائی اور دوسرے ہر لحظہ پے در پے ظاہری و باطنی بقاء کی نعمت پہنچائی۔

✪ ـــ جب عطا سے تجھے فراخ دلی ہو اور منع سے دل تنگی ہو تو سمجھ لے کہ تو عبودیت میں سچا نہیں۔

✪ ـــ خلق کا دینا تیرے لئے حرمان ہے اور اللہ تعالیٰ کا نہ دینا بھی احسان ہے۔

✪ ـــ نہ دینا صرف اسی وجہ سے تجھ کو تکلیف رساں ہے کہ تجھ کو نہ دینے میں اللہ تعالیٰ کی حکمت و لطف کی فہم نہیں۔

✪ ـــ جب تجھ کو دیا تو اپنا جود و کرم دکھلایا اور جب نہ دیا تو اپنا قہر و غلبہ مشاہدہ کرایا پس وہ بہر حال معرفت سے تجھ کو بہرہ ور فرماتا ہے اور اپنے لطف و احسان کے ساتھ تیری طرف متوجہ ہے۔

✪ ـــ صرف دار آخرت ہی کو اپنے مومن بندوں کے اعمال کیلئے محل جزا مقرر کیا ایک تو اس وجہ سے کہ جو کچھ دینا چاہتا ہے دار دنیا اسکو سما نہیں سکتی دوسرے یہ کہ دار بقا میں بدلہ دینے سے ان کی قدر کو برتر اور بالا ٹھہرایا۔

✪ ـــ جس نے یہ گمان کیا کہ معیبت اور تکالیف میں اس کا لطف و مہربانی جدا رہے تو یہ اس کی نظر عقل کا قصور ہے۔

✪ ـــ جب تک تو اس دار دنیا میں ہے کدورتوں کے پیش آنے کو عجیب نہ خیال کر کیونکہ دنیا نے اسی چیز کو ظاہر کیا جو اس کا وصف ضروری اور نعمت لازمی ہے۔

✪ ـــ جب صبح ہوتی ہے تو غافل فکر کرتا ہے کہ آنے میں کیا کام کرونگا اور دانشمند انتظار کرتا

ہے کہ اللہ تعالیٰ میرے ساتھ کیا معاملہ فرمائے گا۔

✪ــــ اس میں تیری کوشش جس کا وہ تیرے لئے کفیل ہو چکا اور اس میں تیری کوتاہی جس کا وہ تجھ سے طالب ہوا تیری عقل کا چراغ گل ہونے کی دلیل ہے۔ پیش قدمی کرنے والی ہمتیں تقدیر کی دیواروں کو نہیں پھاڑ سکتیں۔

✪ــــ اللہ تعالیٰ سے یہ طلب نہ کر کہ تجھ کو تیری موجودہ حالت شغل دینی یا دنیوی سے نکال کر اس کے سوا کسی دوسری حالت کے کام میں لگا دے کیونکہ اگر وہ چاہتا تو بغیر نکالے کے کام میں لگاتا۔

✪ــــ دعا و عبادت سے تیرا مطلوب حصول بخشش و عطا نہ ہونا چاہیے بلکہ اپنی عبودیت کے اظہار اور اس کی ربوبیت کے حقوق کو قائم کرنا ہونا چاہیے۔

✪ــــ اکثر اوقات عارف اپنے مولیٰ کی مشیت پر اکتفا کر کے اس کی طرف اپنی حاجت پیش کرنے سے حیا کرتا ہے تو بھلا وہ اسکی مخلوق کی طرف حاجت لے جانے میں حیا کیوں نہیں کرے گا۔

✪ــــ سوال کے ساتھ یاد تو اس کو دلایا جائے جس پر غفلت و سہو جائز ہو اور طلب کے ساتھ متنبہ اس کو کریں جس کو سائل سے بے پروائی ممکن ہو۔

✪ــــ اپنے مولیٰ سے دعا و سوال کرنا کچھ عمدہ اور معتبر حال نہیں۔ پسندیدہ حال یہ ہے کہ تجھ کو حسن ادب عطا ہو جائے۔

✪ــــ اے سالک اپنی ہمت کو اپنے مولیٰ کریم کے غیر کی طرف نہ بڑھا کیونکہ کریم سے امیدیں تجاوز نہیں کرتیں۔

✪ــــ باوجود گڑگڑانے کے دعا میں عطا کے وقت میں تاخیر کا ہونا تجھ کو قبولیت دعا سے مایوس نہ کردے کیونکہ وہ تیری اجابت کا کفیل اس امر میں ہوا ہے جس کو وہ تیرے لئے پسند فرماتا ہے۔

✪ــــ شہوت نفسانیہ کو دل میں سے بجز روکنے والے خوف کے یا بیقرار کرنے والے شوق کے کوئی چیز نہیں نکال سکتی۔

✪ــــ جب تو یہ چاہے کہ امید کا دروازہ تیرے لئے مفتوح ہو تو اپنی طرف اپنے مولیٰ حقیقی کے

احسانات کا مشاہدہ کر اور جب چاہے کہ خوف کا دروازہ تجھ پر کھلے تو جو کچھ نافرمانیاں اور بے ادبیاں اس کی جناب میں صادر ہوئی ہیں ان کا مشاہدہ کرے۔

✪ — اگر تجھ کو تیرے نفس کی طرف لوٹا دیا تو تیری مذمتوں کی نہایت نہیں اور اگر اپنا جود و کرم تجھ پر ظاہر فرمایا تو تیری خوبیوں کی انتہا نہیں۔

✪ — لغزش اور معصیت صادر ہونے کے وقت عفو کی امید میں نقصان کا ہونا اپنے اعمال پسندیدہ پر اعتماد کی علامت ہے۔

✪ — جب تجھ پر دو امر مشتبہ ہو جائیں کہ کون اولیٰ ہے ان میں نفس پر جو زیادہ شاق ہو اسکو دیکھ اور اس کی پیروی کر کیونکہ نفس پہ وہی شاق ہوتا ہے جو حق ہوتا ہے۔

✪ — معصیت میں خط نفسانی کھلم کھلا ہے اور طاعت میں خط نفسانی پوشیدہ ہے پس جو بیماری پوشیدہ ہو اس کا علاج سخت ہوتا ہے۔

✪ — جب تیرا مولیٰ تیری ایسی تعریف میں خلقت کی زبان کو گویا کردے جس کے تو لائق نہیں تو تو اپنے مولیٰ کی تعریف میں جو اس کے لائق ہے تر زبان ہو۔

✪ — سب سے زیادہ جاہل وہ شخص ہے جو اپنی نسبت لوگوں کے خیالی اوصاف گمان کرنے پر اپنے یقینی عیوب کا خیال چھوڑ دے۔

✪ — مومن حقیقی کی جب مدح ہوتی ہے تو وہ اللہ تعالیٰ سے اس پر شرماتا ہے کہ اس کی ایسے وصف میں تعریف ہوتی ہے جس کا مشاہدہ اپنے نفس میں نہیں کرتا۔

✪ — لوگ بسبب ان اوصاف حمیدہ کے جو تجھ میں گمان کرتے ہیں تیری توصیف کرتے ہیں تو بسبب ان بری خصلتوں کے جو اپنے اندر پاتا ہے اپنے نفس کی مذمت کر۔

✪ — خواہش نفسانی کی حلاوت و لذت کا قلب میں مستحکم ہو جانا سخت لاعلاج بیماری ہے۔

✪ — تجھ سے خوارق عادات کیونکر ظاہر ہوں ابھی تک تو نے نفسانی عادتوں کو تو ترک کیا ہی نہیں۔

✪ — ہر ایک معصیت اور غفلت اور نفسانی شہوت کی جڑ اپنے نفس سے رضامندی ہے۔

✪ — اپنے عیوب باطنی کی طرف تیرا نگاہ کرنا ان اشیاء کے حصول کی طرف نظر کرنے سے جو

تجھ سے پوشیدہ اور غائب ہیں زیادہ بہتر ہے۔

✪ ــــ مخلوق سے لینے کی طرف ہاتھ نہ پھیلا، مگر جب ان میں بھی مولیٰ حقیقی کو ہی دینے والا مشاہدہ کرے۔

✪ ــــ تیرے اوقات میں بہتر اور عمدہ وقت وہ ہے جس میں تو اپنی حاجتمندی کا مشاہدہ کرے اور اپنی ذلت و خواری کی طرف لوٹے۔

✪ ــــ اگر مواہب الٰہی کا نزول اپنے اوپر چاہتا ہے تو فقر و فاقہ کو اپنے اوپر راست کرے کیونکہ حق تعالیٰ فرماتا ہے صدقے فقراء ہی کے واسطے ہیں۔

✪ ــــ فاقوں کا نازل ہونا مریدوں کی عید ہے۔

✪ ــــ اگر تو دائمی عزت کا خواہاں ہے تو فانی عزت کو اختیار نہ کر۔

✪ ــــ اگر یقین کا نور تجھ پر روشن ہو جاتا تو دنیا کے محاسن پر فنا کے گہن کو ظاہر دیکھ لیتا۔

✪ ــــ اللہ تعالیٰ جانتا تھا کہ تو صرف نصیحت قبول نہ کرے گا تو اس لئے دنیا کے مصائب کی چاشنی کا ایسا ذائقہ چکھایا جو تجھ پر دنیا کی مفارقت سہل کر دے۔

✪ ــــ اگر تو چاہے کہ معزولی کے غم سے محفوظ رہے تو بے بقا اور ناپائیدار ولایت دنیاوی اختیار نہ کر۔

✪ ــــ جو عمل تارک الدنیا کے قلب سے ہو وہ تھوڑا نہیں اور جو عمل دنیا کے حریص اور اللہ تعالیٰ سے غافل کے قلب سے ہو وہ زیادہ نہیں۔

✪ ــــ فکر قلب کا چراغ ہے جب وہ نہ رہیگا تو قلب کی روشنی بھی جاتی رہے گی۔

✪ ــــ ذکر میں حضور نہ ہونے کے سبب ذکر کو نہ چھوڑ کیونکہ اثنائے ذکر میں غفلت ہونے کے بہ نسبت نفس ذکر سے غفلت کا ہونا زیادہ سخت ہے اور کچھ بعید نہیں کہ تجھ کو اللہ تعالیٰ ذکر غفلت سے ذکر بیداری تک اور ذکر بیداری سے ذکر حضور تک اور ذکر حضور سے اس ذکر تک جس میں اللہ کے سوا سب سے غیبت ہو جائے بلند فرما دیوے اور اللہ تعالیٰ پر کچھ دشوار نہیں ہے۔

✪ ــــ عمر گذشتہ کا عوض نہیں اور عمر موجودہ بے بہا ہے۔

✪ —— تیرا اعمال کی بجا آوری کو فارغ وقت پر ٹالنا تیرے نفس کی حماقتوں سے ہے۔

✪ —— اغیار سے خالی ہونے والے وقت کا انتظار نہ کر کیونکہ یہ تجھ کو اس کے مراقبہ اور نگہداشت سے جس حال میں تجھ کو ٹھہرا رکھا ہے جدا کر دے گا۔

✪ —— بقدر ایک سانس کے بھی تیرا وقت نہیں گزرتا مگر اس میں تیرے لئے خدا کا امر مقدر کیا ہوا ظاہر ہوتا ہے۔

✪ —— تنزیہ ہے اس ذات پاک کے واسطے جس نے اپنے اولیاء کی طرف راہ یابی کا وہی طریقہ رکھا جو اپنی طرف راہ یابی کا طریقہ ٹھہرایا اور اپنے اولیاء تک اسی کو پہنچایا جس کو اپنی طرف پہنچانا چاہا۔

✪ —— گمنامی کی زمین میں اپنے وجود کو دفن کردے کیونکہ جو دانہ زمین میں دفن نہیں ہوتا اس کا نشوونما کامل نہیں ہوتا۔

✪ —— قلب کے لئے کوئی چیز اس گوشہ نشینی کے برابر نافع نہیں جس کے ساتھ صفات الٰہی و نعماء شناسی کے میدان میں داخل ہو۔

✪ —— تجھ پر اپنی خدمت و طاعت کو واجب فرمایا اور حقیقت میں اس کی وجہ سے تیرے جنت میں داخل ہونے کو واجب فرمایا۔

✪ —— جب حق جل و علا نے اپنے بندوں کی کوتاہی وظائف عبودیت کی بجا آوری کی طرف اٹھنے میں معلوم فرمائی تو اپنی طاعت و عبادت کو ان پر واجب فرما کر گویا ان کو اپنے ایجاب کی زنجیروں کے ساتھ اپنی طاعت کی طرف ہانکا۔ تیرا پروردگار ان لوگوں پر تعجب فرماتا ہے کہ جو زنجیروں میں باندھ کر جنت میں بھیجے جاتے ہیں۔

✪ —— تیرے لئے طاعات کو اوقات معینہ کے ساتھ اس لئے مقید کر دیا تاکہ کسل اور لیت و لعل مانع نہ ہو اور وقت فراخ رکھا تاکہ کچھ حصہ اختیار کا بھی تیرے لئے باقی رہے۔

✪ —— تیرا ضعف و ناتوانی معلوم کر کے نماز کی تعداد گھٹا دی اور فضل خداوندی کا محتاج جان کر امداد ثواب بڑھا دی۔

✪ —— نماز حقیقی دلوں کو اغیار کے میل کچیل سے پاک کرنیوالی اور پوشیدہ اسرار کا دروازہ

کھولنے والی ہے نماز سرگوشی کا محل اور محبت و اخلاص کی جگہ ہے۔ اس میں قلوب کے میدان اسراروں کیلئے فراخ ہوتے ہیں اور اس میں انوار کے ستارے چمکتے ہیں۔

✪ ـــ اس کے صدقہ کئے ہوئے عمل پر تو کیونکر عوض کا طالب ہو سکتا ہے یا اس کی تحفہ بھیجی ہوئی راستی پر کس طرح جزاء کا طالب ہو سکتا ہے۔

✪ ـــ محب وہ نہیں ہے جو اپنے محبوب سے عوض کا امیدوار ہو یا حصول غرض کا طلبگار ہو۔

✪ ـــ جس چیز کو تو محبوب بنائے گا اس کا بندہ ہوگا اور اللہ تعالیٰ اسکو پسند نہیں کرتا کہ اس کے سوا تو کسی کا بندہ بنے۔

✪ ـــ حق جل و علا جس طرح عمل مشترک کو پسند نہیں فرماتا اسی طرح قلب مشترک کو بھی پسند نہیں فرماتا۔

✪ ـــ تیرا خواہش کرنا کہ لوگ تیرے اعمال اور باطنی احوال کی خصوصیت جان لیں عبودیت کے اندر تیرا سچا نہ ہونے کی دلیل ہے۔

✪ ـــ گناہ اور نافرمانی کرنے کے وقت جس قدر تو حلم خداوندی کا محتاج ہے۔ بندگی اور طاعت کرنے کے وقت اس سے زیادہ اس کے حلم کا محتاج ہے۔

✪ ـــ اپنے کسی عمل پر جس کا تو فاعل حقیقی نہیں ہے عوض کا طلبگار مت ہو۔ ایسے عمل پر تجھ کو یہی عوض کافی ہے کہ اس کو قبول فرمایا اور اس پر مواخذہ نہیں کیا۔

✪ ـــ جب تو کسی عمل پر عوض کا خواہاں ہوگا تو تجھ سے اس میں صدق اور اخلاص کا مطالبہ ہوگا۔

✪ ـــ عمل کرنے والوں کے لئے جزاء معجل یہی کافی ہے جو اثنائے طاعت میں ان کے قلوب پر الہامات اور لذت مناجات کے دروازے کھولتا ہے۔

✪ ـــ ہمارا پروردگار اس سے برتر اور بالاتر ہے کہ بندہ تو اس کے ساتھ اپنی طاعتوں سے نقد کا معاملہ کرے اور وہ اس کا بدلہ قیامت کے ادھار پہ چھوڑ دے۔

✪ ـــ کوئی عمل بارگاہ خداوندی میں اس عمل سے زیادہ قبولیت کے لائق نہیں جسکا مشاہدہ تیری نظر سے غائب ہو اور تیرے خیال میں اس کا وجود حقیر ہو۔

✪ ــــ چکی کے گدھے کی سیر کی ابتداء اور سیر کی انتہاء ایک ہوتی ہے تو مخلوق سے مخلوق کی طرف سفر نہ کر بلکہ مخلوق سے خالق کی طرف جا۔

✪ ــــ طاعات و عبادات کے فوت ہو جانے پر غم نہ ہونا اور معاصی وسئیات کے واقع ہونے پر پشیمانی کا نہ ہونا موت قلب کی علامت ہے۔

✪ ــــ جب تجھ سے کوئی گناہ صادر ہو جائے تو تجھ کو تیرے پروردگار کے ساتھ حصول استقامت سے مایوس نہ کردے کیونکہ شاید یہ آخری گناہ ہو جو تجھ پر مقدر ہوا ہے۔

✪ ــــ اگر اس کے عدل و انصاف سے مڈبھیڑ ہوگئی تو کوئی گناہ صغیرہ نہیں اور اگر اس کے فضل کا سامنا ہوا تو کوئی گناہ کبیرہ نہیں۔

✪ ــــ جب تک قلب نازیبا حرکتوں سے باز نہ آئے اس میں حقائق و اسرار کو سمجھنے کی صلاحیت پیدا نہیں ہوتی۔

✪ ــــ علم فائدہ بخش وہی ہے جس کی شعائیں سینہ اور دل میں پھیل جائیں اور دل پر سے شکوک و اوہام کے پردے اٹھاوے۔



باب 12

# اخلاق حمیدہ

سید الاولین والآخرین حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ ﷺ کے اخلاق حمیدہ کی گواہی رب کعبہ نے ان الفاظ میں دی۔ "وانک لعلی خلق عظیم" (القلم: آیت 4) [اور بیشک آپ اعلیٰ اخلاق پر فائز ہیں] امت محمدیہ ﷺ کو حکم دیا گیا کہ "لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ" (الاحزاب: آیت 21) [تمہارے لئے رسول اللہ ﷺ کی زندگی میں اسوہ حسنہ ہے]

ان آیات مبارکہ کے پیش نظر سالک کو اخلاق رذیلہ سے چھٹکارہ پانے اور اخلاق حمیدہ سے متصف ہونے کے بغیر چارہ نہیں۔ یہی پیغام حدیث پاک میں اس طرح دیا گیا "تخلقوا باخلاق اللہ تعالی" [اپنے آپ کو اللہ تعالی کے اخلاق سے مزین کرو] اسلام میں اخلاق حمیدہ کو ایمان لانے کے بعد تمام اعمال پر فضیلت دی گئی ہے ارشاد نبوی ﷺ ہے۔ "اکمل المومنین ایمانا احسنھم خلقا" [ایمان والوں میں سب سے کامل وہ ہے جو اخلاق میں اعلیٰ ہے] اس بارے میں حیران کن بات تو یہ ہے کہ مکارم اخلاق کی تعلیم کو بعثت نبوی ﷺ کا مقصد بتایا گیا ارشاد گرامی ہے "بعثت لاتمم مکارم الاخلاق" [میں مکارم اخلاق کی تکمیل کے لئے مبعوث ہوا ہوں]

ایک روایت میں ہے "الدین النصیحۃ" [دین سراسر خیر خواہی ہے] لہٰذا مومن کسی کا بدخواہ نہیں ہو سکتا۔ سالک کو چاہئے کہ جہاں تک ہوسکے دوسروں کو فائدہ پہنچائے دین کا ہو یا دنیا کا۔ ایمان لانے کے بعد افضل ترین نیکی مخلوق کو آرام پہنچانا ہے۔ بداخلاق آدمی سے نہ تو خالق خوش ہوتا ہے نہ ہی مخلوق۔ ایک روایت میں ہے کہ جس کے دل میں مومن کا غم نہیں

وہ میری امت میں سے نہیں۔ ایک مرتبہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے پوچھا "یا اللہ! تیری مخلوق میں سب سے بہترین کون ہے؟" فرمایا "کسی دوسرے کو کانٹا چبھے تو یہ غمگین ہو" پس بارگاہ ربوبیت میں عمدہ سیرت ہی سب سے بڑی سفارش ہے۔

مکارم اخلاق :- سیدہ عائشہؓ صدیقہؓ سے مروی ہے کہ مکارم اخلاق دس ہیں۔

(1) سچ بولنا (2) سچ کا معاملہ کرنا (3) سائل کو عطا کرنا (4) احسان کا بدلہ دینا (5) صلہ رحمی کرنا (6) امانت کی حفاظت کرنا (7) پڑوسی کا حق ادا کرنا (8) ساتھی کا حق ادا کرنا (9) مہمان کا حق ادا کرنا (10) ان سب کی جڑ اور اصل اصول حیا ہے۔

ایک بزرگ کا قول ہے "روشن دل وہ ہے جس میں خَلق نہ ہو' اور سیاہ دل وہ ہے جس میں خُلق نہ ہو۔" مشائخ کرام نے درج ذیل دس باتوں کو خوش خلقی کی علامت قرار دیا ہے:

(1) لوگوں سے خندہ پیشانی سے ملنا (2) لوگوں کی غمزاری کرنا (3) حاجت مندوں کے کام آنا (4) لوگوں کے اچھے کام کی مخالفت نہ کرنا (5) عیب جوئی و عیب گوئی سے بچنا (6) اپنے عیوب پر نظر رکھنا (7) کوئی مذمت کرے تو نیک تاویل نکالنا (8) گنہگار کی معذرت قبول کرنا (9) میانہ روی اختیار کرنا (10) لایعنی سے پرہیز کرنا۔

سالک کو چاہئے کہ حتی الوسع کسی کی دل آزاری نہ کرے۔ بیماریوں میں سب سے بری دل کی بیماری ہے اور دل کی بیماریوں میں سب سے بری دل آزاری ہے۔

مسجد ڈھا دے مندر ڈھا دے' ڈھا دے جو کچھ ڈھیندا
پر کسے دا دل نہ ڈھاویں رب دلاں وچ رہندا

اخلاق الصالحین :- حضرت خواجہ ابوالحسن خرقانی رحمتہ اللہ علیہ کا قول ہے "جس نے کوئی رات اور دن مومن کو تکلیف دیئے بغیر گزارا۔ اس نے وہ رات نبی علیہ السلام کے ساتھ بسر کی" سالک کو چاہئے کہ برائی کے جواب میں حتی المقدور اچھائی کا معاملہ کرے۔

فرمان باری تعالیٰ ہے۔ "ادفع بالتی ھی احسن" (حم السجدہ: آیت 34)

[آپ نیک برتاؤ سے (بدی کو) ٹال دیا کیجئے]

قانون فطرت بھی یہی ہے کہ صندل کا درخت اس کلہاڑے کے منہ کو بھی خوشبودار بنا دیتا ہے جو اسے کاٹتا ہے۔ پھول کی پتیاں ان ہاتھوں کو بھی خوشبودار بنا دیتی ہیں جو ہاتھ انہیں مسل دیتے ہیں۔ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمتہ اللہ علیہ کا قول ہے۔ "اے دوست! اگر کوئی تیرے راستے میں کانٹے بچھائے تو تو اس کے راستے میں کانٹے نہ بچھانا ورنہ ساری دنیا میں کانٹے ہی کانٹے ہو جائیں گے۔"

**حسن خلق کے فضائل:۔** حضرت خواجہ محمد معصومؒ اپنے مکتوبات میں حسن خلق کے متعلق فرماتے ہیں۔

اے شفقت کے آثار والے! دنیوی زندگی نہایت قلیل ہے اور ابدی و دائمی معاملات اس کے ساتھ وابستہ ہیں، سعادت مند وہ شخص ہے جو اس تھوڑی فرصت کو غنیمت جان کر اس میں آخرت کے کام بنائے اور طویل سفر کا توشہ مہیا کرے اور چونکہ حق تعالیٰ نے آپ کو لوگوں کی ایک جماعت کی ضروریات کا مرجع بنایا ہے۔ (اس لئے) اللہ تعالیٰ جل سلطانہ کا شکر بجالا کر مخلوق خدا کی حاجت روائی میں اچھی طرح کمرہمت باندھیں اور اپنے مالک (اللہ تعالیٰ) کے بندوں اور بندیوں کی خدمت گاری کو دنیا و آخرت کے درجات حاصل کرنے کا وسیلہ تصور فرمائیں اور مخلوق کے ساتھ نیک سلوک اور احسان کرنے اور ان کے ساتھ کشادہ روئی و خوش خلقی سے پیش آنے اور ان کے معاملات میں نرمی و سہولت اختیار کرنے کو مولائے حقیقی جل سلطانہ، کی رضامندی کا دریچہ (کھڑکی) جانیں اور نجات کا سبب اور ترقی درجات کا ذریعہ سمجھیں۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ مخلوق اللہ تعالیٰ کا کنبہ ہے پس اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے محبوب وہ شخص ہے جو اس کے کنبہ کے ساتھ اچھا سلوک کرے۔ مسلمانوں کی ضروریات پوری کرنے، ان کو خوش کرنے، حسن خلق، نرمی کرنے، مہلت دینے اور بردباری کی فضیلت کے بارے میں چند حدیثیں تحریر کی جاتی ہیں اچھی طرح غور فرمائیں اور اگر کسی حدیث کے معنی (سمجھنے) میں کوئی پوشیدگی رہ جائے تو کسی دیندار طالب علم سے اس کا حل طلب کریں۔

پیغمبر خدا ﷺ نے فرمایا ہے کہ مسلمان مسلمان کا (دینی) بھائی ہے وہ اس پر ظلم نہیں کرتا۔ اور اس کو کسی دشمن یا ہلاکت کے سپرد نہیں کرتا اور جو شخص اپنے بھائی کی حاجت روائی

میں رہتا ہے، اللہ تعالیٰ اس کی حاجت روائی میں رہتا ہے اور جس شخص نے کسی مسلمان کا کوئی غم دور کیا اللہ تعالیٰ اس سے قیامت کے غموں میں سے کوئی غم دور کر دے گا اور جس شخص نے کسی کے (بدن یا عیب) کی پردہ پوشی کی اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کی پردہ پوشی فرمائے گا۔ اس کو بخاری و مسلم نے روایت کیا ہے اور مسلم کی روایت ہے کہ جب تک بندہ اپنے بھائی کی مدد کرنے میں رہتا ہے اللہ تعالیٰ اس بندہ کی مدد میں رہے گا اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ بیشک اللہ تعالیٰ کی کچھ مخلوق ہے جن کو لوگوں کی حاجات (پوری کرنے) کے لئے ہی پیدا کیا گیا ہے لوگ اپنی حاجات میں ان کی طرف رجوع کرتے ہیں یہ لوگ اللہ تعالیٰ کے عذاب سے مامون ہیں۔ اس کو طبرانی نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں آیا ہے کہ بیشک اللہ تعالیٰ کی کچھ قومیں (لوگ) ہیں جن کو اس نے بندوں کے فائدوں کے لئے نعمتوں کے ساتھ مخصوص کیا ہے اور جب تک وہ ان نعمتوں کو (اللہ کے بندوں پر) خرچ کرتے رہیں گے اللہ تعالیٰ ان کو نعمتوں میں برقرار رکھے گا لیکن جب وہ ان نعمتوں کو (خرچ کرنے سے) روک لیں گے تو اللہ تعالیٰ ان نعمتوں کو ان لوگوں سے چھین لے گا اور دوسروں کی طرف منتقل کر دے گا۔ اس کو ابن ابی الدنیاؒ و طبرانیؒ نے روایت کیا ہے۔ نیز حدیث شریف میں ہے جو شخص اپنے بھائی کی حاجت پوری کرنے کے لئے چلا (یعنی کوشش کی) تو یہ عمل اس کے لئے دس سال کے اعتکاف سے بہتر ہے۔ اور جس شخص نے اللہ تعالیٰ کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے ایک دن کا اعتکاف کیا اللہ تعالیٰ اس کے اور دوزخ کے درمیان تین خندق کا فاصلہ کر دے گا۔ ہر خندق دوسری خندق سے اتنے فاصلہ پر ہوگی جتنا کہ زمین کے ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک (مشرق سے مغرب تک) فاصلہ ہے۔ اس کو طبرانی اور حاکم نے روایت کیا اور کہا ہے کہ اس کی اسناد صحیح ہیں۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ جس شخص نے اپنے (مسلمان) بھائی کی ضرورت (پوری کرنے) میں کوشش کی یہاں تک کہ اس کو اس کے لئے پورا کر دیا اللہ عزوجل اس کے لئے پچھتر ہزار فرشتوں کا سایہ کرے گا جو اس پر اگر وہ صبح کا وقت ہو گا تو شام تک اور شام کا وقت ہو گا تو صبح تک رحمت طلب کرتے اور اس کے لئے دعا کرتے رہیں گے اور وہ کوئی قدم نہیں اٹھائے گا مگر یہ کہ اللہ تعالیٰ اس کے ساتھ اس کا ایک گناہ مٹا دے گا اور اس کے ساتھ ایک درجہ بلند کر دے گا۔ اس کو ابن

حبان وغیرہ نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ جس شخص نے اپنے کسی مسلمان بھائی کی حاجت (پوری کرنے) میں کوشش کی، اللہ تعالیٰ اس کے ہر قدم پر ستر نیکیاں لکھے گا اور اس کے ستر گناہ مٹا دے گا۔ یہاں تک کہ جہاں سے وہ چلا تھا وہاں واپس آجائے پس اگر اس بھائی کی حاجت اس کے ہاتھ پر پوری ہوگئی تو وہ (کوشش کرنے والا شخص) اپنے گناہوں سے ایسا پاک ہوگیا جیسا کہ اس دن پاک تھا جب اس کی ماں نے اس کو جنا تھا اور اگر اس (کوشش) کے دوران ہلاک ہوگیا تو وہ جنت میں بغیر حساب داخل ہو جائے گا۔ اس کو ابن ابی الدنیاؒ نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص اپنے مسلمان بھائی کے لئے کسی نیک مقصد کو حاصل کرنے اور کسی تنگی کو آسان کرنے کے بارے میں کسی صاحب اقتدار کی طرف پہنچا تو اللہ تعالیٰ قیامت کے روز پل صراط سے گزرنے کے وقت اس کی مدد فرمائے گا جبکہ لوگوں کے قدم لڑکھڑا رہے ہوں گے۔ اس کو طبرانی نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ سب سے افضل عمل کسی مومن کو خوش کرنا ہے یعنی تو اس کی ستر پوشی کرے یا اس کی بھوک کو دور کرے یا اس کی حاجت پوری کرے اس کو طبرانی اور ابوالشیخ نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک فرائض (کی ادائیگی) کے بعد سب سے پسندیدہ عمل کسی مسلمان کو خوش کرنا ہے۔ اس کو طبرانی نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ جب کوئی آدمی کسی مومن کو خوش کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس خوشی سے ایک فرشتہ پیدا کرتا ہے جو کہ اللہ عزوجل کی عبادت کرتا ہے اور اس کی توحید بیان کرتا ہے (یعنی لاالہ الااللہ کہتا ہے) پس جب بندہ اپنی قبر میں منتقل ہو جاتا ہے تو وہ خوشی اس کے پاس آتی ہے اور کہتی ہے کہ کیا تو مجھ کو نہیں پہچانتا تو وہ اس کو کہتا ہے کہ تو کون ہے پس وہ کہتی ہے کہ میں وہ خوشی ہوں کہ تو نے مجھے فلاں شخص پر داخل کیا تھا آج میں تیری وحشت کو انس میں تبدیل کروں گی۔ اور تجھ کو حجت (دلیل) کی تلقین کروں گی اور تجھ کو قول ثابت (کلمہ شہادت) پر ثابت رکھوں گی اور یوم قیامت کی حاضری کے مقامات میں تیرے ساتھ حاضر رہوں گی اور تیرے لئے تیرے رب کی طرف شفاعت کروں گی اور تجھ کو جنت میں تیری منزل دکھاؤں گی۔ اس کو ابن ابی الدنیاؒ اور ابوالشیخؒ نے روایت کیا ہے اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ رسول اللہ

ﷺ سے اس چیز کے متعلق دریافت کیا گیا جس کے ذریعہ اکثر لوگ جنت میں داخل ہوں گے تو آپ نے فرمایا (وہ چیز) اللہ تعالیٰ سے ڈرنا (تقویٰ) اور اچھے اخلاق ہیں اور آپ ؐ سے اس چیز کے متعلق دریافت کیا گیا جس کی وجہ سے اکثر لوگ دوزخ میں داخل ہوں گے تو آپ ؐ نے فرمایا وہ منہ اور شرمگاہ ہے۔ اس کو ترمذی‘ ابن حبان اور بیہقی نے روایت کیا۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ ایمان کے اعتبار سے سب سے کامل مومن وہ ہے جو اخلاق میں سب سے اچھا ہو اور اپنے اہل و عیال کے ساتھ سب سے زیادہ مہربان ہو‘ اس کو ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ بیشک بندہ ضرور اپنے حسن خلق کی وجہ سے آخرت کے بہت بڑے درجے اور بہت بلند منزل پر پہنچے گا اور بیشک یہ (اس کی) عبادت (کے ثواب) کو کئی گنا کردے گا۔ اور بیشک وہ ضرور اپنی بداخلاقی کی وجہ سے جہنم میں سب سے نیچے کے درجے میں پہنچے گا۔ اس کو طبرانی نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ کیا تم کو ایسی عبادت کی خبر نہ دوں جو کہ آسان ہو اور بدن پر ہلکی ہو‘ (وہ) خاموشی اور حسن خلق ہے۔ اس کو ابن ابی الدنیا نے روایت کیا اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ ایک شخص نبی کریم ﷺ کی خدمت میں آپ ﷺ کے چہرہ مبارک کی جانب سے آیا اور کہا یا رسول اللہ ﷺ کونسا عمل افضل ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا حسن خلق پھر وہ شخص آپ کی دائیں جانب سے آیا اور عرض کیا کونسا عمل افضل ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا حسن خلق اور پھر وہ آپ ﷺ کی بائیں جانب سے آیا اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ کونسا عمل افضل ہے؟ پس رسول اللہ ﷺ اس شخص کی طرف مڑے اور فرمایا تجھ کو کیا ہوگیا ہے کہ تو سمجھ نہیں رہا۔ (وہ عمل) حسن خلق (ہے اور وہ) یہ ہے کہ اگر تجھ سے ہو سکے تو غصہ نہ کیا کر اس کو محمد بن نصر المروزی نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ میں اس شخص کے لئے جنت کے احاطہ میں گھر دلانے کا ضامن ہوں جو جھگڑا کرنا ترک کر دے اگرچہ وہ حق پر ہی کیوں نہ ہو اور اس شخص کے لئے جنت کے وسط میں گھر دلانے کا ضامن ہوں‘ جو جھوٹ بولنا ترک کر دے اگرچہ جھوٹ بولنا مزاح کے طور پر ہی ہو‘ اور اس شخص کے لئے جنت کے اعلیٰ درجے میں گھر دلانے کا ضامن ہوں جو اپنے اخلاق کو اچھا بنائے اس کو ابوداؤد ابن ماجہ اور ترمذی نے روایت کیا ہے اور نیز حدیث قدسی میں آیا ہے بیشک

یہ وہ دین ہے جس کو میں نے اپنے لئے پسند کیا ہے اور سخاوت و حسن خلق کے سوا اور کوئی چیز اس کے لئے سزاوار نہیں، پس جب تک تم اس (دین) پر قائم رہو، ان دونوں اوصاف سے اس (دین) کا اکرام کرو، اس کو طبرانی اور بزار نے روایت کیا۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے حسن خلق گناہوں کو اس طرح پگھلا (مٹا) دیتا ہے جس طرح کہ پانی برف کو پگھلاتا ہے اور بداخلاقی عمل کو اس طرح فاسد کر دیتی ہے جس طرح کہ سرکہ شہد کو فاسد کر دیتا ہے۔ اس کو طبرانی نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ بیشک اللہ تعالیٰ نرمی کرنے والا ہے اور تمام کاموں میں نرمی کرنے کو پسند کرتا ہے۔ اس کو بخاری و مسلم نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ بیشک اللہ تعالیٰ نرمی کو پسند کرتا ہے اور نرمی کرنے والے سے راضی ہوتا ہے اور نرمی پر ایسی مدد کرتا ہے جو وہ سختی پر نہیں کرتا۔ اس کو طبرانی نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ کیا میں تم کو اس شخص کے بارے میں خبر نہ دوں جو دوزخ کی آگ پر حرام کر دیا جاتا ہے یا (یوں فرمایا) جس پر دوزخ کی آگ حرام کردی جاتی ہے (سنو) یہ ہر اس شخص پر حرام کر دی جاتی ہے جو آسانی، نرمی اور سہولت والا ہے۔ اس کو ترمذی نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ ڈھیل دینا اللہ تعالیٰ کی طرف سے اور جلدی کرنا شیطان کی طرف سے ہے اور اللہ تعالیٰ سے زیادہ عذر قبول کرنے والا کوئی نہیں ہے اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک حلم (بردباری) سے زیادہ پسندیدہ کوئی چیز نہیں ہے۔ اس کو ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ بیشک بندہ حلم (بردباری) کے ذریعہ صائم و قائم (دن کو روزہ رکھنے اور رات کو نماز پڑھنے والے) کا درجہ پالیتا ہے۔ اس کو ابن حبان نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ جس شخص کو غصہ آیا پھر اس نے اس کو ضبط کیا تو اللہ تعالیٰ اس سے ضرور محبت کرے گا۔ اس کو اصفہانی نے روایت کیا۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ کیا تم کو اس چیز کی خبر نہ دوں جس کے باعث اللہ تعالیٰ (جنت) میں مکان کو اونچا کرتا ہے اور جس کی وجہ سے درجات کو بلند کرتا ہے صحابہ کرام (رضی اللہ عنہم) نے عرض کیا ہاں یارسول اللہ ﷺ (ضرور ارشاد فرمایئے) آپ نے فرمایا (وہ یہ ہے کہ) جو شخص تجھ سے جہالت (کا برتاؤ) کرے تو اس سے بردباری کر اور جو شخص تجھ پر ظلم کرے تو اس کو معاف کر دے اور جو شخص تجھ کو محروم

کرے تو اس کو عطا کرے اور جو تجھ سے قطع تعلق کرے تو اس سے میل جول کرے۔ اس کو طبرانی وبزار نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کسی کو پچھاڑ دینے سے طاقت ور نہیں ہوتا درحقیقت طاقت ور وہ ہے جو غصہ کے وقت اپنے آپ پر قابو رکھے۔ اس کو بخاری ومسلم نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ بیشک یہ بھی ایک قسم کا صدقہ (نیکی) ہے کہ تو کشادہ روئی کے ساتھ لوگوں کو سلام کرے۔ اس کو ابن ابی الدنیاؒ نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ اپنے مسلمان بھائی کے سامنے تیرا تبسم کرنا، تیرے لئے صدقہ (نیکی) ہے اور تیرا امر بالمعروف و نہی عن المنکر کرنا صدقہ ہے اور راستہ بھٹکنے کی زمین (جگہ) میں تیرا کسی کو راستہ بتانا تیرے لئے صدقہ ہے اور تیرا راستہ سے پتھر یا کانٹا یا ہڈی دور کرنا تیرے لئے صدقہ ہے۔ اور تیرا اپنے ڈول میں سے اپنے بھائی کے ڈول میں پانی ڈال دینا تیرے لئے صدقہ ہے۔ اس کو ترمذی نے روایت کیا ہے۔ اور نیز حدیث شریف میں ہے کہ بیشک جنت میں ایک ایسا بالاخانہ ہوگا جس کے باہر کا حصہ اس کے اندر سے اور اندر کا حصہ اس کے باہر سے (شفاف ہونے کی وجہ سے) نظر آئے گا تو ابومالک اشعریؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ وہ (بالاخانہ) کس کے لئے ہوگا؟ آپ ﷺ نے فرمایا اس شخص کے لئے ہوگا جس نے اچھا کلام کیا اور (لوگوں کو) کھانا کھلایا اور رات کو جب لوگ سو رہے ہیں وہ نماز کے لئے کھڑا ہوا۔ اس کو طبرانی وحاکم نے روایت کیا ہے۔

یہ حدیثیں کتاب ترغیب وترہیب سے لی گئی ہیں۔ جو کہ علم حدیث کی معتبر کتابوں میں سے ہے اللہ تعالیٰ ان احادیث کے منشاء پر عمل عطا فرمائے۔ اپنے حال کے صفحہ کو ان احادیث کے مضمون کے ساتھ موازنہ کریں جو کچھ حال کے موافق معلوم ہو اس پر اللہ تعالیٰ جل سلطانہ کا شکر بجا لانا چاہئے اور جو کچھ ایسا نہ ہو تو حق سبحانہ سے عاجزی وزاری کے ساتھ اپنا حال ان (احادیث) کے موافق ہونے کی دعا کرنی چاہئے۔ اگر کسی کو ان پر عمل کرنے کی توفیق سردست حاصل نہ ہو تو بہرحال اپنی کوتاہی کا اعتراف تو اس کو حاصل ہونا ہی چاہئے۔ اور یہ (اعتراف) بھی ایک نعمت ہے اللہ تعالیٰ اس بات سے اپنی پناہ میں رکھے کہ کسی کو عمل کی توفیق بھی حاصل نہ ہو اور اپنے آپ کو قصوروار بھی نہ جانے کیونکہ ایسے شخص کو اسلام سے بہت کم حصہ حاصل ہے۔

---

ہر کس کہ بیافت دولتے یافت عظیم
وآں کس کہ نیافت درد نایافت بس است

[جس شخص نے پالیا اس نے ایک بڑی دولت پالی اور جس شخص نے نہیں پایا اس کو نہ پانے کا درد ہی کافی ہے] (مکتوبات معصومیہ دفتر اول مکتوب 147)

## خیر خواہی کی لاجواب مثالیں:۔

1)۔۔۔ روایت ہے کہ ایک مرتبہ حضرت سلیمان علیہ السلام اپنے لشکر کے ہمراہ جا رہے تھے کہ راستے میں چیونٹیاں پھر رہی تھیں۔ ایک چیونٹی نے دوسری چیونٹیوں سے کہا "یا ایھا النمل ادخلوا مسٰکنکم" (النمل: آیت 18)

[اے چیونٹیو! اپنے اپنے سوراخوں میں جا گھسو]

اللہ تعالیٰ کو چیونٹی کی خیر خواہی اتنی پسند آئی کہ نہ صرف اس کا تذکرہ قرآن مجید میں کیا بلکہ ایک سورت کا نام النمل رکھ کر ہمیشہ ہمیشہ کے لئے چیونٹی کے نام کو عزت بخشی۔ سوچنے کی بات ہے کہ ایک چیونٹی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا یہ معاملہ ہے تو اگر ایک مومن دوسروں کی خیر خواہی کرے گا تو کتنا زیادہ اجر و ثواب پائے گا۔ اللہ اکبر کبیراً

2)۔۔۔ قانون فطرت ہے کہ اگر کسی کھیت میں حیوانوں کا گوبر اور انسانوں کی نجاست ڈال دی جائے تو یہ گندگی اور نجاست کھاد کا کام کرتی ہے اور اس کھیت کی فصل اچھی پیدا ہوتی ہے۔ ٹھنڈے دل و دماغ سے سوچنے کی بات ہے کہ گندگی اگر ساتھ رہنے والی فصل کو فائدہ پہنچا سکتی ہے اور ہم اشرف المخلوقات ساتھ رہنے والے انسانوں کو فائدہ نہیں پہنچاتے تو پھر ہم گندگی و نجاست سے بھی گئے گزرے بن گئے۔

3)۔۔۔ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ گرمیوں کی دوپہر میں سوئے ہوئے تھے اور ایک باندی پنکھا کر رہی تھی۔ اس باندی کو نیند آئی تو وہ وہیں بیٹھے بیٹھے سو گئی۔ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ کی آنکھ کھلی تو آپ نے اس باندی کو سوئے ہوئے پایا۔ آپ نے اس کے ہاتھ سے پنکھا لے کر اسے پنکھا کرنا شروع کر دیا وہ باندی تھکی ہوئی تھی کافی دیر تک گہری نیند سوئی رہی۔ جب آنکھ کھلی تو اس

نے دیکھا کہ امیر المومنین اسے پنکھا کر رہے ہیں وہ چونک اٹھی آپ نے فرمایا گھبراؤ نہیں جیسے میں انسان ہوں ویسے ہی تم بھی انسان ہو۔ میں نے تم کو سوتے دیکھا تو سوچا کہ پنکھا کر کے اللہ کی رضا حاصل کروں۔

4)۔۔۔ حضرت امام اعظم ابو حنیفہؒ اپنی جوانی میں کپڑے کی دکان کیا کرتے تھے۔ ایک دن آپ ظہر کے بعد دکان بند کر کے گھر جا رہے تھے۔ ایک دوست نے صورتحال دریافت کی تو فرمایا کہ آج موسم ابر آلود ہے اس کیفیت میں گاہک کو کپڑے کے رنگ و معیار کی صحیح شناخت نہیں ہوتی۔ میں نے دکان بند کر دی تاکہ کوئی گاہک کم قیمت کپڑے کو اچھا سمجھ کر دھوکہ نہ کھائے۔

5)۔۔۔ فاتح مصر حضرت عمرو بن العاصؓ جب مصر فتح کرنے کے بعد اپنے خیمے میں آئے تو دیکھا کہ ایک کبوتری نے انڈے دے رکھے ہیں اور گھونسلہ بنا رکھا ہے۔ آپ نے لشکر کو کوچ کرنے کی اجازت دے دی مگر اپنے خیمے کو وہیں لگا رہنے دیا تاکہ کبوتری کو تکلیف نہ پہنچے۔ عربی زبان میں کبوتری کو فسطاط کہتے ہیں۔ آج اسی جگہ فسطاط نامی شہر آباد ہے اور عمرو بن العاصؓ کی عظمت کی گواہی دیتا ہے۔

6)۔۔۔ حضرت مولانا رومؒ اپنے شاگردوں کے ہمراہ ایک پگڈنڈی پر جا رہے تھے کہ دیکھا ایک کتا سو رہا ہے۔ آپ مع جماعت اس وقت تک وہیں کھڑے رہے جب تک کتا از خود وہاں سے اٹھ کر ایک طرف کو نہ چلا گیا۔ یہ اس لئے کیا کہ میری وجہ سے کتے کی نیند میں خلل نہ آئے۔

7)۔۔۔ حضرت خواجہ باقی اللہؒ ایک رات تہجد کیلئے اٹھے۔ سخت سردی تھی۔ آپ نے تہجد پڑھی پھر اپنے بستر کی طرف بڑھے تاکہ لحاف میں لپٹ کر بیٹھیں۔ دیکھا کہ ایک بلی کہیں سے آ کر لحاف میں گھس گئی ہے۔ چنانچہ آپ ساری رات مصلے پر بیٹھے ٹھٹھرتے رہے مگر بلی کو لحاف سے نکالنا پسند نہ کیا۔

8)۔۔۔ حضرت خواجہ بہاؤالدین نقشبند بخاریؒ نے سترہ دن ایک زخمی بیمار کتے کی خدمت کی۔ جب کتا صحت یاب ہوگیا تو اللہ تعالٰی نے انہیں ایسے علوم و معارف عطا فرمائے کہ آپ سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے سرخیل امام بنے۔ ایک بدکار عورت نے پیاسے کتے کو پانی پلایا تو اس کی مغفرت ہوگئی۔ پس سالک کو چاہیے کہ دوسروں کی خیر خواہی کو اپنے لئے ذریعہ نجات سمجھے۔ سلف

صالحین نے حیوانوں کے ساتھ حسن خلق کا اس قدر مظاہرہ کیا تو ہمیں انسانوں کے ساتھ خوش خلقی کا معاملہ کیوں نہیں کرنا چاہیے۔ دین اسلام نے تو مومنین کو مواخات کی مالا میں پرویا ہے۔

## اخوت اسلامی کے فضائل:۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

"انما المؤمنون اخوۃ" (الحجرات: آیت 10)

[بے شک ایمان والے بھائی بھائی ہیں]

حدیث پاک میں ہے۔ "اللہ تعالیٰ جس کے ساتھ بھلائی کرنا چاہے اس کو نیک دوست عطا کر دیتا ہے کہ اگر بھول جائے تو یاد کرا دے اور اگر یاد ہو تو اس کی مدد کرے۔"

ایک روایت میں ہے:

"دو بھائیوں کی مثال ایسے ہے کہ جیسے دو ہاتھ ہوں۔ جب ہاتھ ملتے ہیں تو ایک ہاتھ دوسرے کو دھوتا ہے۔ جب بھی دو مومن ملے تو اللہ تعالیٰ نے ایک کو دوسرے سے بھلائی عطا کی۔"

جناب رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے:

"جس نے اللہ تعالیٰ کی خاطر کسی کو بھائی بنایا اللہ تعالیٰ جنت میں اس کے لئے اس قدر درجہ بلند کرے گا کہ ویسا درجہ وہ اپنے کسی اور عمل کے ذریعے نہیں لے سکتا۔"

فرمان الٰہی ہے:

"ویستجیب الذین آمنوا و عملوا الصلحت و یزیدھم من فضلہ" (الشوریٰ: آیت 26)

[اور دعا سنتا ہے ایمان والوں کی جو بھلے کام کرتے ہیں اور زیادہ دیتا ہے انہیں اپنا فضل]

"و یزیدھم" کے بارے میں مفسرین فرماتے ہیں:

"ان کے بھائیوں کے بارے میں ان کی سفارش قبول کرے گا اور انہیں ان کے ساتھ جنت میں داخل کرے گا۔"

حضرت سعید بن مسیبؒ، شعبیؒ، ابن ابی لیلیٰ، ہشام بن عروۃ، ابن شبرمہ، شریحؒ، شریک بن عبداللہ، ابن عینیہ عبداللہ ابن مبارک، امام شافعی، امام احمد بن حنبل اور ان کے موافقین کا یہی مذہب ہے۔

حضور اکرم ﷺ کا فرمان ہے:

"مومن الفت رکھنے والا۔ الفت کیا جانے والا ہے اور جو الفت نہ کرے اور نہ ہی اس سے الفت کی جائے اس میں کچھ بھلائی نہیں۔"

حضور اکرم ﷺ کا فرمان ہے:

"مومن اپنے بھائی کی وجہ سے کثیر ہے۔"

حضرت عمر بن خطابؓ کا قول ہے:

"اسلام کے بعد کسی بندے کو نیک بھائی سے بڑھ کر بھلائی نہیں ملی۔ تم میں سے ایک آدمی اگر اپنے بھائی سے محبت دیکھے تو اس کو تھام رکھے اس لئے کہ یہ کم ہی ملا کرتی ہے۔"

بعض متقدمین حضرات کا فرمان ہے۔ "اس امت سے سب سے پہلے خشوع اٹھا لیا جائے گا۔ پھر تقویٰ پھر امانت اور پھر الفت۔" ایک حکیم کے چند اشعار ہیں۔

ما نالت النفس علی بغیة الذ من ود صدیق امین
من فاته ود اخ صالح فذلک المقطوع منه الوتین

[نفس نے ایک امانت دار دوست کی محبت سے بڑھ کر لذیذ مقصود حاصل نہیں کیا جو نیک بھائی کی محبت سے محروم رہا یہ ایسا ہے کہ اس کی مضبوط رسی ٹوٹ گئی]

حضرت عمر بن خطابؓ کی وصیت حضرت یحییٰ بن سعید انصاریؒ نے حضرت سعید بن المسیبؒ سے روایت کی۔ "تجھ پر سچے دوست بنانے لازم ہیں۔ ان کے پہلو میں زندگی گزار۔ اس لئے کہ فراخی میں یہ زینت ہیں اور مصیبت میں یہ کام آنے والا سامان ہے۔"

حضرت ابن مسعودؓ نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں:

"اللہ تعالیٰ کی خاطر محبت کرنے والے (قیامت کے روز) سرخ یاقوت کے ستونوں پر ہوں گے۔ ہر ستون کے سرے پر ایک ہزار بالا خانے ہوں گے وہ اہل جنت پر جھانکتے ہوں گے۔ اہل جنت کو ان کا حسن اس طرح روشنی دے گا جیسا کہ دنیا والوں کو سورج روشنی دیتا ہے۔ ان پر سبز ریشم کا لباس ہوگا۔ ان کی پیشانیوں پر یہ تحریر ہوگا:

"هٰؤُلاء المتحابون في الله عز وجل"

[یہ اللہ عزوجل کی خاطر باہم محبت کرنے والے ہیں]

حضرت عبادۃ بن صامتؓ کی روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

"میری خاطر محبت رکھنے والوں میری خاطر ملاقات کرنے والوں اور میری خاطر تواضع اور صداقت اختیار کرنے والوں کیلئے محبت حق (اور لازم) ہوگی۔"

ابو بشرؒ نے حضرت مجاہدؒ سے روایت کیا:

"جب اللہ تعالیٰ کی خاطر محبت رکھنے والے باہم ملتے ہیں اور ایک بھائی دوسرے کے سامنے نرم پڑ جاتا ہے تو اس سے گناہ اس طرح جھڑ جاتے ہیں جیسے کہ موسم سرما میں خشک درخت کے پتے جھڑ جاتے ہیں۔"

نبی اکرم ﷺ کا فرمان ہے:

"سات آدمیوں کو اللہ تعالیٰ اس روز اپنے عرش کا سایہ عطا کرے گا جس دن اس کے علاوہ کوئی سایہ نہ ہوگا۔ دو وہ آدمی جنہوں نے اللہ کی خاطر محبت کی۔ اسی پر جمع ہوئے اور اسی پر جدا ہوئے"

حضرت فضیل بن عیاضؒ فرمایا کرتے تھے:

"محبت و رحمت کے ساتھ ایک بھائی کا دوسرے بھائی پر نظر کرنا بھی عبادت ہے۔"

نبی اکرم ﷺ کا فرمان ہے:

"ایک آدمی نے کسی دوسری بستی میں جاکر اپنے ایک بھائی سے ملاقات کی تو اللہ تعالیٰ نے اس کے راستہ پر ایک فرشتہ مقرر کردیا۔ اس نے پوچھا' کہاں کا ارادہ ہے؟

کہا! اس بستی میں میرا ایک بھائی ہے اس کی ملاقات کا ارادہ ہے۔

پوچھا۔ کیا تو صلہ رحمی کر رہا ہے یا تجھ پر اس کا کوئی احسان ہے جس کا بدلہ چکا رہا ہے۔
کہا۔ نہیں! بلکہ مجھے اس سے اللہ تعالیٰ کی خاطر محبت ہے۔
فرشتے نے کہا۔ میں تیری طرف اللہ تعالیٰ کا قاصد ہوں۔ اللہ تعالیٰ تجھ سے محبت رکھتا ہے جیسے کہ تو نے اللہ کی خاطر اس آدمی سے محبت رکھی۔

حضرت عمر بن خطابؓ سے مروی ہے:
""اگر آدمی دن کو روزے رکھے اور افطار نہ کرے اور رات کو قیام کرے اور جہاد کرے مگر اللہ تعالیٰ کی خاطر نہ کسی سے محبت رکھے نہ ہی کسی سے عداوت رکھے تو اتنی بڑی عبادت بھی اسے نفع نہ دے گی۔""

ایک دفعہ نبی اکرم ﷺ نے صحابہ کرامؓ سے فرمایا:
""کون سا برہنہ ایمان پختہ ترین ہے۔""
صحابہؓ نے عرض کیا ""نماز۔""
فرمایا (نماز) ایک نیکی ہے مگر اس درجہ کی نہیں۔
صحابہ کرامؓ نے عرض کیا حج اور جہاد۔
فرمایا نیکی ہے اور اس درجہ کی نہیں۔
عرض کیا۔ اے اللہ کے رسولؐ آپ ہی ہمیں بتایئے۔
فرمایا۔ پختہ ترین برہنہ ایمان ""حب فی اللہ"" اور ""بغض فی اللہ"" ہے۔

حضرت عبادہ بن صامتؓ کی حدیث میں ہے اور موسیٰ بن عقبہؒ نے فرمایا:
""میں اپنے ایک بھائی کو ایک بار ملتا ہوں تو کئی روز تک اس کی ملاقات کے باعث خوشی کی مجلس قائم کرتا ہوں۔""

حضرت جعفر بن سلیمانؒ نے فرمایا:
""جب میں اپنے جی میں سستی دیکھتا ہوں تو محمد بن واسعؒ کے چہرے کی طرف دیکھتا ہوں۔""

حضرت محمد بن واسعؒ نے فرمایا:

"دنیا میں تین لذیذ ترین چیزیں ہی باقی رہ گئیں۔"

1۔ باجماعت نماز پڑھنا۔

2۔ رات کو تہجد پڑھنا۔

3۔ بھائیوں سے ملاقات کرنا۔

حضرت حسنؒ اور حضرت ابو قلابہؒ فرمایا کرتے تھے:

"ہمیں اپنے احباب اپنی اولاد و اہل سے بھی محبوب تر ہیں۔ اس لئے کہ ہمارے اہل ہمیں دنیا یاد دلاتے ہیں اور ہمارے احباب ہمیں آخرت یاد دلاتے ہیں۔"

اخوت کی بنیادی شرط:۔ دو آدمیوں کے درمیان مواخات قائم ہونے کیلئے بنیادی شرط یہ ہے کہ دونوں ہم جنس ہوں یعنی دونوں کے حال میں مماثلت ہو۔ مثلاً دونوں نیکو کار ہوں یا دونوں ایک شیخ کے مرید ہوں یا دونوں علم ظاہر و علم باطن کے حامل ہوں۔ بعض متقدمین کا قول ہے کہ دو آدمیوں میں الفت چار وجوہات میں سے کسی ایک وجہ کی بناء پر ہوتی ہے۔

1۔ جب وہ عزم میں یکساں ہوں۔ (مثلاً دونوں سالک ہوں)

2۔ حال میں اشتراک ہو۔ (مثلاً دونوں ایک ہی سلسلہ میں منسلک ہوں)

3۔ علم میں قریب قریب ہوں۔ (مثلاً دونوں صاحب نسبت ہوں)

4۔ اخلاق میں اتفاق ہو۔ (مثلاً دونوں میں عاجزی ہو)

اگر دو آدمیوں میں چاروں قدریں مشترک ہوں تو انکی مواخات پختہ ترین ہوتی ہے۔ اسلئے کہا جاتا ہے "الجنس یمیل الی الجنس"

[جنس کا میلان اپنی ہی جنس کی طرف ہوتا ہے]

حدیث پاک میں ہے:

"اگر ایک مومن کسی ایسی مجلس میں جائے جہاں ایک سو منافق ہوں اور ایک مومن ہو تو وہ اسی (مومن) کے پاس آکر بیٹھے گا۔ اگر منافق کسی مجلس میں جائے جس میں ایک سو مومن ہوں صرف ایک منافق ہو تو وہ اس (منافق) کے پاس جا کر بیٹھے گا۔"

اس حدیث کا سبب یہ ذکر کیا گیا ہے کہ مدینہ میں احد کی ایک عطارہ عورت تھی۔ مکہ کی ایک عطارہ عورت مدینہ آئی اور یہ مزاح کرنے والی عورت تھی۔ نبی اکرم ﷺ نے پوچھا۔ "کہاں ٹھہری ہو۔" عرض کیا "فلاں (عطارہ) کے پاس۔" نبی اکرم ﷺ نے فرمایا "ارواح جمع شدہ لشکر ہیں جن کا باہم تعارف ہوا ان میں الفت ہو گئی اور جن میں باہم اجنبیت ہوئی ان میں اختلاف ہوا۔"

حدیث مواخات سے بھی ظاہر ہوتا ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے ان صحابہ کرامؓ کے درمیان مواخات قائم کی جو علم و حال میں ہم شکل و ہم جنس تھے چنانچہ حضرت ابو بکر صدیقؓ اور حضرت عمرؓ کے درمیان مواخات قائم کی۔ حضرت عثمانؓ اور حضرت عبدالرحمٰنؓ کے درمیان مواخات قائم کی یہ دونوں مالدار ہونے کی وجہ سے مماثل تھے۔ حضرت سلمان فارسیؓ اور حضرت ابو الدرداءؓ کے درمیان مواخات قائم کی یہ علم و زہد میں ہم شکل تھے۔ حضرت عمارؓ اور حضرت سعدؓ کے درمیان مواخات قائم کی یہ حال میں مشترک تھے۔ حضرت علیؓ اور اپنے درمیان مواخات قائم کی۔ سبحان اللہ۔

روایت ہے کہ حضرت معروف کرخیؒ نے ابو محفوظؒ سے پوچھا:

"اے ابو محفوظؒ! اس شہر میں دو بلند پایہ بزرگ ہیں۔ میں کس کی مصاحبت کروں تاکہ اس سے علم و ادب سیکھوں۔ امام احمد بن حنبلؒ یا بشر بن حارثؒ۔"

انہوں نے فرمایا:

"ان میں سے ایک کی بھی مصاحبت نہ رکھ۔ اس لئے کہ امام احمد بن حنبلؒ محدث و فقیہ ہیں۔ ان کا اختلاط لوگوں سے زیادہ رہتا ہے ان کی مصاحبت تیرے دل کی حلاوت ذکر اور محبت خلوت کو گنوا دے گی۔ اور بشر بن حارثؒ اپنے حال میں غرق ہیں وہ تیری طرف توجہ نہیں کر سکیں گے۔ البتہ اسود بن سالمؒ کی مصاحبت کرو کہ وہ احباب کے معاملے میں فراخ دل اور صابر آدمی ہیں۔ وہ آپ کیلئے بہتر ہیں اور توجہ بھی کریں گے۔"

حضرت معروف کرخیؒ نے ایسا ہی کیا تو انہیں خوب نفع ہوا۔ حالانکہ اسود بن سالمؒ ان دونوں سے کم درجہ کے بزرگ تھے۔ مگر حال کی مناسبت اور وصف کی مشابہت کی وجہ سے فائدہ زیادہ ہوا۔

ایک عرب عالم کا قول ہے:

"دوست کی مثال کپڑے میں پیوند کی طرح ہے۔ اگر اسی کپڑے کی جنس کا پیوند نہ ہو تو اس کیلئے معیوب بن جاتا ہے۔"

جب دو ایسے آدمی مصاحبت کریں جو ہم جنس و ہم مشرب نہ ہوں تو ان میں تفریق ہو جانا لازمی ہے۔ ایک عرب شاعر کا قول ہے۔

و قائل لما تفرقتما فقلت قولاً فیہ انصاف
لم یک من شکلی فقارقتہ والناس اشکال و الاف

[کہنے والے نے پوچھا کہ تم میں جدائی کیوں ہوئی۔ میں نے انصاف کی بات بتائی کہ وہ میری شکل کا نہ تھا اس لئے میں نے اس کو چھوڑ دیا اور لوگ اشکال و الفت کے ساتھ رہتے ہیں]

## حبیب کیسا ہو....؟

حضرت بشر بن حارثؒ فرمایا کرتے تھے:

"صرف خوش خلق آدمی ہی سے اختلاط رکھو اس لئے کہ یہ بھلی بات ہی کرے گا اور بد خلق سے اختلاط مت کرو اس لئے کہ یہ بری بات ہی کرے گا۔"

حضرت سفیان ثوریؒ فرماتے ہیں:

"تو جس سے مواخات قائم کرنا چاہتا ہے اسے غصہ دلا دے پھر کوئی آدمی اس سے تیرے بارے میں پوچھے اگر وہ اچھی بات کرے تو اس کی مصاحبت اختیار کر لے۔"

ایک بزرگ فرماتے ہیں:

"امتحان لئے بغیر کسی سے مواخات قائم نہ کرو۔ اس کے سامنے ایک راز کھول دو۔ پھر اسے غصہ دلا کر دیکھو۔ اگر راز فاش کر دے تو اس سے بچ کر رہو۔"

ابو یزیدؒ سے کسی نے پوچھا "میں کس آدمی سے مصاحبت کروں؟"

فرمایا "جو تجھ سے ایسے آگاہ ہو جیسے اللہ تعالیٰ آگاہ ہے اور تیری ایسی پردہ پوشی کرے جیسے اللہ تعالیٰ کرتا ہے۔" (گویا تخلقوا باخلاق اللہ کا عملی نمونہ ہے۔)

ایک بزرگ فرماتے ہیں۔ "صرف اس آدمی سے مواخات قائم کرو جو چار حالات میں بھی ایک جیسا ہے"۔

1۔ غصہ کے وقت

2۔ رضا کے وقت

3۔ لالچ کے وقت

4۔ خواہش نفس کے وقت

ایک ادیب ؒ کا قول ہے۔ "صرف اس آدمی سے مصاحبت رکھ جو تیرا راز چھپائے اور تیری نیکی پھیلائے۔ مصائب میں تیرا ساتھی ہو اور مرغوبات میں تجھ پر ایثار کرے۔"

ایک عالم کا فرمان ہے کہ دو میں سے ایک آدمی ہی کی مصاحبت کرو:

1۔ وہ آدمی جس سے تو کوئی دین کی بات سیکھے۔

2۔ وہ آدمی جو تجھ سے دین کی بات سیکھے۔

روایت ہے کہ ابو سلیمان ؒ نے ابن ابی حواری ؒ کو نصیحت کی:

"اے احمد! دو میں سے ایک آدمی ہی کی مصاحبت کرو۔"

1۔ وہ آدمی کہ تو دنیا میں اس کی وجہ سے فراخی پائے۔

2۔ وہ آدمی کہ تو آخرت میں اس کی وجہ سے انعام پائے۔

حضرت ابو ذر ؓ فرمایا کرتے تھے:

"برے ساتھی سے تنہائی بہتر ہے اور نیک ساتھی تنہائی سے بہتر ہے۔"

سلف صالحین میں سے ایک بزرگ نے اپنے بیٹے کو وصیت کی:

"اے بیٹے لوگوں میں اس کی مصاحبت کرنا کہ اگر تو محتاج ہو جائے تو وہ تیرے قریب ہو۔ اور اگر تو امیر ہو جائے تو تیرے مال میں طمع نہ کرے۔ اگر اس کا درجہ بڑھ جائے تو تجھ پر بڑائی نہ دکھائے۔ اگر تو اس کی خاطر تواضع کرے تو وہ تیری حفاظت کرے۔ (یعنی تجھے ذلیل نہ کرے) اگر تو اس سے زیادتی کرے تو وہ برداشت کرے۔ اگر تو اس کے پاس ہو تو

وہ تیری زینت کا باعث بنے۔"

ایک بزرگ کا فرمان ہے کہ لوگوں کی چار اقسام ہیں تین کی مصاحبت کر اور ایک کی مصاحبت نہ کر۔

1۔ سمجھدار آدمی جو اپنی سمجھ سے آگاہ ہے۔ یہ عالم ہے اس کی اتباع کرو۔

2۔ سمجھدار آدمی جو اپنی سمجھ سے آگاہ نہیں یہ سونے والا ہے اسے جگا دو۔

3۔ بے سمجھ آدمی جو اپنی آپ کو بے سمجھ ہی سمجھے یہ جاہل ہے اسے سکھاؤ اور تعلیم دو۔

4۔ بے سمجھ آدمی جو اپنے آپ کو بے سمجھ گمان نہ کرے۔ یہ منافق ہے اس سے دور رہو۔

حضرت ابو مہران ؒ فرمایا کرتے تھے کہ میں گھر سے نکلتا ہوں تو تین کے درمیان ہوتا ہوں۔

1۔ اگر اپنے سے زیادہ عالم سے ملاقات ہو تو اس سے سیکھتا ہوں۔

2۔ اگر اپنے جیسے سے ملاقات ہو تو یہ میرے مذاکرات کا دن ہے۔

3۔ اگر اپنے سے کم علم والے سے ملاقات ہو تو یہ میرا ثواب کا دن ہے۔ (یعنی اسے سکھاتا ہوں اور ثواب کا امیدوار ہوں۔)

ابو جعفر محمد بن علی ؒ نے اپنے بیٹے کو نصیحت کی "پانچ آدمیوں سے مصاحبت نہ کرنا بلکہ راستہ چلتے ہوئے ان کے ساتھ بھی نہ چلنا۔"

1۔ جھوٹے کی۔ یہ قریب کو دور اور دور کو قریب ظاہر کرے گا۔

2۔ احمق کی۔ فائدہ پہنچانا چاہے گا مگر نقصان پہنچا بیٹھے گا۔

3۔ بخیل کی۔ وہ تجھے اس وقت چھوڑ دے گا جب تو اس کا محتاج ہو گا۔

4۔ صلہ رحمی نہ کرنے والے (بے وفا) کی۔ میں نے قرآن میں تین جگہ اس پر لعنت ہوتے پائی ہے۔

5۔ فاسق (بدکار) کی۔ کہ وہ تجھے ایک لقمہ یا اس سے کم میں فروخت کر دے گا۔

بیٹے نے پوچھا "لقمے سے کم تر کیا چیز ہے؟" فرمایا "لقمے کی امید پر یعنی طمع۔"

ایک بزرگ فرماتے تھے کہ پانچ آدمیوں کی مصاحبت سے دور رہو۔

1۔ بدعتی

2۔ فاسق

3۔ جاہل

4۔ دنیا کا لالچی

5۔ لوگوں کی بہت غیبت کرنے والا

حضرت سفیان ثوری" فرمایا کرتے تھے کہ احمق کے چہرے کی طرف دیکھنا ایک لکھی ہوئی خطا ہے۔

ایک حدیث پاک میں ہے:

"اللہ تعالیٰ کے ہاں بہترین ساتھی وہ ہے جو اپنے اصحاب کے ساتھ زیادہ نرم روی رکھے اور بہترین پڑوسی وہ ہے جو اپنے پڑوسی سے نرمی سے پیش آئے۔ جاہل کی مصاحبت سے دور رہو ورنہ اس کی صحبت تجھے بھی جاہل کردے گی یا اپنے مولیٰ کریم سے غافل کردے گی۔"

قرآن مجید میں دو آدمیوں کی مصاحبت سے بچنے اور ایک کی مصاحبت اختیار کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔

1۔ جاہل کے مصاحبت سے بچو۔ فرمایا گیا "فاستقیما و لا تتبعن سبیل الذین لا یعلمون" (یونس: آیت 89) [سو تم دونوں ثابت قدم رہو اور مت چلو راہ انکی جو نہیں جانتے]

2۔ غافل کی مصاحبت سے بچو۔ فرمایا گیا "و لا تطع من اغفلنا قلبہ عن ذکرنا" (الکھف: آیت 28) [نہ اطاعت کر اسکی جسکا دل ہم نے اپنی یاد سے غافل کر دیا]

3۔ منیب کی مصاحبت اختیار کرو۔ فرمایا گیا "و اتبع سبیل من اناب الی" (لقمان: آیت 15)

[اور اس کی راہ کا اتباع کر جس نے میری طرف رجوع کیا]

پس سالک کو چاہیے کہ اپنے مرشد اور پیر بھائیوں ہی سے مصاحبت رکھے کہ وہی اس

آیت کا مصداق ہوتے ہیں۔

**اخوت کے آداب :-** سالکین کو چاہیے کہ اخوت کے آداب کو ہر وقت پیش نظر رکھیں اور اپنا رہن سہن اس کے مطابق بنائیں۔ چند آداب درج ذیل ہیں۔

1)۔۔۔ محبت و موودت میں اپنے بھائیوں پر سبقت لے جانے کی کوشش کریں۔ نبی اکرم ﷺ کا فرمان ہے "جب بھی دو آدمیوں نے اللہ کی خاطر محبت کی تو ان میں سے اللہ تعالیٰ کو محبوب تر وہ ہے جو اپنے بھائی سے زیادہ محبت کرے۔" دوسری روایت میں ہے۔ "اللہ تعالیٰ کی خاطر اخوت قائم کرنے والوں میں سے اللہ تعالیٰ کو محبوب تر وہ ہے جو اپنے بھائی کیلئے زیادہ نرم ہو۔"

"اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب کو ارشاد فرمایا:

"واخفض جناحک للمومنین" (الحجر: آیت 88)

[اور مسلمانوں پر شفقت رکھئے]

اور صحابہ کرامؓ کے اوصاف کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا:

"رحمھاء بینھم" (الفتح: آیت 29)

[ایک دوسرے کے ساتھ نرم تھے]

کسی شاعر نے مومن کامل کے متعلق کہا:

ہو حلقۂ یاراں تو بریشم کی طرح نرم رزم حق و باطل ہو تو فولاد ہے مومن

مومن کا ایک وصف بتایا گیا **"اذلۃ علی المومنین اعزۃ علی الکافرین"** (المائدہ: آیت 54) [مہربان ہونگے وہ مسلمانوں پر سخت ہونگے وہ کافروں پر]

ایک اور جگہ فرمایا گیا:

**"وتواصو بالصبرو تواصو بالمرحمہ"** (البلد: آیت 17) [اور ایک دوسرے کو صبر کی وصیت کرتے رہے اور ایک دوسرے کو رحم کھانے کی وصیت کرتے رہے]

حدیث پاک میں ہے **"ارحموا من فی الارض یرحمکم من فی السماء"**

[تم زمین والوں پر رحم کرو! آسمان والا تم پر رحم کرے گا]

2)۔۔۔۔ اپنے بھائیوں کی حاجت روائی میں کوشاں رہیں۔ روز محشر بعض لوگ کہیں گے۔
"فما لنا من شافعين و لا صديق حميم" (الشعراء: آیت 100-101)
[پھر کوئی نہیں ہماری سفارش کرنے والا اور نہ کوئی دوست محبت کرنے والا]

اس آیت میں حمیم کے معنی ہیں ھمیم۔ یعنی ھاء کو قرب کے باعث حاء سے بدل دیا۔ یہ اہتمام سے ماخوذ ہے۔ یعنی "مهتمم بامره" [اس کے معاملہ کا اہتمام کرنے والا] اس سے معلوم ہوا کہ صدیق (دوست) وہی ہے جو تیرے امور کا اہتمام کرے۔ سلف صالحین کا طریقہ تھا کہ "جب ان کا ایک بھائی فوت ہوتا تو اس کے اہل و عیال کی چالیس چالیس برس تک خدمت کرتے اور انہیں صرف چہرہ غائب ہونے کی ہی تکلیف ہوتی تھی۔"

سیرت سلفؒ سے اخوت فی اللہ کے حقوق کے بارے میں واقعہ منقول ہے کہ ایک آدمی اپنے بھائی کے گھر میں آتا ہے او راس بھائی کو معلوم بھی نہیں۔ وہ اس کے گھر والوں سے پوچھتا ہے "تمہارے پاس آٹا ہے، گھی ہے، تمہیں فلاں چیز کی ضرورت ہے۔" اگر وہ جواب دیں کہ ہمارے پاس فلاں فلاں چیز نہیں تو وہ یہ تمام چیزیں خرید کر انہیں لا دیتا یعنی وہ اپنے اہل و عیال اور اپنے بھائی کے اہل و عیال میں فرق نہ رکھتا۔ اپنے بھائی کا بوجھ بھی خوشی خوشی اٹھاتا اور بتاتے ہیں کہ جب بھائی سے ملاقات ہوتی تو اس مدد کا ذکر تک نہ کرتا۔

روایت ہے کہ حضرت مسروقؒ نے کافی قرض لے رکھا تھا اور ان کے دوست حضرت خثیمہؒ پر بھی قرض تھا۔ چنانچہ حضرت مسروقؒ نے حضرت خثیمہؒ کا قرض ادا کر دیا اور انہیں معلوم نہ تھا جبکہ حضرت خثیمہؒ نے حضرت مسروقؒ کا قرض ادا کردیا اور انہیں یہ معلوم نہ تھا کہ کون ادا کر گیا۔ حضرت ابو الدرداءؓ نے ہل میں جتے ہوئے دو بیلوں کو دیکھا کہ ایک بیل رک کر بدن کھجلانے لگا تو دوسرا بیل بھی رک گیا۔ حضرت ابو الدرداءؓ یہ دیکھ کر رو پڑے۔ فرمایا کہ اگر حیوان ایک دوسرے کی اتنی رعایت کرتے ہیں تو دو بھائیوں کو ایک دوسرے کی کتنی رعایت کرنی چاہیے۔

3)۔۔۔۔ کسی غلطی کے ارتکاب پر اپنے بھائی کو رسوا نہ کرے بلکہ مناسب طریقے سے اصلاح کی کوشش کرے۔ حضرت ابو الدرداءؓ کے بارے میں مروی ہے کہ ایک نوجوان ان کی مجلس پر چھا

گیا حتیٰ کہ حضرت ابو الدرداءؓ اس کی نیکو کاری کی بناء پر اس سے محبت کرنے لگے۔ اچانک یہ نوجوان کوئی کبیرہ گناہ کر بیٹھا۔ بعض حاسدین اسے حضرت ابو الدرداءؓ کے پاس لے آئے اور کہا کہ کاش آپ اسے دور کر دیں۔ آپ نے فرمایا سبحان اللہ ہم ایک چیز کی وجہ سے اپنے دوست کو نہیں چھوڑ سکتے۔ اللہ تعالیٰ نے بھی اپنے پیغمبر علیہ السلام کو اپنے اہل کے بارے میں یہی حکم دیا۔

فان عصوک فقل انی بریء مما تعملون (الشعراء: آیت 216)

[پھر اگر تیری نافرمانی کرے۔ تو کہہ دے میں الگ ہوں تمہارے کام سے]

اس آیت میں یہ نہیں کہا کہ "میں تم سے نسبی طور پر ہی بے زار ہوں۔"

حضرت عمرؓ نے ایک آدمی سے مواخات کر رکھی تھی وہ غیر ملک چلے گئے تو غفلت میں پڑ گئے۔ جب حضرت عمرؓ کو پتہ چلا تو آپ نے ان کی طرف ایک مکتوب لکھا۔

"بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ حم تنزیل الکتب من اللہ العزیز العلیم۔ غافر الذنب و قابل التوب" (المومن: آیت 1، 2، 3)

[یہ کتاب اتاری گئی ہے اللہ کی طرف سے جو زبردست ہے ہر چیز کا جاننے والا ہے، گناہ بخشنے والا اور توبہ قبول کرنے والا ہے]

یہ لکھنے کے بعد اسے برے فعل پر ندامت دلائی۔ جب اس نے مکتوب پڑھا تو کہا۔ "اللہ تعالیٰ نے سچ فرمایا اور حضرت عمرؓ نے مجھے اچھی نصیحت کی۔" پھر وہ توبہ تائب ہو کر نیک ہو گیا۔ اپنے بھائی کی نصیحت پر عمل پیرا نہ ہونا سخت دلی اور کذب حال کی علامت ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے کاذبین کے متعلق فرمایا:

"ولکن لا تحبون النصحین" (الاعراف: آیت 79)

[اور لیکن تم نصیحت کرنے والوں کو پسند نہیں کرتے]

4)—— اپنے بھائی کے عیوب اور اس کی لغزشوں کی پردہ داری کرے۔ حدیث پاک میں ہے "ایسے برے پڑوسی سے اللہ کی پناہ مانگو کہ اگر وہ نیکی دیکھے تو اسے چھپا دے اور اگر وہ برائی دیکھے تو اسے ظاہر کر دے"۔

وصف عدالت میں امام شافعی کا قول علماء نے بہت پسند کیا ہے۔ محمد بن عبداللہ بن عبدالحکیم نے

امام شافعیؒ کو یہ فرماتے سنا۔

"ہر آدمی ایسا نہیں کہ اللہ تعالیٰ کی اطاعت ہی کرتا رہے اور نافرمانی نہ کرے اور ہر آدمی ایسا نہیں کہ اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کرتا رہے اور اطاعت نہ کرے۔اب جس کی نیکیاں اس کی برائیوں سے بڑھ گئیں تو یہ عدل ہے۔"

حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے اصحاب سے فرمایا "جب تمہارا بھائی سو رہا ہو اور اس کا کپڑا اس سے کھل جائے تو تم کیا کرتے ہو؟" انہوں نے عرض کیا "ہم اسے ڈھانپ دیتے ہیں اور پردہ کرتے ہیں۔" فرمایا "بلکہ تم اس کا پردہ کھولتے ہو۔" انہوں نے عرض کیا "سبحان اللہ یہ کون کرے گا۔" فرمایا "تم میں سے ایک آدمی اپنے بھائی کے بارے میں ایک بات سنتا ہے تو اس میں اضافہ کرکے اسے پھیلاتا ہے۔" (وہ پردہ کھولنے والا ہوا۔)

ایک حدیث پاک میں ہے جو شخص دنیا میں اپنے بھائیوں کی غلطیوں کی پردہ پوشی کرے گا اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کے گناہوں کی پردہ پوشی کرے گا۔

5)—— کسی معاملے میں اپنے بھائی کا راز نہ کھولے۔ حضرت عباسؓ نے اپنے بیٹے کو کہا۔

"میں دیکھتا ہوں کہ حضرت عمر بن خطابؓ آپ کو دوسروں پر مقدم رکھتے ہیں۔ اس لئے تین باتوں کا خیال رکھنا۔ ان کا کوئی راز نہ کھولنا، ان کے سامنے کسی کی غیبت نہ کرنا اور انہیں تمہارے جھوٹ کا تجربہ نہیں ہونا چاہیے۔" امام شعبیؒ نے جب یہ بات سنی تو فرمایا یہ کلمہ ہزار کلمات سے بہتر ہے۔ حفاظت راز کے بارے میں عبداللہ بن معتز کا شعر مشہور ہے۔

و مستودعی سراً تبراء ت کتمه  فاو دعته صدری فصارله قبراً

[اور میری جائے حفاظت راز ہے اس کا اخفاء ہی اقامت کر لیا۔ چنانچہ میں نے سینہ کو یہ امانت دی اور وہ اس کی قبر بن گیا]

حضرت عائشہ صدیقہؓ سے مروی ہے:

"مومن مومن کا بھائی ہے نہ وہ اسے غمزدہ کرتا ہے نہ ہی شرمندہ کرتا ہے۔"

6)—— سالک کو چاہیے کہ اپنے بھائی کیلئے غائبانہ دعا کرتا رہے۔ حدیث پاک میں ہے "آدمی کی اپنے بھائی کے معاملے میں وہ دعا قبول ہوتی ہے جو اپنے بارے میں قبول نہیں ہوتی۔" ایک

حدیث میں آتا ہے۔ "بھائی کی اپنے بھائی کے لئے غائبانہ دعا رد نہیں ہوتی اور فرشتہ کہتا ہے ولک مثل ھذا (اور تجھے بھی اسی قدر ملے) حضرت ابو الدرداءؓ فرمایا کرتے تھے۔ "میں سجدہ میں اپنے چالیس بھائیوں کیلئے دعا کرتا ہوں اور ان کے نام لیا کرتا ہوں۔" ایک بزرگ فرمایا کرتے تھے:

"ہمارے بڑوں کی دعائیں ہمارے گرد پہرہ دیا کرتی ہیں۔"

7)—— سالک کو چاہیے کہ اپنے بھائی کی وفات کے بعد اس کیلئے دعا کرے۔ کیا خبر اس کی دعا قبول ہو جائے اور حسن نیت کی وجہ سے مردے کی بخشش ہو جائے۔ حدیث پاک میں ہے۔ "قبر میں مردے کی مثال ایسے ہے جیسے کہ ڈوبنے والا ہر چیز سے لپٹ لپٹ جائے۔ وہ اپنے بیٹے یا والد یا بھائی کی دعا کا منتظر رہتا ہے اور زندوں کی دعاؤں سے مردوں کی قبروں پر پہاڑوں کے برابر انوارات آتے ہیں۔ کہا کرتے ہیں "جیسے دنیا میں زندوں کیلئے تحائف ہوتے ہیں۔ مردوں کیلئے دعائیں بمنزلہ ان تحائف کے ہیں۔" سلف صالحین اپنے بھائیوں کو اپنی وفات کے بعد دعائیں کرنے کی وصیت کرتے تھے۔ حضرت علیؓ فرمایا کرتے تھے "غریب وہ نہیں جس کے پاس مال نہ ہو بلکہ غریب وہ ہے جس کا کوئی حبیب نہ ہو۔" اللہ تعالیٰ نے مومنین کو کتنی اچھی اور خوبصورت دعا سکھائی۔

"ربنا اغفرلنا و لاخواننا الذین سبقونا بالایمان" (الحشر: آیت 10)

[اے ہمارے پروردگار! ہماری مغفرت فرما اور ہمارے ان ایمان والے بھائیوں کی جو ہم سے پہلے ایمان لا چکے ہیں]

8)—— سالک کیلئے ضروری ہے کہ اپنے بھائی کیلئے دسترخوان کو وسیع رکھے اور "انما نطعمکم لوجه الله" (الدھر: آیت 9) [بیشک ہم آپ کو اللہ کیلئے کھلاتے ہیں] پر عمل پیرا ہو۔ محمد بن واسعؒ ایک مرتبہ حضرت ابو سلیمان دارانیؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو انہوں نے عمدہ عمدہ مرغوب چیزیں دسترخوان پر رکھیں مگر ہمراہ کھانے کی بجائے فقط پاس بیٹھے محو گفتگو رہے اور فرمایا "میں نے یہ چیزیں تمہارے لئے چھپا رکھی تھیں۔" محمد بن واسع نے کہا "آپ ہمیں مرغوب چیزیں کھلاتے ہیں اور آپ خود نہیں کھاتے۔" فرمایا "میں انہیں نہیں کھاؤں گا۔ میں

انہیں چھوڑ چکا اور تمہارے سامنے اس لئے رکھتا ہوں کہ میں جانتا ہوں تم یہ چیزیں چاہتے ہو۔"

حضرت ابراہیم بن ادھمؒ اپنے بھائیوں کے آنے پر معیصہ شہر اور ساحلی بستیوں سے صنوبر، بادام اور بندق کا پھل توڑ کر لاتے اور فرماتے "کھاؤ"۔ وہ عرض کرتے "کاش آپ یہ کام چھوڑ دیتے اور اپنی نماز پڑھتے رہتے۔" وہ فرماتے "یہ میرے لئے نفلی نماز سے افضل ہے۔"

شریعت نے تو اپنے صدیق کے گھر سے بغیر اذن کھانا کھانے کی بھی اجازت دی ہے۔ نبی اکرم ﷺ نے حضرت بریرہؓ پر صدقہ کیا ہوا گوشت کھایا اور وہ موجود نہ تھیں۔ اس لئے کہ آپ کو معلوم تھا کہ آپ کا ایسا کرنا حضرت بریرہؓ کیلئے مسرت کا باعث ہوگا۔

ہاشم اوقصؒ نے دیکھا کہ حضرت حسن بصریؒ ایک سبزی فروش کی دکان پر بیٹھے اس ٹوکری سے یہ چیز اور اس ٹوکری سے وہ چیز کھا رہے ہیں تو کہا "اے ابو سعیدؒ! آپ ایک آدمی کا مال بغیر اس کی اجازت کے کیوں کھا رہے ہیں۔" فرمایا "اے لڑکے کھانے کی آیت پڑھنا۔ وہ خاموش رہے تو حضرت حسن بصریؒ نے یہ آیت پڑھی "و لا علی انفسکم ان تاکلوا من بیوتکم" سے لے کر "او صدیقکم" (النور: آیت 61) تک پڑھی۔

بعض سلف کا یہ حال تھا کہ اچانک مہمان آگئے۔ گھر میں کھانے کو نہ تھا۔ اپنے بھائی کے گھر گئے اور وہاں سے روٹیاں اور ہنڈیا پکی ہوئی اٹھا لائے اور مہمانوں کے سامنے رکھ دیں۔ جب وہ بھائی ملتا تو اس کام کو مستحسن سمجھتا اور کہا کرتا کہ اگر دوبارہ مہمان آئیں تو ایسا ہی کیجئے گا۔

حضرت محمد بن واسعؒ اور فرقد سنجیؒ کے اصحاب ان کے گھر میں آتے اور صاحب خانہ سے اجازت لئے بغیر ہی کھا لیا کرتے وہ فرمایا کرتے۔

"تم نے مجھے سلف صالحین کا اخلاق یاد دلا دیا۔ ہم اسی طرح تھے۔"

مالک بن دینارؒ اور محمد بن واسعؒ دونوں حضرت حسن بصریؒ کے گھر میں تشریف لائے۔ حضرت حسنؓ موجود نہ تھے۔ محمد بن واسعؒ نے چارپائی کے نیچے سے کھانے کی ٹوکری نکالی اور کھانے لگے حضرت حسن بصری تشریف لائے تو فرمایا:

"دور صحابہ میں ہم ایسے ہی تھے ہم ایک دوسرے سے تنفر نہیں کیا کرتے تھے۔"

سلف صالحین اپنے مسلمان بھائیوں سے اختلاط رکھتے، مل کر کھاتے کھلاتے، بازاروں میں

چلتے، ضروریات کی چیزیں خود خرید لاتے اور سامان خود اٹھا لیتے۔ صحابہؓ و تابعینؒ کی یہی سیرت تھی۔ حضرت عمرؓ اپنے گھر والوں کیلئے اپنی پیٹھ پر (خوراک وغیرہ) بوری اٹھا لیتے۔ حضرت علیؓ اپنے کپڑے اور ہاتھ میں کھجور اور نمک اٹھا لاتے اور فرمایا کرتے۔

لا ینقص الکامل من کمالہ ماجر من نفع الی عیالہ

[کامل اس وجہ سے ناقص نہیں ہوتا کہ اس نے اہل و عیال کے نفع کیلئے مشقت اٹھائی]

حضرت ابیؓ بن کعب، عبداللہ ابن مسعودؓ اور ابو ہریرہؓ کا یہی طریقہ تھا۔ یہ لکڑیاں خود لاتے۔ اپنے کاندھوں پر آٹے کی بوریاں اٹھا لاتے۔ نبی اکرم ﷺ کی عادت مبارکہ تھی کہ ایک چیز خریدتے تو خود اٹھا لیتے آپ کا صحابیؓ عرض کرتا "یہ مجھے دیجئے میں اٹھا لیتا ہوں۔" آپؐ فرماتے "چیز کا مالک اسے اٹھانے کا زیادہ حقدار ہے۔" نبی اکرم ﷺ بعض اوقات بکری کا دودھ دوہتے، اہل خانہ کے ہمراہ روٹیاں پکانے میں مدد کرتے، گھر میں جھاڑو دیتے حالانکہ آپ پر خشیت الٰہی اور محبت الٰہی کا غلبہ رہا کرتا تھا۔ (اس تفصیل سے یہ بات معلوم ہوئی کہ جو سالکین ذکر و اذکار اور وظائف و اوراد میں لگ کر گھر کے کام کاج سے علیحدگی اختیار کر لیتے ہیں اور اسے زہد و تقویٰ سمجھتے ہیں وہ غلطی پر ہیں۔

حضرت علیؓ کا قول ہے "میں اپنے بھائیوں کو جمع کر کے انہیں کھانا کھلاؤں یہ بات مجھے ایک غلام آزاد کرنے سے زیادہ محبوب ہے۔"

حضرت ابو سلیمان دارانیؒ فرماتے تھے "اگر میں ساری دنیا کا مالک بن جاؤں اور ساری دنیا کا نوالہ بنا کر اپنے بھائی کے منہ میں دے دوں تو بھی اسے کم سمجھوں گا۔ ایک مرتبہ فرمایا "میں اپنے ایک بھائی کو نوالہ کھلاتا ہوں تو اس کا ذائقہ اپنے حلق میں محسوس کرتا ہوں۔"

9)۔۔۔۔ سالک کو چاہیے کہ اپنے بھائی کی دلآزاری ہرگز نہ کرے۔ حضرت بکر بن عبداللہ مزنیؒ چھت کا پرنالہ اپنے صحن میں رکھا کرتے تھے تاکہ کسی کو تکلیف نہ پہنچے۔ ایک عالم حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ کے گھر مہمان بن کر ٹھہرے۔ حضرت نے کھانے کیلئے پھل پیش کئے۔ فراغت پر مہمان نے کہا کہ حضرت میں چھلکے باہر پھینک دیتا ہوں۔ فرمایا کہ آپ چھلکے ایک ہی جگہ باہر پھینک دیں گے۔ ہمسائے کے بچے دیکھیں گے تو ان کے دل میں پھل کھانے کی خواہش پیدا

ہوگی۔ جب ان بچوں کو گھر میں پھل کھانے کو نہ ملے گا تو ان کی دل آزاری ہوگی۔ اس نے کہا کہ حضرت آپ کیسے پھینکیں گے فرمایا ان چھلکوں کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے ایک اس جگہ، دوسرا دوسری جگہ اس طرح فاصلے فاصلے سے چھلکے پھینکوں گا کہ دیکھ کر اندازہ ہی نہ ہوگا کہ یہاں کسی نے پھل کھائے ہیں۔

پس مسلمان بھائی کی دل آزاری سے بچنا چاہیے اور اس کا تذکرہ ہمیشہ اچھے الفاظ میں کرنا چاہیے۔ حضرت ابن عباسؓ نے حضرت مجاہدؒ کو وصیت کی:

"جب تیرا بھائی تجھ سے غائب ہو تو اس کا ذکر اسی طرح کر جیسے کہ اگر تو اس سے غائب ہو تو اپنا ذکر ہونا پسند کرتا اور جیسے تو چاہتا ہے کہ تجھے معاف کر دیا جائے اس طرح اسے بھی معاف کر۔"

ایک بزرگ فرمایا کرتے تھے "میں نے غیر حاضری میں جب بھی کسی بھائی کا ذکر کیا تو یہ فرض کر لیا کہ وہ یہیں بیٹھا ہے۔ چنانچہ میں نے اس کے بارے میں وہی کہا جو وہ اپنی موجودگی میں سننا پسند کرتا ہے۔" ایک دوسرے کے ساتھ نزاع کی کیفیت پیدا نہ ہونے دی جائے۔ ابو اسامہ باہلیؓ کی حدیث میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ ہمارے پاس تشریف لائے اور ہم جھگڑ رہے تھے۔ آپؐ غضبناک ہوئے اور فرمایا "نزاع کرنا چھوڑ دو، اس لئے کہ اس میں بھلائی کم ہے۔ نزاع چھوڑ دو اس لئے کہ اس کا فائدہ کم ہے اور یہ بھائیوں کے درمیان عداوت بھڑکاتا ہے۔"

عبدالرحمٰن بن جبیر بن نفیر نے اپنے والد سے نقل کیا کہ میں یمن میں تھا اور میرا ایک پڑوسی یہودی تھا۔ وہ مجھے تورات کی باتیں بتایا کرتا۔ ایک دن میں نے اسے بتایا کہ اللہ تعالیٰ نے ہمارے اندر ایک نبیؐ مبعوث فرمایا۔ اس نے ہمیں اسلام کی دعوت دی۔ ہم نے اسلام قبول کر لیا اور اللہ تعالیٰ نے ہم پر تورات کی تصدیق کرنے والی کتاب بھیجی۔ یہودی نے کہا:

"تم نے سچ کہا مگر تم پر جو نازل ہوا اس کی تم لوگ تاب نہیں رکھتے۔ ہم اس نبیؐ کی اور اس کی امت کی صفات تورات میں پاتے ہیں کہ کسی آدمی کے لئے جائز نہیں کہ وہ علم رکھتا ہو اور گھر کی چوکھٹ سے نکلے تو اس کے دل میں اپنے مسلمان بھائی کے خلاف ناراضگی ہو۔"

سلف صالحین کا قول ہے کہ شیطان جس قدر اللہ تعالیٰ کی خاطر مواخات قائم کرنے والوں سے جلتا اور حسد کرتا ہے اسقدر وہ نیکی میں تعاون کرنے والوں کے درمیان تفریق پیدا نہیں کرتا۔

اس کا صرف یہی کام ہے اور وہ دوسرے کاموں سے فارغ ہے۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

"قل لعبادی یقول التی ھی احسن ان الشیطن ینزغ بینھم"

(بنی اسرائیل: آیت53)

[اور کہہ دے میرے بندوں کو کہ بات وہی کہیں جو بہتر ہو۔ شیطان جھگڑواتا ہے آپس میں]

حضرت یوسف علیہ السلام کے واقعات بتاتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

"من بعد ان نزغ الشیطن بینی و بین اخوتی" (یوسف: آیت 100)

[بعد اس کے کہ جھگڑا اٹھایا شیطان نے میرے اور میرے بھائیوں کے درمیان]

سالک کو چاہیے کہ اپنے دینی بھائی کو نصیحت کرے مگر فضیحت سے بچے۔ نصیحت کہتے ہیں تنہائی میں اچھی بات سمجھانے کو اور فضیحت کہتے ہیں لوگوں میں بیٹھ کر غلطیوں کی نشاندہی کرنے کو تاکہ بھائی شرمندہ ہو۔ اسی طرح عتاب کرے مگر توبیخ سے بچے۔ عتاب کہتے ہیں خلوت میں ناراض ہونے کو اور توبیخ کہتے ہیں لوگوں کے سامنے ناراض ہوئے کو۔

اسی طرح مدارات کرے مگر مداہنت سے بچے۔ مدارات کہتے ہیں کہ اللہ کی رضا کیلئے بھائی کا قرض ادا کر دیا وغیرہ اور مداہنت کہتے ہیں کہ تو کسی کام کے ذریعے دنیا چاہے اور نفسانی مزے کیلئے ایک کام کرے۔

اسی طرح غبطہ کرے مگر حسد سے بچے۔ غبطہ (رشک) کہتے ہیں کہ جو انعام تو بھائی پر دیکھے وہ اپنے لئے بھی چاہے۔ یہ نہ چاہے کہ بھائی کا انعام ختم ہو۔ حسد یہ ہے کہ جو انعام بھائی کے پاس ہے وہ لینا چاہے جبکہ وہ انعام بھائی کے پاس نہ رہے۔

اسی طرح فراست پر اعتماد کرے مگر بدظنی سے بچے۔ فراست کہتے ہیں کہ اپنے وجدان باطنی کے ذریعے بھائی کی برائی کا اندازہ کر لینا اور بدظنی کہتے ہیں کہ اپنے خبث باطن کی وجہ سے بھائی کو برا سمجھنا۔ یہ بدظنی حرام ہے۔ رسول اکرم ﷺ سے مروی ہے۔

"ایک دوسرے سے بغض نہ رکھو۔ ایک دوسرے سے دشمنی و اختلاف نہ رکھو۔ باہم

حسد نہ کرو۔ نہ ہی باہم قطع تعلق کرو اور اللہ کے بندے! بھائی بھائی بن جاؤ۔"

متقی آدمی کی علامت یہ ہے کہ اگر باہم دو بھائیوں میں کسی وجہ سے تفریق بھی ہو جائے تو انقطاع ہو جانے پر بھی خوش روئی اور حسن خلق کا مظاہرہ کرے۔ بقول شاعر

ان الکریم اذا تقضی ودہ یخفی القبیح و یظہر الاحسانا

و تری اللئیم اذا تصرم حبلہ یخفی الجمیل و یظہرا البہتانا

[شریف آدمی جب محبت ختم کرتا ہے تو برائی چھپاتا اور نیکی ظاہر کرتا ہے۔ اور کمینے آدمی کی جب رسی ٹوٹتی ہے تو اچھائی چھپاتا اور بہتان ظاہر کرتا ہے]

نبی اکرم ﷺ نے ایک مرتبہ دعا مانگی تو درج ذیل الفاظ سے [illegible]ں۔ "یامن اظہرالجمیل و سترالقبیح ولم یواخذ بالجریرہ ولم یہتک السر"

[اے جس نے اچھائی ظاہر کی اور برائی پر پردہ ڈال دیا اور گناہ پر مواخذہ نہیں کیا اور پردہ دری نہیں کی]

ان مندرجہ بالا صفات کو اپنے اندر پیدا کرنا ہی تخلقوا باخلاق اللہ تعالیٰ کہلاتا ہے۔ سالک کو چاہیے کہ یہ دعا اکثر مانگا کرے۔

"ربنا اغفرلنا ولاخواننا الذین سبقونا بالایمان ولا تجعل فی قلوبنا غلا للذین آمنوا۔ ربنا انک رؤف رحیم۔" (الحشر: آیت 10)

[اے ہمارے پروردگار! ہم کو بخش دے اور ہمارے بھائیوں کو بھی جو ہم سے پہلے ایمان لا چکے ہیں]

ایک مرتبہ نبی علیہ السلام تشریف فرما تھے کہ ایک صحابیؓ سامنے سے آئے۔ ابھی وہ دور ہی تھے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا "جنتی آ رہا ہے۔" پھر کچھ دن کے بعد اسی طرح ہوا کہ آپؐ نے اسے دیکھ کر فرمایا "جنتی آرہا ہے"۔ ایک دوسرے صحابیؓ یہ سن کر رشک کرنے لگے۔ دل میں سوچا کہ کسی طرح اس بھائی کا خاص عمل دیکھوں جس کی وجہ سے انہیں جنت کی بشارت نصیب ہوئی۔ پس وہ تین دن کیلئے اس بھائی کے گھر مہمان بن کر وارد ہوئے۔ دن رات اپنے بھائی کے اعمال کو ملاحظہ کیا کوئی خاص بات نظر نہ آئی جو امتیازی حیثیت رکھتی ہو۔ تیسرے دن اس بھائی سے پوچھ لیا کہ آپ کونسا ایسا عمل کرتے ہیں جس کی وجہ سے آپ کو نبی اکرم ﷺ

نے جنت کی بشارت دی۔ انہوں نے کہا کوئی خاص عمل تو نہیں البتہ رات جب میں سونے لگتا ہوں تو اپنے مسلمان بھائیوں کی طرف سے دل کو صاف کر لیتا ہوں۔ شاید یہ سینہ بے کینہ اللہ تعالیٰ کو ایسا پسند آیا ہو کہ دنیا میں جنت کی بشارت نصیب ہوئی۔

مواخات کو قائم و دائم رکھنے کیلئے دو صفات مرکزی حیثیت رکھتی ہیں ایک تواضع دوسری ایثار۔ حدیث پاک میں آتا ہے "من تواضع لله رفعه الله" [جس نے اللہ کیلئے تواضع کی اسے اللہ نے بلندی دی]

زمین کی طرح جس نے عاجزی و انکساری کی خدا کی رحمتوں نے اس کو ڈھانپا آسماں ہو کر

ایک بزرگ اپنے متوسلین سے فرمایا کرتے تھے:

"ایک کتے نے اصحاب کہف کا ساتھ دیا تو اس کتے کے ساتھ جنت کا وعدہ ہوا اور اس کا تذکرہ قرآن مجید میں ہوا۔ تم اپنے احباب کو اصحاب کہف کی مانند سمجھا کرو اور اپنے آپ کو ان کا کتا تصور کیا کرو۔ پس تمہیں بھی اپنے احباب کی وجہ سے جنت میں داخلہ نصیب ہوگا۔"

حضرت خواجہ فضل علی قریشیؒ اپنے مریدین سے فرمایا کرتے کہ فقیرو! دیکھو سر اونچا ہے جب بھی کوئی غلطی سرزد ہوتی ہے تو سر پر جوتے لگتے ہیں۔ پاؤں نیچے ہیں لہذا جب بھی عزت ملتی ہے تو لوگ پاؤں پکڑتے ہیں اور منت سماجت کر کے مناتے ہیں۔ پس تم غرور و تکبر سے بچو۔ سالک کو چاہیے کہ اپنے دینی بھائی کیلئے اس طرح بچھ جائے کہ اگر وہ سینے پر پاؤں رکھ کر بھی گزر جائے تو یہ برا نہ مانے۔

ایک بزرگ تواضع کی فضیلت یوں بیان فرمایا کرتے تھے:

"انسان سجدے کی حالت میں اپنی پیشانی کو زمین پر ٹکا دیتا ہے یہ جھکنا اللہ تعالیٰ کو اتنا پسند آیا کہ فرمایا انسان جتنا میرے قریب سجدے کی حالت میں ہوتا ہے اتنا کسی دوسری حالت میں نہیں ہوتا۔"

دوسروں کو اپنے سے بہتر اور افضل تصور کرنا تواضع کی علامت ہے۔ سالک اپنے سے عمر میں بڑوں کا اس لئے ادب کرے کہ ان کی نیکیاں مجھ سے زیادہ ہیں اور اپنے سے چھوٹوں پر اس لئے شفقت کرے کہ ان کے گناہ مجھ سے کم ہیں۔

ایک مرتبہ چند سالکین اپنے شیخ کی خانقاہ میں حاضری کیلئے پیدل جا رہے تھے۔ ایک آدمی نے انکو دیکھا تو سوچا کہ چلو ان میں سے جو بھی بڑا بزرگ ہوگا اس سے دعا کرواؤنگا۔ چنانچہ پہلے سے مصافحہ کیا اور کہا کہ آپ بزرگ ہیں میرے لئے دعا کریں۔ وہ کہنے لگے میں تو خادم ہوں بزرگ تو وہ ہیں جو میرے پیچھے آ رہے ہیں۔ چنانچہ اس نے دوسرے سے دعا کیلئے کہا اس نے بھی وہی جواب دیا کہ میں تو خادم ہوں بزرگ تو وہ ہیں جو میرے پیچھے آ رہے ہیں۔ کرتے کرتے سب گزر گئے۔ جب آخری صاحب گزرنے لگے تو اس شخص نے ان سے دعاؤں کی گذارش کی کہ آپ بزرگ ہیں میرے لئے دعا کریں۔ وہ فرمانے لگے اوہو۔ میں تو خادم ہوں بزرگ تو وہ تھے جو آگے گزر گئے۔ اللہ اکبر۔ گویا سب دوسروں کو اپنے سے افضل و اعلیٰ سمجھتے تھے۔

ایثار کہتے ہیں کہ اپنی ضرورت کے باوجود اپنے بھائی کو اپنے آپ پر ترجیح دینا۔ چنانچہ صحابہ کرامؓ کی خاص صفت بتائی گئی۔ "ویوثرون علی انفسھم ولو کان بھم خصاصہ" (الحشر: آیت 9) [وہ انکو اپنے پر ترجیح دیتے ہیں حالانکہ وہ خود اس کے زیادہ مستحق ہوتے ہیں] ایک صحابیؓ کا مشہور واقعہ ہے کہ مہمان گھر آئے تو دسترخوان بچھا کر چراغ بجھا دیا خود کھانا نہ کھایا تاکہ مہمان پیٹ بھر کر کھالے۔

شیخ ابو الحسن انطاکیؒ کے پاس شہر "رے" میں 30 سالکین جمع ہوئے۔ پانچ آدمیوں کا کھانا تھا۔ خادم نے دسترخوان پر کھانا چن دیا اور بہانے سے چراغ بجھا دیا۔ سب سالکین اندھیرے میں اس طرح اپنے ہاتھ کھانے اور منہ کی طرف بڑھاتے رہے جیسے خوب مزے مزے سے کھانا کھا رہے ہوں۔ بعض اپنا منہ اس طرح چلاتے رہے جیسے کھانا چبا چبا کر کھا رہے ہوں۔ کافی دیر کے بعد وہ دستر خوان سے اٹھ گئے۔ سالکین کے چلے جانے کے بعد جب چراغ روشن کیا گیا تو خادم نے دیکھا کہ کھانا بچا ہوا ہے ہر کسی نے کم کھایا تاکہ میرا دوسرا بھائی کھانا کھالے۔ یہی اخلاق صحابہ کرامؓ سے منقول ہیں۔ ایک بکری کا سر سات گھروں سے ہوتا ہوا پھر پہلے گھر پہنچ گیا۔

سیدنا علیؓ اور سیدہ فاطمہؓ نے تین دن پانی سے سحری و افطاری کی مگر اپنا کھانا سائلین کو دے دیا چنانچہ آیات نازل ہوئیں۔ "ویطعمون الطعام علی حبہ مسکینا و یتیما و اسیرا" (الدھر: آیت 8)

[اور وہ لوگ (محض) خدا کی محبت سے غریب اور یتیم اور قیدی کو کھانا کھلاتے ہیں]

حضرت حذیفہؓ سے جنگ یرموک میں ایک زخمی مجاہد نے پانی مانگا تو دوسری طرف سے حضرت ہشام بن العاص نے آہ کی۔ اس مجاہد نے اپنا منہ بند کر لیا اور دوسرے کی طرف اشارہ کیا کہ پہلے اسے پانی پلائیں۔ جب دوسرے کو پلانے لگے تو تیسری طرف سے آواز آئی۔ دوسرے نے تیسرے کے پاس بھیج دیا۔ پانی پلانے والے جب وہاں پہنچے تو وہ فوت ہوگئے۔ جب دوسرے کی طرف لوٹ کر آئے تو دیکھا کہ وہ بھی فوت ہوگئے جب پہلے کی طرف آئے تو وہ بھی شہید ہوگئے۔ انسانی تاریخ میں ان مجاہدین نے ایثار کا ایک نیا باب رقم کیا کہ عین جان کنی کے عالم میں خود پانی نہ پیا اور دوسرے کی طرف بھیجا خود پیاس کی حالت میں اپنی جان جان آفریں کے سپرد کر دی۔

ایک مرتبہ حکومت وقت نے شیخ ابو الحسن نوریؒ، شمامؒ اور رقامؒ کو گرفتار کیا تاکہ قتل کر دیا جائے۔ جب سر اڑانے لگے تو شیخ ابو الحسن نوریؒ پہلے جلاد کی طرف بڑھے تاکہ انہیں قتل کر دیا جائے، پوچھا گیا کہ پہل کیوں کی؟ فرمایا اسلئے کہ میرے بھائی چند لمحے اور جی لیں۔ سبحان اللہ مواخات کے پودے کی آبیاری ایثار کے پانی سے کرتے رہیں تو یہ ایسا درخت بن جاتا ہے۔

"اصلها ثابت و فرعها فی السماء" (ابراہیم: آیت 24)

[جس کی جڑ خوب گڑی ہوئی ہو اور اس کی شاخیں آسمان میں جا رہی ہوں]

اسلام نے تو تھوڑی دیر کی مصاحبت اختیار کرنے والوں کے ساتھ بھی ایثار کا برتاؤ کرنے کی تعلیم دی ہے پھر پیر بھائیوں اور عزیز و اقارب کا تو کیا کہنا۔

نبی اکرم ﷺ کے بارے میں مروی ہے کہ ایک آدمی نے راستہ میں آپؐ کی مصاحبت اختیار کی۔ جب ایک جنگل میں پہنچے تو نبی اکرم ﷺ نے پیلو کی دو مسواکیں توڑیں ان میں سے ایک ٹیڑھی تھی دوسری سیدھی۔ آپ نے ٹیڑھی خود لے لی اور سیدھی اپنے ساتھی کو دے دی۔ اس آدمی نے عرض کیا "آپ مجھ سے زیادہ سیدھی (مسواک) کے حقدار ہیں۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

"جو آدمی بھی کسی کی مصاحبت کرتا ہے چاہے دن کی ایک گھڑی کرے تو اللہ تعالیٰ اس سے

مصاحبت کے بارے میں پوچھے گا کہ کیا اس میں اللہ عزوجل کا حق ادا کیا یا نہیں۔ میں اس بات کو ناپسند کرتا ہوں کہ مجھ پر تیرا ایسا حق ہو جو میں نے ادا نہ کیا ہو۔"

اخوت فی اللہ، محبت فی اللہ اور حسن مصاحبت دراصل سلف صالحین کے طرق تھے۔ آج یہ ناپید ہو گئے ان کے آثار جاتے رہے۔ جو ان پر عمل کرے اس نے انہیں زندہ کیا اور جس نے انہیں زندہ کیا اسے بعد میں عمل کرنیوالوں جیسا اجر ملے گا۔ جس سالک کو نیک مخلص بھائی مل جائے وہ اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرے کہ تمام تعریفیں اس اللہ کیلئے ہیں جو تمام جہانوں کے پروردگار ہے۔

نوٹ :۔ اخوت اسلامی کے تحت دیئے گئے اکثر واقعات شیخ ابو طالب مکی" کی کتاب "قوت القلوب" سے اخذ کئے گئے ہیں۔



باب 13

# سوالات و جوابات

سوال نمبر1 :- شیخ کو مریدوں پر تنقید کرنے اور ڈانٹ ڈپٹ کرنے کے باوجود مریدوں کی محبت کیوں ملتی ہے۔

جواب :- ڈاکٹر علاج معالجہ کے لئے اگرچہ نشتر لگاتا ہے مگر شفاء حاصل ہونے کے بعد لوگ دعائیں دیتے ہیں۔

سوال نمبر2 :- پیر سے محبت رکھنے کے بارے میں شریعت کی کوئی دلیل بھی پیش کی جاسکتی ہے۔ یا نہیں؟

جواب :- ایک مرتبہ نبی علیہ السلام نے حضرت ابوبکرؓ سے پوچھا' تو کس کو دوست رکھتا ہے؟ "عرض کیا کہ آپ ﷺ کو۔" آپؐ نے پوچھا کہ "اللہ تعالٰی سے بھی زیادہ؟" عرض کیا "جی ہاں' اگر آپ ﷺ نہ ہوتے تو ہم بت پرست ہوتے۔"

سوال نمبر3 :- آج کل کامل پیر کے نااہل بیٹے کو بھی پیر سمجھا جاتا ہے' کیا یہ ٹھیک ہے؟

جواب :- جس طرح ڈاکٹر کے بیٹے کو ڈاکٹر ماننے کے لئے کوئی تیار نہیں ہوتا' جب تک وہ باقاعدہ ڈاکٹری کا علم حاصل نہ کرے۔ اسی طرح پیر کا بیٹا پیر نہیں ہو سکتا جب تک کہ وہ باقاعدہ نسبت اخذ نہ کرے۔ ہاں اگر نسبت اخذ کرے تو پیر کا بیٹا "نور علی نور" ہوتا ہے۔ اس سے ہی بیعت کی تجدید کرنا افضل ہے۔

سوال نمبر4 :- بعض لوگ کہتے ہیں کہ پیر کامل نہ بھی ہو تو کوئی حرج نہیں' یقین پکا ہونا چاہئے۔

جواب :- جس طرح ایک قیدی دوسرے قیدی کو نہیں چھڑا سکتا یا ایک سویا ہوا دوسرے سوئے ہوئے کو نہیں جگا سکتا یا ایک اندھا دوسرے اندھے کو راستہ نہیں دکھا سکتا اسی طرح ایک غافل دوسرے غافل کو ذاکر نہیں بنا سکتا۔ جب پیر ہی کامل نہیں تو مرید کامل کیسے بنے گا۔

سوال نمبر5 :- جب قرآن وحدیث موجود ہیں تو پیر پکڑنے کی کیا ضرورت ہے۔ انسان اپنی اصلاح خود کیوں نہیں کرسکتا؟

جواب :- صحابہ کرامؓ نے قرآن اترتے ہوئے دیکھا' صاحب قرآن کو دیکھا' نبیؐ کے فرمان کو اپنے کانوں سے سنا۔ مگر اپنا تزکیہ خود نہ کرسکے بلکہ نبی علیہ السلام نے ان کا تزکیہ کیا۔ قرآن پاک میں "ویزکیھم" کے لفظ سے معلوم ہوتا ہے کہ مزکی کی ضرورت پڑتی ہے۔ آج اس گئے گزرے دور میں بھلا ہم اپنی اصلاح خود کیسے کرسکتے ہیں؟ جس طرح درخت کو اپنے پھل بوجھل محسوس نہیں ہوتے اسی طرح انسان کو بھی اپنے عیوب برے محسوس نہیں ہوتے۔ شیخ کے بغیر تزکیہ حاصل کرنے کی مثال ایسے ہی ہے جیسا کہ ایک آدمی کہے کہ میں بیمار تو ہوں مگر میڈیکل کی کتابیں موجود ہیں خود پڑھ کر اپنا علاج کرلوں گا۔ کیا اسے عقلمند کہا جائے گا؟

سوال نمبر6 :- بعض سالکین اپنے اوپر مباحات کا دائرہ تنگ کرلیتے ہیں' یہ کیسا ہے؟

جواب :- مباحات میں وسعت اس لئے نہیں کہ ہر شخص ہر مباح کو استعمال ہی کرے بلکہ کیا معلوم کس کو کس وقت کس چیز کی ضرورت پیش آجائے۔ اسی لئے بعض مشائخ تمباکو کھانا پینا تو بڑی دور کی بات ہے پان کھانے اور چائے پینے سے بھی پرہیز کرتے ہیں۔

سوال نمبر7 :- بعض اوقات سالکین پر کبھی عجیب کیفیات ہوتی ہیں اور کبھی کچھ بھی نہیں اس کی کیا وجہ ہے؟

جواب :- سالک کی مثال درخت کی سی ہوتی ہے۔ ایک وقت آتا ہے درخت پر کونپلیں پھوٹتی ہیں نئے نئے پتے نکلتے ہیں پھر نئے پتے نکلنا بند ہوجاتے ہیں اس کا یہ مطلب نہیں کہ درخت کی ترقی رک گئی بلکہ اس وقت درخت اپنے تنے شاخیں مضبوط کر رہا ہوتا ہے۔ یہی معاملہ سالک کے ساتھ ہوتا ہے۔

سوال نمبر8 :- سالک کو کیسے پتہ چلتا ہے کہ اس کا مشرب کیا ہے؟

جواب :- سالک جس نبیؑ کے زیر قدم ہو' اس نبی علیہ السلام کی صفات کا پرتو سالک کی شخصیت پہ واضح نظر آتا ہے۔ جو موسوی المشرب ہوگا اسے کلام الٰہی سے شغف زیادہ ہوگا ابراہیمی المشرب کو توکل علی اللہ اور مہمان نوازی میں خصوصیت نصیب ہوگی۔ عیسوی المشرب کی زندگی میں زہد فی الدنیا غالب ہوگا اس میں سلبی قوت بہت زیادہ ہوگی محمدی المشرب کو اتباع سنت اور اخلاق محمدیہ سے شغف زیادہ ہوگا۔

سوال نمبر9 :- اگر اولیاء اللہ کا فیض مرنے کے بعد بھی رہتا ہے تو دوسرے شیخ سے بیعت ہونے کی کیا ضرورت ہے؟

جواب :- فیض تو رہتا ہے مگر اس قدر نہیں کہ ناقص کو کامل بنا سکے۔

سوال نمبر10 :- کوئی شیخ اپنے مرید کو عاق کرے اور مرید کا اعتقاد سالم رہے تو بیعت قائم رہتی ہے یا نہیں؟

جواب :- شیخ ناراض ہوجائے مگر مرید کا اعتقاد باقی و قائم رہے تو بیعت باقی رہتی ہے۔ غزوہ تبوک میں حضور ﷺ حضرت کعب بن مالکؓ سے منقبض ہوگئے تھے مگر ان کا اعتقاد درست رہا لہٰذا کامیابی ہوئی۔

سوال نمبر11 :- اگر کسی مرید کا اعتقاد پیر کے بارے میں جاتا رہے اور شیخ بیعت واپس نہ کرے تو بیعت رہتی ہے یا نہیں؟

جواب :- بیعت ٹوٹ جاتی ہے۔ حضرت عبداللہ بن جابرؓ سے روایت ہے ایک اعرابی نے رسول اللہ ﷺ سے پاس رہنے کی بیعت کی مگر بخار ہوا۔ اور وہ بغیر اجازت چلا گیا تو نبیؐ نے فرمایا: مدینہ بھٹی کی مانند ہے اپنے میل کو دور کرتا ہے اور اپنے اچھے کو خالص کرتا ہے۔

سوال نمبر12 :- پیر کا مرید سے تعلق کیسا ہونا چاہئے؟

جواب :- وہی ہونا چاہئے جو سیدنا صدیق اکبرؓ کا حضرت نبی اکرم ﷺ سے تھا۔ ایک مرتبہ

نبی علیہ السلام نے فرمایا: مجھے تین چیزیں پسند ہیں۔ جواب میں سیدنا صدیق اکبرؓ نے عرض کیا: یا رسول اللہ مجھے بھی تین چیزیں پسند ہیں۔ (1) آپؐ کے چہرہ انور کو دیکھتے رہنا۔ (2) آپؐ پر اپنا مال خرچ کرنا (3) میری بیٹی آپؐ کے نکاح میں ہے۔ سوچئے ان تینوں کا مرکز و محور ایک ہی ذات تھی۔ پس مرید کو اپنے شیخ سے ایسا ہی والہانہ تعلق ہونا چاہئے۔

سوال نمبر13:۔ سلوک میں ذکر ہی سے فائدہ ہوتا ہے یا کسی اور چیز سے بھی؟

جواب:۔ سالک کو ابتدا میں ذکر سے فائدہ ہوتا ہے۔ پھر ایک وہ وقت آتا ہے کہ ذکر خواہ نفی واثبات ہی کیوں نہ ہو' مفید نہیں رہتا۔ بلکہ فکر کام آتا ہے۔ اس منزل پر تلاوت قرآن' کثرت نوافل' تبلیغ وتدریس اور تصنیف سے فائدہ ہوتا ہے پھر قرب بالفرائض کا درجہ آتا ہے خواہ وہ اللہ کی طرف سے مقرر ہوں یا بندوں کی طرف سے۔ مثلاً شیخ نے کہا خانقاہ میں خدمت کرو اب یہ خدمت کرنا فائدہ زیادہ دے گا بہ نسبت ذکر و فکر کے۔ اسے قرب بالفرائض کہتے ہیں۔

سوال نمبر14:۔ اسباق کے خواص سے کیا مراد ہے؟

جواب:۔ ہر سبق سے رذائل کا ازالہ وابستہ ہے پیر اس پر نظر رکھتا ہے کہ رذائل دور ہوئے یا نہیں۔ جب ایک کے رذائل دور ہو جاتے ہیں تو شیخ دوسرا سبق دے دیتا ہے۔

سوال نمبر15:۔ قرب بالنوافل سے کیا مراد ہے؟

جواب:۔ سالک فنائے کامل حاصل کرنے کے بعد قرب بالنوافل سے ترقی پاتا ہے یعنی اپنی طرف سے جو چاہتا ہے عبادت کرتا ہے اس کے بعد اللہ تعالیٰ اس سے جو دین کا کام لینا چاہیں اس میں لگا دیتے ہیں' یہ قرب بالفرائض کہلاتا ہے۔ کسی کو تبلیغ کا کام' کسی کو تدریس کا اور کسی کو تصنیف و تالیف کا کام سپرد کیا جاتا ہے۔ قرب بالفرائض والا فرائض کو چھوڑ کر نوافل میں مشغول ہوجائے تو گرفت کی جاتی ہے جیسے حضرت داؤد علیہ السلام کی خلوت میں آدمیوں کو بھیج کر تنبیہہ فرمائی۔

سوال نمبر16:۔ نفی اثبات حبس دم کے ساتھ ایک دفعہ میں اکیس سے زیادہ کرسکتے ہیں یا نہیں؟

جواب :- سالک کو اول یہ ذکر بلحاظ شرائط 21 مرتبہ تک پہنچانا چاہئے پھر اس سے زیادہ کرے تو فائدہ ہے۔ مکتوبات معصومیہ میں کسی صاحب نے لکھا کہ میں ایک سانس میں ایک سو ایک بار نفی اثبات کرتا ہوں حضرت خواجہ محمد معصومؒ نے اس کی حوصلہ افزائی فرمائی۔

سوال نمبر17 :- کیا قرات قرآن سے وہ نتائج واثرات حاصل ہوتے ہیں جو صوفیہ کے بتائے ہوئے اذکار سے حاصل ہوتے ہیں؟

جواب :- ابتداء میں سالک کی زیادہ ترقی ذکر سے ہوتی ہے حتی کہ فنائے قلب اور فنائے نفس نصیب ہو جائے پھر تلاوت' نوافل اور دوسرے دینی اشغال سے زیادہ ترقی ہوتی ہے۔

سوال نمبر18 :- جن کے اسباق زیادہ ہیں انہیں وقت پورا نہ ملے تو کیا کریں؟

جواب :- ایسی صورت میں صرف نیت کرکے لطائف پر سے توجہ کرتے ہوئے گزر جائیں تو بھی فائدہ سے خالی نہیں ہوگا۔

سوال نمبر19 :- نسبت سلب ہوجانے کا کیا مطلب ہے؟

جواب :- نسبت نام ہے اس تعلق کا جو بندے کو اللہ تعالیٰ سے ہوتا ہے۔ اس تعلق کو کوئی سلب نہیں کرسکتا البتہ کیفیات وواردات سلب کی جاسکتی ہیں۔

سوال نمبر20 :- بعض لوگ چلتے پھرتے ہروقت تہلیل لسانی (کلمہ کا ذکر) کرتے رہتے ہیں کیا یہ جائز ہے؟

جواب :- سو فیصد جائز بلکہ مستحسن ہے حضرت خواجہ عزیزان علی رامتینیؒ سے ایسا ہی سوال پوچھا گیا تو فرمایا: شریعت نے قریب المرگ کو کلمہ کی تلقین کرنے کا حکم دیا ہے۔ میں ہروقت اپنے آپ کو قریب المرگ سمجھتا ہوں۔ لٰہذا اپنے نفس کو کلمے کی تلقین کرتا رہتا ہوں۔

سوال نمبر21 :- جو لوگ سفر کے دوران جیب میں قرآن پاک رکھتے ہیں اور مجبوراً پیشاب کے لئے بیت الخلاء میں جاتے ہیں تو کیا حکم ہے؟

جواب :- جیب کا حکم غلاف کا سا ہونا چاہئے' تاہم بہتر ہے کہ قرآن مجید کو کسی پلاسٹک وغیرہ

کے غلاف میں لپیٹ کر جیب میں رکھیں۔

سوال نمبر22 :۔مومن کو نماز کا انتظار کیوں رہتا ہے؟

جواب :۔نماز جب روح کی غذا بن جاتی ہے تو نماز پڑھنے کے لئے دل اسی طرح بیتاب ہوتا ہے جیسے روٹی کھانے کے لئے معدہ بیتاب ہوتا ہے۔

سوال نمبر23 :۔مجذوب کون ہوتے ہیں؟

جواب :۔اللہ تعالیٰ کے بعض بندے روحانی امور کے لئے متعین ہوتے ہیں اور بعض مادی یا تکوینی امور کے لئے۔ تکوینی امور کے لوگ ظاہر میں دیوانوں کی مانند ہوتے ہیں۔ ضروری نہیں ہوتا کہ رجال تشریع کو رجال تکوین کی خبر ہو' جیسے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو حضرت خضر علیہ السلام کا علم نہ تھا۔ کبھی کبھی تکوین و تشریع ایک ہی شخص میں جمع ہو جاتی ہیں۔ رجال تکوین میں قطب مدار اور رجال تشریع میں قطب ارشاد ہوتے ہیں۔ عموماً قطب مدار قطب ارشاد کے ماتحت ہوتا ہے۔ بخاری شریف کی روایت ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی ملاقات حضرت خضر علیہ السلام سے ہوئی۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے ساتھ رہنے کی خواہش ظاہر کی تو حضرت خضر علیہ السلام نے فرمایا: "انی علی علم من علم اللہ علمنیہ لا تعلم انت وانت علی علم علمکم اللہ لا اعلمہ" [اللہ تعالیٰ نے ایک قسم کا علم مجھ کو دیا ہے جو تم کو نہیں ملا ہے اور تم کو ایک قسم کا علم دیا ہے جو مجھ کو نہیں ملا] یہ تکوینی امور کے لوگ مجذوب کہلاتے ہیں۔

سوال نمبر24 :۔واردات کونیہ اور علمیہ سے کیا مراد ہے؟

جواب :۔سالک کے دل میں بعض اوقات علمی نکات ڈالے جاتے ہیں اور بعض اوقات مادی امور سے متعلق نکات مثلاً ایسا ہوگا ایسا نہ ہوگا اس کو واردات کونیہ کہتے ہیں۔ علمی معارف کو واردات علمیہ کہتے ہیں دونوں محمود ہیں مگر علمیہ کونیہ سے افضل ہوتے ہیں علمیہ ہر شخص کو نہیں ملتے۔

؎ دیتے ہیں بادہ ظرف قدح خوار دیکھ کر

**سوال نمبر25:-** مشرب کیا ہوتا ہے؟

**جواب:-** ہر سالک کسی نہ کسی نبی کے زیرِ قدم ہوتا ہے۔ لیکن کون کس کے زیرِ قدم ہے اس کا پتہ نہیں ہوتا۔ ایک بزرگ نے اپنے مرید کو دوسرے بزرگ کی خدمت میں بھیجا تاکہ انہیں اپنے مشرب کا پتہ چلے۔ جب مرید پہنچا تو اس بزرگ نے کہا تمہارے یہودی کا کیا حال ہے؟ مرید بہت خفاء ہوا۔ جب واپس پہنچا اور بزرگ نے مرید سے حقیقت حال پوچھی تو مرید نے جھکتے جھکتے بتایا۔ شیخ نے کہا' الحمدللہ کہ میں موسوی المشرب ہوں۔

**سوال نمبر26:-** قیوم کسے کہتے ہیں؟

**جواب:-** عالم تجلیات صفات الٰہی کا مظہر ہے۔ اب تجلیات ذات کا مظہر بھی کسی کو ہونا چاہئے اس کو قیوم کہتے ہیں کہ عالم کا قیام مادی وسائل پر نہیں بلکہ ذکر اللہ پر ہے۔ یہی وجہ ہے کہ حدیث میں ہے کہ قیامت نہیں آئے گی جب تک کہ زمین پر ایک بھی اللہ اللہ کرنے والا ہوگا۔ مشائخ چونکہ ذکر اللہ کرتے ہیں اور اس کے سلسلے کو جاری کرتے ہیں لہٰذا ان میں سے کسی خاص کو قیوم بنا دیا جاتا ہے۔

**سوال نمبر27:-** دست غیب سے کیا مراد ہے؟

**جواب:-** بعض مشائخ کو روزانہ مصلے کے نیچے سے یا کسی اور طرح سے رزق مل جاتا ہے یہ دست غیب کہلاتا ہے۔ یہ بھی دست غیب ہے کہ بلاتوقع کوئی ہدیہ پیش کرے۔

**سوال نمبر28:-** بزرگوں کے ختم شریف پڑھنے کی کیا اصل ہے؟

**جواب:-** کوئی آیت یا عبادت جسے کسی شیخ کی زندگی اور کیفیات سے مناسبت کاملہ ہو ان کے ایصال ثواب کے لئے پڑھنا ختم شریف کہلاتا ہے۔ بعض مشائخ خود متعین کرتے ہیں اور بعض کی وفات کے بعد متوسلین مقرر کر دیتے ہیں۔

**سوال نمبر29:-** خواب' واقعہ اور مشاہدہ میں کیا فرق ہے؟

**جواب:-** نیند میں جو کچھ نظر آئے خواب کہلاتا ہے۔ مراقبہ میں بیٹھے بیٹھے سو جائے اور کچھ

دیکھے تو واقعہ کہلاتا ہے۔ اگر مراقبہ میں بقائم ہوش وحواس کچھ دیکھے تو مشاہدہ کہلاتا ہے۔

سوال نمبر30 :- قبض و بسط سے کیا مراد ہے؟

جواب :- بعض اوقات سالک کو عجیب وغریب انشراح اور کیفیات محسوس ہوتی ہیں' یہ بسط کہلاتا ہے بعض اوقات یہ کیفیات ایسے دب جاتی ہیں جیسے کچھ بھی نہ تھا' یہ قبض کہلاتا ہے۔ قبض و بسط دونوں اللہ تعالیٰ کی نعمتیں ہیں ہم اپنی کمزوریوں کے باعث صرف بسط مانگتے ہیں جس طرح درخت کو کاشتکار پانی دیتا ہے پھر کچھ عرصہ پانی خشک و جذب ہونے کیلئے چھوڑ دیتا ہے۔ ہر وقت پانی کھڑا رہے تو نقصان دہ ہے اس طرح وقفے وقفے سے پانی دینے سے درخت سرسبز وشاداب ہوتا ہے۔ یہی حقیقت قبض اور بسط کی ہے۔ ان کیفیات کے ذریعے سالک کی تربیت کی جاتی ہے۔

سوال نمبر31 :- فنائی الرسول ؐ سے کیا مراد ہے؟

جواب :- جب طبعی طور پر سنت کی اتباع ہونے لگے تو اس کیفیت کا نام فنائی الرسول ہے۔

سوال نمبر32 :- یادداشت سے کیا مراد ہے؟

جواب :- چھوٹے بچے کو ترتیب سے اے بی سی یاد ہوتی ہے بڑے کو اتنی تیزی سے پڑھنا نہیں آتا مگر بوقت ضرورت صحیح انگلش لکھ سکتا ہے۔ یا ہم مسجد میں جانے کا ارادہ کرتے ہیں راستے میں ادھر ادھر دیکھتے ہیں دوستوں کو سلام کرتے ہیں مگر مسجد میں جانا نہیں بھولتے۔ اس کو یادداشت کہتے ہیں۔ سالک بھی دنیا کے کام کرتا ہے' مگر اللہ تعالیٰ کو ہرگز نہیں بھولتا۔

سوال نمبر33 :- نقشبندیہ سلسلہ اور چشتیہ سلسلہ میں بنیادی فرق کیا ہے؟

جواب :- دونوں میں کاملین اولیاء اللہ گزرے ہیں۔ فرق صرف طریق کار کا ہے۔ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ سے کسی نے پوچھا' میں سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت ہوں یا سلسلہ چشتیہ میں۔ فرمایا' اس کی مثال یوں ہے کہ ایک زمین میں جھاڑیاں ہیں۔ اس میں کاشت کرنے کے دو طریقے ہیں۔ ایک تو یہ کہ اس میں سال چھ مہینے صفائی کرو پھر کاشت کرو' دوسرا یہ کہ جتنا صاف

ہو اتنا کاشت کرتے جاؤ اس نے کہا کہ مجھے دوسرا طریقہ پسند ہے موت کا کیا پتہ کب آ جائے۔ فرمایا پھر تمہیں سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت ہونا چاہیے۔

سوال نمبر34:- کیا وجہ ہے کہ حنفی المسلک ممالک مثلاً پاکستان، ہندوستان، بنگلہ دیش، وسط ایشیاء کی ریاستیں، ترکی اور شام وغیرہ میں سلاسل صوفیہ زیادہ رائج ہیں؟

جواب:- تمام دین کا نچوڑ چار فقہیں ہیں اور یہ چار بھی سمٹ کر دو میں آجاتی ہیں حنفی و شافعی۔ حضرت مجدد الف ثانیؒ نے فرمایا ہے کہ حنفی المسلک میں کمالات نبوت غالب ہیں اور شافعی المسلک میں کمالات ولایت غالب ہیں حنفی المسلک ممالک میں اتباع سنت زیادہ ہوتی ہے۔

سوال نمبر35:- نماز میں وساوس اور خیالات بہت آتے ہیں؟

جواب:- ہر وسوسہ خیال ہے جبکہ ہر خیال وسوسہ نہیں ہوتا۔ وسوسہ وہ خیال ہے جو مقصد میں حائل ہو لیکن فقط خیال مقصد میں حائل نہیں ہوتا۔ خیالات کا آنا مضر نہیں خیالات کا لانا مضر ہے۔ ہمیں نماز میں دنیا کے خیالات آتے ہیں جو اسفل ہے اور اکابرین کو خیالات آتے ہیں دین کے جو اعلیٰ ہیں جیسے حضرت عمرؓ نماز میں جہاد کی صفیں درست فرماتے تھے۔ ایسے خیالات محمود ہیں اور حضور قلب کے خلاف نہیں ہیں۔

سوال نمبر36:- بعض مشائخ کو نماز میں اس قدر استغراق نصیب ہوتا ہے کہ اردگرد کا پتہ بھی نہیں چلتا کہ کیا ہو رہا ہے، ہماری نمازیں کیوں ایسی نہیں ہیں؟

جواب:- نماز میں اس قدر استغراق حاصل ہونا لازمی امر نہیں ہے حضور قلب سے مراد نماز میں توجہ الی اللہ ہے نبی علیہ السلام نے ایک بچے کے رونے پر نماز کو مختصر کرکے سلام پھیر دیا تھا۔

سوال نمبر37:- سنا ہے وسوسہ آنے پر منتہی کی گرفت ہوتی ہے؟

جواب:- صرف اس وسوسہ پر گرفت ہوتی ہے جو منتہی کو غافل کر دے۔ جو وسوسہ آئے اور گزر جائے اس پر گرفت نہیں ہوتی۔

سوال نمبر38 :- ظن اور الہام میں کیا فرق ہے؟

جواب :- انسان جب نیت و ارادے کے ساتھ ایک رائے قائم کرلیتا ہے اس کو ظن کہتے ہیں اور جب خود بخود قلب میں کوئی خیال وارد ہوتا ہے اسے الہام کہتے ہیں۔

سوال نمبر39 :- عالم خلق اور عالم امر سے کیا مراد ہے؟

جواب :- اللہ تعالیٰ نے کائنات کو دو طرح سے پیدا کیا جسے کن کہہ کر پیدا کیا وہ عالم امر کہلاتا ہے جسے بتدریج پیدا کیا وہ عالم خلق کہلاتا ہے۔

سوال نمبر40 :- کیا سماع جائز ہے؟

جواب :- ساز اور باجوں کے ساتھ کسی قسم کا گانا حتیٰ کہ حمد و نعت بھی ناجائز ہے۔ بغیر مزامیر کے چند شرائط کے ساتھ جائز ہے۔ مثلاً

1۔ اشعار فاسقانہ مضامین پر مبنی نہ ہوں۔

2۔ مجلس میں محرم، غیر محرم کا اختلاط نہ ہو۔

3۔ سامعین کو اتنی رغبت ہو جیسے بھوک میں کھانے کی۔

سوال نمبر41 :- سنت اور بدعت کی کیا پہچان ہے؟

جواب :- سنت عمل آفاقی ہوتا ہے بدعت علاقائی ہوتی ہے یعنی سنت عمل ہر جگہ اور ہر ملک میں یکساں ہوگا مثلاً دسویں محرم کا روزہ رکھنا سنت ہے یہ ہر جگہ ہر ملک میں رکھا جاتا ہے۔ دسویں محرم کا "منانا" بدعت ہے اسی لئے ایران میں منانے کا طریقہ اور، پاکستان میں اور، عراق میں اور، ہندوستان میں اور ہے۔

سوال نمبر42 :- امت کا ایک بہت بڑا طبقہ تصوف کو اچھا نہیں سمجھتا یہ کیوں ہے؟

جواب :- بعض لوگ ڈھونگی پیروں کی باتیں سن کر متنفر ہوجاتے ہیں یہ نہیں سوچتے کہ آج تو ہر معاملے میں کھوٹا کھرے سے ملا ہوا ہے۔ نکھارنا تو ہمارا کام ہے۔ علماء میں بھی بعض نفس پرست دنیادار لوگ شامل ہوجاتے ہیں۔ اس کا یہ مطلب تو نہیں کہ علم حاصل کرنا بند کردے۔

تصوف پر اعتراض کرنے والوں کی مثال ہندہؓ کی سی ہے جسے آکل الاکباد کہتے ہیں۔ مسلمان ہونے سے پہلے کتنی پکی دشمن تھی مسلمان ہونے کے بعد کہنے لگی "یا رسول اللہ"! اب آپ سے بڑھ کر کسی چیز سے محبت نہیں۔" معترضین پر تصوف کی حیثیت کھل جائے تو ان کا یہی حال ہو۔

**سوال نمبر43 :-** تصوف میں عروج کن چیزوں سے ہوتا ہے؟

**جواب :-** چار چیزوں سے: (1) کثرت ذکر (2) اتباع سنت (3) تقویٰ (4) رابطہ شیخ

**سوال نمبر44 :-** بعض مشائخ کی زبان سے "اناالحق اور سبحانی ما اعظم شانی" وغیرہ کے الفاظ کیوں نکلے؟

**جواب :-** یہ الفاظ غلبہ حال میں نکلے اس حالت میں انسان معذور ہوتا ہے حضرت موسیٰؑ کے سامنے اگر درخت سے آواز نکل سکتی ہے "اننی انا اللہ" تو کیا عجب ہے کہ کسی انسان کی زبان سے انا الحق کے الفاظ نکلیں۔ تاہم صاحب ہوش آدمی ایسے الفاظ کہے گا تو جوتے پڑیں گے۔

**سوال نمبر45 :-** اکثر گناہوں کا سبب کیا ہوتا ہے؟

**جواب :-** اکثر گناہ "حب جاہ" یا "قوت باہ" کی وجہ سے ہوتے ہیں۔

**سوال نمبر46 :-** حضرت مجدد الف ثانیؒ نے لکھا ہے کہ آخر میں حقیقت کعبہ اور حقیقت محمدیہ ایک ہو جائیں گے؟

**جواب :-** کعبہ تجلیات ذاتی کا مرکز ہے اسی لئے وہ مسجود الیہ ہے آنحضرت ﷺ کا قلب مبارک بھی آخر میں دائمی طور پر تجلیات ذاتی کا مرکز بن جائے گا۔ حضرت یوسفؑ کو ایک نبی حضرت یعقوبؑ نے سجدہ کیا۔ حضرت آدمؑ کو سجدہ کروایا گیا۔ "لا یسعنی ارضی ولا سمائی و لکن یسعنی قلب عبد مومن" کعبہ بھی تجلیات ذاتیہ کا مرکز مومن کا قلب بھی، فرق اتنا ہے کہ کعبہ دائمی تجلیات کا مرکز مگر مومن پر کبھی ہیں کبھی نہیں۔

**سوال نمبر47 :-** بعض بزرگوں سے مروی ہے کہ حضرت علیؓ ایک رکاب میں پاؤں رکھتے تو

بسم اللہ پڑھتے دوسرے پر پاؤں رکھتے تو والناس پڑھتے یہ کیسے ممکن ہے یا بعض بزرگ اپنے شہر سے دوسری جگہ پہنچے شادی کی بچے ہوئے واپس آئے تو چند گھنٹے ہی گزرے تھے کیا ایسا ہو سکتا ہے؟

**جواب:-** زمانے کا ایک طول ہوتا ہے ایک عرض ہوتا ہے عام مشہور یہی ہے کہ زمانے کا صرف طول ہے عرض نہیں ہے ممکن ہے اللہ تعالیٰ خواص کے ایسے کام زمانے کے عرض میں کروا دیتے ہوں جیسے واقعہ معراج۔

**سوال نمبر48:-** مبداء تعین کسے کہتے ہیں؟

**جواب:-** ہر سالک کے لئے اللہ تعالیٰ کے اسماء و صفات میں سے ایک مبداء تعین ہوتا ہے اس سالک کی رسائی اپنے مبداء تعین تک ہی ہوتی ہے اگر کسی کو اس سے اوپر سیر نصیب ہو تو وہ نظری ہوتی ہے قدمی نہیں (مقام نہیں بنے گا) جیسے گھر لاہور میں ہے یہ اصل مقام ہوا۔ اب جہاں گھوم پھر آؤ مقام یہی رہے گا۔

**سوال نمبر49:-** تعین اول کونسا ہے؟

**جواب:-** حدیث پاک میں ہے "کنت کنزاً مخفیاً فاحببت ان اعرف فخلقت الخلق" [میں مخفی خزانہ تھا پس میں نے پسند کیا کہ میں پہچانا جاؤں، پھر میں نے مخلوق کو پیدا کر دیا] بعض مشائخ نے کہا کہ خدا کا پہلی بار مخلوق کو پیدا کرنے کا علم تعین اول ہے بعض نے کہا ارادہ (تخلیق) تعین اول ہے لیکن حضرت مجدد الف ثانیؒ نے فرمایا حب (یہ چاہنا کہ مجھے پہچانا جائے) تعین اول ہے یہ "حب" ہی نبیؐ کا مبداء تعین ہے اس سے اوپر لاتعین کا مقام ہے۔

**سوال نمبر50:-** صوفیائے کرام فقط مصلے پر بیٹھ کر تسبیحات پھیرتے رہتے ہیں جہاد میں حصہ کیوں نہیں لیتے؟

**جواب:-** جہاد کا لفظ قرآن مجید میں کئی مقامات پر وارد ہوا ہے۔ مثلاً

1)—— جہاد بالمال یعنی اپنے مال کو اللہ کے راستے میں خرچ کرنا "وجاهدوا باموالكم" اس پر دلیل ہے۔

2)۔۔۔ جہاد بالنفس یعنی اپنی جانوں پر احکام شریعت نافذ کرنا۔ فرمان الٰہی ہے "و تجاهدون فی سبیل الله باموالکم وانفسکم" اسی لئے حدیث پاک میں بھی وارد ہے "المجاهد من جاهد نفسه فی طاعة الله۔"

3)۔۔۔ جہاد بالقرآن یعنی کفار کے سامنے اعلائے کلمتہ اللہ کی خاطر اسلام کی دعوت کو پیش کرنا "و جاهدهم به جهادا کبیرا" اس کی دلیل ہے۔

4)۔۔۔ جہاد بالسیف یعنی کفار کے ساتھ قتال کرنا جیسے فرمان الٰہی ہے "یا ایها النبی جاهد الکفار و المنافقین واغلظ علیهم"

صوفیائے کرام عام طور پر جہاد کی پہلی تین صورتوں میں فعال رہتے ہیں۔ اس کی مثالیں اظہر من الشمس ہیں۔ رہی بات جہاد بالسیف کی تو جب دین اسلام کی سربلندی کیلئے جہاد فرض عین ہو جاتا ہے تو یہ حضرات کفن بردوش ہو کر میدان میں نکل آتے ہیں اور کفار کے سامنے سیسہ پلائی ہوئی دیوار یعنی بنیان مرصوص بن جاتے ہیں۔ چند مثالیں درج ذیل ہیں:

1)۔۔۔ ساتویں صدی ہجری میں تاتاریوں نے جب جلال الدین خوارزم شاہ کی واحد اسلامی سلطنت اور عباسی خلافت کا چراغ گل کر دیا تو یہ ضرب المثل بن گئی تھی۔

"اذا قیل لک ان التاتار انهزموا فلا تصدق"

[اگر کوئی کہے کہ تاتاریوں نے شکست کھائی تو یقین نہ کرنا]

ایسی عجیب صورت حال میں حضرت محمد دربندیؒ جیسے حضرات نے تاتاری شہزادوں کے دلوں کی کایا پلٹ دی اور تیس سال کے بعد یہی شہزادے مسلمان ہوگئے اور دنیا میں اسلام کی عظمت کا پھریرا لہرانے لگا۔ علامہ اقبالؒ نے کہا

ہے عیاں آج بھی تاتار کے افسانے سے
پاسباں مل گئے کعبے کو صنم خانے سے

2)۔۔۔ ہندوستان میں جب اکبر بادشاہ کی وجہ سے دین الٰہی کی آندھی اٹھی تو حضرت مجدد الف ثانیؒ نے احیائے دین کا علم بلند کیا اور وقت کے بڑے بڑے فوجی جرنیلوں مثلاً شیخ فرید اور خان

خانان کے دلوں پر توجہات ڈالیں حتیٰ کہ وہ وقت آیا کہ رسومات بدعات کا قلع قمع ہوا اور دنیا میں "یحی الارض بعد موتہا" کا نقشہ پیش ہوا۔ اور نگزیب جیسا دیندار بادشاہ انہی کی محنت کا ثمر تھا۔

3)۔۔۔ روس نے داغستان پر حملہ کیا تو غازی محمد شہیدؒ، حمزہ بےؒ اور شیخ شاملؒ جیسے مشائخ طریقت نے 1813ء سے 1859ء تک 46 سال جنگ لڑی اور کیمونسٹوں کے ساتھ قتال کیا۔

4)۔۔۔ طرابلس کی جنگ میں شیخ احمد الشریف سنوسی نے اپنے مریدین کو اطالویوں کے سامنے صف آراء کیا اور انہیں پندرہ سال ناکوں چنے چبوائے۔ صحرائے اعظم افریقہ کی سنوسی خانقاہ آج تک مشہور ہے۔

5)۔۔۔ انیسویں صدی عیسوی میں الجزائر میں امیر عبدالقادر نے فرانسیسیوں سے 1832ء سے لے کر 1847ء تک 15 سال جنگ کی یہ شیخ طریقت تھے۔

6)۔۔۔ ہندوستان میں تحریک خلافت کے سلسلے میں جہاد شاملی کے حافظ فیاض شہیدؒ اور انگریز سے آزادی کے حصول کے لئے سید احمد شہیدؒ اور شاہ اسماعیل شہیدؒ کے ناموں کو تاریخ میں نمایاں مقام حاصل ہے۔

7)۔۔۔ افغانستان میں سید جمال الدین افغانیؒ، ہندوستان میں شیخ الہند اسیر مالٹا حضرت محمود الحسنؒ اور سلسلہ شاذلیہ کے حسن البناء وغیرھم یہ سب حضرات مشائخ طریقت تھے۔ ان سب نے جہاد بالسیف کیا۔ ان عظیم قربانیوں کے بغیر تاریخ اسلام نامکمل ہے۔

8)۔۔۔ سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے شیخ حضرت مرزا مظہر جان جاناں شہیدؒ نے اپنے مریدین میں ایسا جذبہ جہاد بھرا کہ ایک خاتون اپنے دو بیٹوں کو مخاطب ہو کر کہنے لگی۔

؎ بولی اماں محمد علی کی جاں بیٹا خلافت پہ دے دو

بتایئے حضرت مولانا محمد علی جوہرؒ اور مولانا شوکت علیؒ میں جذبہ جہاد کس نے بھرا تھا۔ وہی شیخ جو خود بھی ایک ظالم کے ہاتھوں شہید ہوئے۔ آج بھی ان کی قبر مبارک کے قریب یہ اشعار لکھے ہوئے ہیں:

؎ بہ لوح تربت من یافتند از غیب تحریرے

کہ ایں مقتول راجز بے گناھی نیست تقصیرے

حضرت مولانا محمد علی جوہرؒ مسلمانوں کی آزادی کیلئے اپنے گھر سے ہجرت کر کے لندن چلے گئے تاکہ مسلمانوں کی آواز انگریز کے ایوانوں تک پہنچا سکیں۔ قید و بند کی صعوبتیں برداشت کیں اور جب جان سے مار دیئے جانے کی دھمکی دی گئی تو "افضل الجہاد کلمۃ حق عند سلطان جائر" کے مطابق کفر کی آنکھ میں آنکھ ڈال کر کہا:

تم یوں ہی سمجھنا کہ فنا میرے لئے ہے — پر غیب میں سامان بقا میرے لئے ہے
پیغام ملا تھا جو حسین ابن علیؓ کو — خوش ہوں کہ وہ پیغام قضا میرے لئے ہے
اللہ کے رستے کی جو موت آئے مسیحا — اکسیر یہی ایک دوا میرے لئے ہے
توحید تو یہ ہے کہ خدا حشر میں کہہ دے — یہ بندہ دو عالم سے خفا میرے لئے ہے



# کتابیات

"تصوف و سلوک" کی ترتیب و تالیف میں جن کتب سے مدد حاصل کی گئی ہے ان کی تفصیل درج ذیل ہے۔

| نمبر شمار | نام کتاب | مولف | سن ترتیب و تالیف |
|---|---|---|---|
| 1 | کتاب اللمع فی التصوف | شیخ ابو نصر سراج طوسیؒ | 378 ہجری |
| 2 | کتاب التعرف | شیخ ابو بکر بن ابراہیم بخاری الکلاباذیؒ | 380 ہجری |
| 3 | قوت القلوب | شیخ ابو طالب محمد بن عطیہ مکیؒ | 386 ہجری |
| 4 | طبقات الصوفیہ | شیخ عبدالرحمٰن محمد بن الحسینی نیشاپوریؒ | 412 ہجری |
| 5 | حلیتہ الاولیاء | محدث کبیر شیخ ابو نعیم احمد بن عبداللہ اصفہانیؒ | 430 ہجری |
| 6 | رسالہ قشیریہ | شیخ ابوالقاسم بن ہوازن القشیری نیشاپوریؒ | 465 ہجری |
| 7 | کشف القلوب | شیخ المشائخ ابو الحسن علی بن عثمان ہجویریؒ | 470 ہجری |
| 8 | طبقات الصوفیہ | شیخ الاسلام عبداللہ بن محمد انصاری ہرویؒ | 480 ہجری |
| 9 | احیاء العلوم | شیخ محمد امام غزالیؒ | 505 ہجری |
| 10 | آداب المریدین | شیخ شہاب الدین سہرورویؒ | 563 ہجری |
| 11 | زبدۃ الحقائق | شیخ الطریقت عزیز بن محمد نسفیؒ | 616 ہجری |
| 12 | تذکرۃ الاولیاء | شیخ فرید الدین عطارؒ | 630 ہجری |
| 13 | عوارف المعارف | شیخ شہاب الدین سہروردیؒ | 632 ہجری |
| 14 | فتوحات مکیہ | شیخ محی الدین ابن عربیؒ | 637 ہجری |
| 15 | مرصاد العباد | نجم الدین امام رازیؒ | 654 ہجری |
| 16 | لمعات | شیخ فخر الدین عراقیؒ | 688 ہجری |
| 17 | نفحات الانس | مولانا جامیؒ | ہجری |
| 18 | دلیل العارفین | خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ | ہجری |
| 19 | فوائد السالکین | خواجہ فرید الدین گنج شکرؒ | ہجری |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 20 | راحت القلوب | حضرت خواجہ نظام الدین اولیاءؒ | ہجری |
| 21 | مکتوبات امام ربانی | حضرت شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانیؒ | ہجری |
| 22 | مکتوبات معصومیہ | حضرت خواجہ محمد معصومؒ | ہجری |
| 23 | عمدۃ السلوک | حضرت سید زوار حسین شاہؒ | ہجری |
| 24 | انفاس عیسیٰ | حکیم الامت حضرت تھانویؒ | ہجری |
| 25 | شجرہ طیبہ | حضرت خواجہ محمد عبد المالک صدیقیؒ | ہجری |

# تصوّف وسلوک سے اقتباس

آج اُمّت مُسلمہ کی زبوں حالی اس انتہا کو پہنچ چکی ہے کہ جھوٹ سچ سے اور کھوٹا کھرے سے بالکل پیوست نظر آتا ہے۔

ع ناطقہ سر بگریباں ہے اسے کیا کہیے

جس طرح علم ظاہر کے حامل علمائے حق کی صفوں میں علمائے سوء داخل ہو چکے ہیں اسی طرح علم باطن کے حامل مشائخ حق پرست کے بھیس میں نفس پرست لوگ شامل ہو چکے ہیں عوام الناس کی روحانی اور باطنی تنزلی کی انتہا یہاں تک ہو چکی کہ ایک طبقے نے بیعت طریقت کو لازم قرار دے کر فرائض کے ترک کرنے اور شریعت و طریقت کو الگ الگ ثابت کرنے کا بہانہ بنا لیا۔

ضَلّوا فَاَضَلّوا، (خود بھی گمراہ ہوئے اور دوسروں کو بھی گمراہ کیا۔)

دوسرے طبقے نے بیعت طریقت کو گمراہی سمجھ کر اسکی مخالفت کا بیڑا اٹھا لیا

وَیَا اَسَفیٰ!

ان حالات میں اہل حق کیلئے افراط و تفریط کے شکار ان دونوں طبقوں سے جو مکھی لڑائی لڑنے کے سوا چارہ نہیں تاکہ احکام شریعت کو نکھار کر پیش کیا جائے اور حق و باطل کی حد فاصل کو واضح کیا جائے۔


برائے رابطہ

دارالعلوم جھنگ، جھنگ صدر فون: 0471-622832

مکتبۃ الفقیر 223 سنت پورہ فیصل آباد فون: 618003-631539

جامعۃ الحبیب شاداب کالونی فیصل آباد فون: 655531-659429